خوشخبری

مسلک اہلسنت و جماعت کے عقائد و نظریات۔۔۔

بد مذہبوں کے باطلہ عقائد اور ان کے رد۔۔۔

اہلسنت پر کئے جانے والے اعتراضات کے جوابات پر مشتمل

کتب و رسائل، آڈیو ویڈیو بیانات اور والپیپر حاصل کرنے کے لئے

تحقیقات چینل ٹیلیگرام جوائن کریں

https://t.me/tehqiqat

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا

تم فرماؤ اللہ ہی کے فضل اور اسی کی رحمت اور اسی پر چاہیے کہ خوشی کریں۔




مرتب

محمد نعیم اللہ خان قادری

(بی ایس سی۔ بی ایڈ ایم اے اردو)

اویسی بک سٹال

پیپلز کالونی گوجرانوالہ 0333-8173630

نام کتاب — تحفہ عید میلاد النبی ﷺ
مرتب — محمد نعیم اللہ خاں قادری (بی ایس سی۔ بی ایڈ ایم اے اردو)
باہتمام — شیخ محمد سرور اویسی
سن اشاعت — 20 جنوری 2011ء
صفحات — 464
ہدیہ — 280 روپے



## ملنے کے پتے

جلالیہ صراط مستقیم گجرات / نظامیہ کتاب گھر اُردو بازار لاہور
رضا بک شاپ گجرات / مکتبہ مہریہ رضویہ کالج روڈ ڈسکہ
مکتبہ رضائے مصطفیٰ چوک دارالسلام سرکلر روڈ گوجرانوالہ
مکتبہ فیضانِ مدینہ سرائے عالمگیر، مکتبہ الفجر سرائے عالمگیر
مکتبہ فیضانِ اولیاء کامونکی / مکتبہ فیضانِ مدینہ گکھڑ
مکتبہ فکر اسلامی کھاریاں / کرمانوالہ بُک شاپ اُردو بازار لاہور
سنی پبلکیشنز گوجرانوالہ، مکتبہ ضیائیہ اقبال روڈ راولپنڈی
مکتبہ مہریہ کاظمیہ جامعہ انوارالعلوم نیو ملتان / مکتبہ ضیاء السنہ ملتان
صراط مستقیم پبلی کیشنز 5,6 مرکز الاویس دربار مارکیٹ لاہور

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست رسائل تحفۂ عید میلادُ النبی صلی اللہ علیہ وسلم

# الرَّوائح الزكيّة

## فی مولد خیر البریّة

## میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم

تالیف

محدث عصر شیخ عبد اللہ ہرری حبشی حفظہ اللہ

ترجمہ و ترتیب

ڈاکٹر سید علیم اشرف جائسی



بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مقدمہ مترجم

نحمدہ و نصلی و نسلم علی رسولہ الکریم

میلاد شریف کی قدیم و جدید کتابوں کے ترجمے اور ان کی اشاعت کے سلسلے کی یہ پہلی کڑی ہے، امام ابنِ کثیر کی مولد النبی ﷺ، امام جلال الدین سیوطی کی حسن المقصد فی عمل المولد کا ترجمہ مکمل ہو گیا ہے، اور سید محمد علوی مالکی مکی مدظلہ العالی کی کتاب "حول الاحتفال بالمولد النبوی الشریف" کا ترجمہ طویل تعلیقات اور مفصل تخریجات کے ساتھ زیرِ طباعت ہے۔

ان کتابوں کی اشاعت کا مقصد حصولِ برکت و سعادت بھی ہے، اور اس غلط فہمی کا ازالہ بھی کہ میلاد شریف کا انعقاد ایک عجمی بدعت ہے اور ماضی قریب میں شروع ہوئی ہے۔

میلاد شریف کی کتابیں لکھنے والے ائمہ کرام اور حافظانِ حدیث میں مذکورہ بالا حضرات کے علاوہ حافظ ابن دحیہ کلبی "التنویر فی مولد البشیر والنذیر" کے نام سے میلاد شریف کی پہلی کتاب کے مصنف، حافظ ابن ناصر الدین دمشقی (۷۷۷ھ - ۸۴۲ھ)، حافظ عبد الرحیم عراقی (متوفی: ۷۲۵ھ)، حافظ محمد بن عبد الرحمان سخاوی (۸۳۱ھ - ۹۰۲ھ) صاحب الضوء اللامع، ملا علی قاری ہروی (متوفی: ۱۰۱۴ھ)، حافظ ابن دیبع شیبانی یمنی (۸۶۶ھ - ۹۴۴ھ)، حافظ ابن حجر عسقلانی، حافظ ابنِ حجر ہیثمی، ابنِ جوزی، ابنِ عابدین شامی، مجد الدین فیروز ابادی صاحب القاموس وغیرہ شامل ہیں۔ بہت سے مانعینِ میلاد بھی ان حضرات کی جلالتِ علمی اور فضل و شرف کے قائل ہیں، ان کی تحریروں سے استدلال کرتے ہیں اور انھیں حجت مانتے ہیں۔

اس غالب اکثریت کے برخلاف حقدمین میں چند نام ایسے بھی ہیں، جنھوں نے میلاد شریف کی مُخالِفت کی ہے، لیکن ان کی مخالفت بِالعمُوم علمی اورفکری تھی، جبکہ آج جو مخالفت ہو رہی ہے اس کی بنیاد صرف جماعتی مصلحت ہے، اور یہ محض "کَذّاب ربیعۃ احبُّ الیّ من صادق مضر" کے قبیل سے ہے، جو دین و دیانت کے سراسر منافی ہے۔ مانعین کو اس موضوع پر صِدق و اخلاص کے ساتھ غور کرنے کی ضرورت ہے۔ انھیں چاہئے کہ مَحبّتِ رسُول ﷺ کے اس مظہر، اور دعوتِ دین کے اس وسیلے کی اہمیّت و افادیت کے پیشِ نظر اس کے بارے میں شخصی یا جماعتی مصلحت یا تعصّب کو درمیان میں نہ لائیں۔ یہاں یہ بات قابِلِ ذکر ہے کہ مانعین کے بزرگوں میں سے ایک نے اس جانب پیش قدمی کی ہے اور اپنے متبعین کو میلاد شریف کی محفلوں کو منعقد کرنے کی ترغیب دی ہے۔

محفلِ میلاد منعقد کرنے والوں کو بھی یاد رکھنا چاہئے کہ میلاد شریف کے جائز ہونے کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ اسے جس طرح چاہے منایا جائے یا اس کے انعقاد میں شریعت کے تقاضوں کو فراموش کر دیا جائے، بلکہ ان کے لئے ضروری ہے کہ وہ اس پاکیزہ اور رُوحانی محفل کے تقدّس و اِحترام کا ایسا خیال رکھیں، جو صاحبِ میلاد ﷺ کے مقامِ سامی اور عظمتِ گرامی کے شایانِ شان ہو۔ میلاد شریف کی محفلوں کو غیر سنجیدہ ماحول، فضول گو شاعروں، جاہل اور پیشہ ور واعظوں، موضوع اور بے اصل روایتوں، اسراف و تبذیر کے مظاہروں اور اظہارِ ذات و نام و نمود کی کوششوں سے دُور، بہت دُور رکھنا چاہئے۔

شیخ عبداللہ ہرری حفظہُ اللہ کی زیرِ نظر تصنیف میلاد شریف کے موضوع پر ایک سنجیدہ، علمی اور بے حد مفید کاوش ہے۔ معاصرین میں عرب و عجم کے بہت سے عُلماء نے اس موضوع پر خامہ فرسائی کی ہے لیکن راقم کے عِلم و خبر میں حضرت شیخ کی یہ کتاب مختصر ہونے کے باوجود سب سے

جامع و نافع ہے۔ اس کی ایک خوبی یہ بھی ہے اس میں عام علماء اور فقہاء کے اقوال سے زیادہ حدیث شریف اور محدثین کرام کے اقوال پر اعتماد کیا گیا ہے۔ اس طرح یہ عصری تقاضوں سے زیادہ ہم آہنگ ہے اور قائلین و مانعین دونوں ہی کے لئے یکساں مفید ہے۔

کتاب کی انہیں خوبیوں کے سبب ترجمہ و اشاعت کے لئے اس کا انتخاب کیا گیا ہے، مترجم نے امکان بھر یہ کوشش کی ہے کہ ترجمہ ترجمہ ہی رہے ترجمانی نہ ہونے پائے لیکن اس کی وجہ سے کہیں کہیں زبان و بیان کی روانی و شگفتگی متاثر ہوئی ہے۔ اور اگر کہیں لفظی ترجمے سے انحراف ہوا ہے تو وہ مصنف کے مقصود و مدعا کی وضاحت کے لئے ہی ہوا ہے۔ حواشی سے لفظی تشریحات کو حذف کر دیا گیا ہے کیونکہ ترجمے میں ان کی ضرورت نہیں تھی۔ بعض حاشیوں کی ترتیب میں بھی ضرورتاً فرق آیا ہے۔ صمیم موضوع سے کم متعلق ہونے کے سبب کتاب کی آخری فصل کو حذف کر دیا گیا ہے۔ اصل کتاب میں شامل مقدمۂ ناشر اور مصنف کے تعارف کو بھی افادۂ عام کے لئے تلخیص کر کے ترجمے میں شامل رکھا گیا ہے۔

اللہ تعالیٰ اس عمل کو قبول فرمائے، اس کے نفع کو عام فرمائے اور اس کے مصنف کو جزائے خیر عطا فرمائے۔

إن أردت إلا الإصلاح، والله من وراء القصد، و له الحمد أولا و آخرا، و صلى الله تعالى على سيدنا و حبيبنا محمد و آله و أصحابه و حزبه أجمعين۔

سید علیم اشرف جائسی

علی گڑھ، ۲۲ ستمبر ۲۰۰۴ء

بسم اللہ الرحمن الرحیم

## مقدمۂ ناشر

(طبع عربی، باردوم: ۱۴۱۸ھ/۱۹۹۷ء)

الحمد لله رب العالمين، والصلاة والسلام على سيدنا محمد سيد الأنبياء والمرسلين، وعلى آله الطاهرين وصحابته الطيبين۔

حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی میلاد منانا اُمورِ حَسَنہ میں سے ہے کیونکہ اس میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش پر خوشی ومسرّت کا اظہار ہوتا ہے۔ علاوہ ازیں اس میں ذکرِ الٰہی اور درُود وسلام کے لئے لوگ جمع ہوتے ہیں جو باعثِ اجر وثواب ہے، اس محفل میں صدقات وخیرات وغیرہ، بہت سے دوسرے نیک عمل بھی انجام پاتے ہیں۔

مشرق ومغرب کے تمام ملکوں کے علمائے کرام نے میلاد شریف کے عمل کو مستحسن قرار دیا ہے اور متعدّد علماء نے اس موضوع پر کتابیں بھی تصنیف کی ہیں، جن میں کچھ منظوم اور کچھ نثری تصنیفات ہیں۔ اس کام کی اہمیت کے پیشِ نظر ہم نے عَلّامہ مُحدِّث عبداللہ ہرری معروف بہ حبشی کی کتاب کی اشاعت کا قصد کیا ہے جو مختصر ہونے کے باوجود بڑی جامع اور بے حد مفید کتاب ہے تاکہ لوگ اس سے استفادہ کرسکیں۔ ہم اللہ تعالیٰ سے خدمتِ دین کی توفیق چاہتے ہیں، بے شک وہ ہر چیز پر قادِر ہے۔

(دار المشاریع للطباعۃ والنشر والتوزیع)

(بیروت، لبنان)

# کتاب کے مصنّف کا مختصر تعارف

## نام و پیدائش:

عالمِ جلیل، امام و محدِّث، زاہد و محقق، فاضل و عابد، صاحب مواہبِ جلیلہ ابو عبد الرحمن عبد اللہ بن محمد بن یوسف بن عبد اللہ بن جامع ہرری شیبی عبدری، مفتی ہرر کی پیدائش تقریباً ۱۳۳۹ھ مطابق ۱۹۲۰ء میں ہرر (حبشہ، اریٹریا) میں ہوئی۔

## نشوونما اور سفر و سیاحت:

شیخ عبد اللہ ہرری کی پرورش و پرداخت ایک متوسط درجے کے علم دوست گھرانے میں ہوئی۔ آپ نے سات سال کی عمر میں تجوید اور تمام تر فنی مہارت کے ساتھ قرآنِ کریم حفظ کیا اور اپنے والدِ گرامی سے مقدمہ حضرمیہ اور فقہ کی کتاب "الجامع الصغیر" کی تعلیم حاصل کی۔ بعد ازیں شیخ مختلف علوم و فنون کی تحصیل میں منہمک ہو گئے اور متعدد متون کو زبانی یاد کیا۔ پھر صحاح ستہ سمیت حدیث شریف کی بہت سی کتابوں کو مع ان کے اسانید کے حفظ کیا اور روایت حدیث اور فتویٰ نویسی کی اجازت پائی، اس وقت آپ کی عمر اٹھارہ سال سے کم تھی۔

شیخ نے نہ صرف اپنے شہر بلکہ پورے حبشہ اور صومال کے اہلِ علم سے فیض حاصل کیا۔ شیخ کو حصولِ علم کے ان اسفار و رحلات میں بسا اوقات بڑی دشواریوں اور مصائب کا سامنا کرنا پڑا لیکن وہ انہیں کبھی خاطر میں نہیں لائے اور یہی سلف صالحین کا بھی طریقہ تھا۔ آپ نے اپنی ذہانت و ذکاوت اور غیر معمولی قوتِ حافظہ کی بدولت فقہ شافعی کے فروع و اصول اور اس کے وجوہ خلاف کی معرفت میں تفوّق حاصل کر لیا، آپ کا یہی حال مالکی حنفی اور حنبلی فقہ میں بھی ہو گیا۔ ...

پیشِ نظر شہر ہرر اور قُرب و جوار کی فتویٰ نویسی کی ذمّہ داری آپ کو سونپ دی گئی۔

آپ نے فقہِ شافعی، اس کے اُصُول اور علمِ نحو کی تعلیم عالمِ جلیل شیخ محمد عبدالسلام ہرری، شیخ محمد عمر جامع ہرری، شیخ محمد رشاد حبشی، اور شیخ محمد سراج جبرتی وغیرہ سے پائی۔ عربی عُلُوم کی تحصیل شیخ احمد بصیر اور شیخ احمد بن محمد حبشی سے کی۔ مذاہبِ ثلاثہ کی فقہ کی تعلیم شیخ محمد عربی فاسی اور شیخ عبدالرحمان حبشی سے پائی۔ شیخ شریف حبشی سے ان کے شہر جِمّہ میں تفسیر کا درس لیا۔

حدیث شریف اور اس کے عُلُوم کی تحصیل بہت سے اساتذہ و مشائخ سے کی، جن میں سرِ فہرست مفتیٔ حبشہ شیخ ابوبکر محمد سراج جبرتی اور شیخ عبدالرحمان حبشی ہیں۔ آپ نے مسجدِ حرام کے محدّث وقاری شیخ احمد عبدالمطلب جبرتی حبشی، قاری شیخ داؤد جبرتی، اور جامع قراءاتِ سبعہ شیخ قاری محمود فائز دیر عطانی نزیل دمشق وغیرہ سے بھی علم حاصل کیا۔ لیکن بایں علم و فضل آپ کے تواضع کا یہ حال ہے کہ اگر کوئی آپ کے سامنے کسی ایسے موضوع پر گفتگو کرتا ہے، جس سے آپ اچھی طرح واقف ہوتے ہیں تو بھی یُوں گوش بر آواز ہوتے ہیں گویا اِستفادہ کر رہے ہوں۔ بقولِ شاعر:

وتراه يصغي للحديث بسمعه ☆ و بقلبه ولعله أدرى به

شیخ عبداللہ ہرری مکّہ مکرمہ تشریف لے گئے تو سید علوی مالکی، شیخ امین کتبی، شیخ محمد یاسین فادانی اور شیخ محمد عربی تبان وغیرہ سے ملاقاتیں کیں اور اکتسابِ علم کیا۔ وہیں ان کی ملاقات شیخ عبدالغفور افغانی نقشبندی سے بھی ہوئی جن سے وہ سلسلۂ نقشبندیہ میں بیعت ہوئے اور اجازت پائی۔

اس کے بعد آپ مدینہ منوّرہ تشریف لے گئے جہاں مُحدِّث محمد بن علی صِدّیقی بکری ہندی حنفی اور شیخ عبدالقادر شلبی مُحدِّث کے شاگرد شیخ ابراہیم ختنی محدّث سے خُصُوصی اِکتساب کیا اور اجازت حاصل کی۔ کُتُب خانہ عارف حکمت اور محمودیہ کے قلمی نسخوں سے خُوب استفادہ کیا۔ آپ کو ملنے والی "اجازات" اور آپ کو اجازت دینے والوں کی بہت بڑی تعداد ہے۔

گذشتہ صدی عیسوی کی پانچویں دہائی کے اواخر میں حضرت شیخ نے حرمین شریفین سے بیت

المقدس کا قصد کیا، اور وہاں سے دمشق پہنچے جہاں آپ کا زبردست استقبال کیا گیا۔ محدِّث دیارِ شام حضرت شیخ بدرالدین حسنی رحمہ اللہ کے انتقال کے بعد آپ کی قدرومنزلت میں اور اضافہ ہو گیا۔ آپ نے شام کے مختلف شہروں کا دَورہ کیا اور پھر محلہ قیمریہ کی مسجد "جامع القطاط" میں سکونت اختیار کی۔ آپ کی شہرت پھیلتی گئی اور بلادِ شام (سیریا، لبنان، فلسطین اور اُردن) میں آپ شیخ بدرالدین الحسنی کے نائب و خلیفہ اور محدِّث دیارِ شام کے القاب سے مشہور ہو گئے۔

آپ نے شیخ عبدالرحمان سبسبی حموی اور شیخ طاہر حمصی سے سلسلہ رفاعیہ کی خلافت واجازت پائی اور شیخ احمد عربینی اور شیخ طیب دمشقی وغیرہ سے سلسلۂ قادریہ کی خلافت واجازت حاصل کی۔

۱۳۷۰ھ مطابق ۱۹۵۰ء میں شیخ عبداللہ ہرری بیروت میں وارد ہوئے جہاں کے تمام بڑے مشائخ نے آپ کا استقبال کیا۔ ۱۳۸۹ھ/۱۹۶۹ء میں شیخ نے جامع ازہر کی لبنان کی شاخ میں وہاں کے اس وقت کے ناظم کی دعوت پر طلبا ازہر کے درمیان علمِ کلام پر خطبات دئے۔

**تصنیفات وآثار:**

لوگوں کے عقائد کی اصلاح، ملحدین اور اہلِ بدعت کی بیخ کنی جیسی مصروفیتوں نے آپ کو تصنیف وتالیف کی فرصت کم ہی دی لیکن بایں ہمہ آپ کی بہت سی قیمتی تصنیفات ہیں۔

۱- شرح الفیۃ السیوطی- (مصطلحات علم حدیث میں) ۲- قصیدۃ فی الاعتقاد- (ساٹھ اشعار پر مشتمل قصیدہ) ۳- الصراط المستقیم- (علم کلام وتوحید، مطبوعہ) ۴- الدلیل القویم علی الصراط المستقیم- (علم کلام وتوحید، مطبوعہ) ۵- مختصر عبداللہ الہرری الکافل بعلم الدین الضروری- (عقیدہ، مطبوعہ) ۶- بغیۃ الطالب بمعرفۃ العلم الدینی الواجب- (کتاب سابق کی شرح، مطبوعہ) ۷- التعقب الحثیث علی من طعن فیما صح من الحدیث- (مطبوعہ، اس کتاب میں ناصر الدین البانی کا ردّ ہے اور ان کے اقوال کی مذمت ہے۔ اس کے بارے میں محدِّث دیارِ مغرب شیخ عبداللہ غماری رحمہ اللہ کا قول ہے کہ: "یہ نہایت عمدہ اور مستحکم رد ہے") ۸- نصرۃ التعقب الحثیث علی من طعن فیما صح من الحدیث- (مطبوعہ)

۹۔الروائح الزکیہ فی مولد خیر البریۃ۔ (مدینہ پر نظر کتاب ہے۔ جس کا ترجمہ بھی کیا جا رہا ہے۔) ۱۰۔المطالب الوفیۃ شرح العقیدۃ النسفیۃ۔ (مطبوعہ) ۱۱۔اظہار العقیدۃ السنیۃ بشرح العقیدۃ الطحاویۃ۔ (مطبوعہ) ۱۲۔شرح الفیۃ الزبد فی الفقہ الشافعی۔ ۱۳۔شرح متن ابی شجاع فی الفقہ الشافعی۔ ۱۴۔شرح الصراط المستقیم۔ ۱۵۔شرح المتن العشماویۃ فی الفقہ المالکی۔ ۱۶۔شرح متممۃ الاجرومیۃ فی النحو۔ ۱۷۔شرح البیقونیۃ فی المصطلح۔ ۱۸۔صریح البیان فی الرد علی من خالف القرآن۔ (مطبوعہ) ۱۹۔المقالات السنیۃ فی کشف ضلالات احمد بن تیمیہ۔ (مطبوعہ) ۲۰۔کتاب الدر النضید فی احکام التجوید۔ (مطبوعہ) ۲۱۔شرح الصفات الثلاث عشرۃ الواجبۃ للہ۔ (مطبوعہ) ۲۲۔العقیدۃ المنجیۃ (یہ ایک مختصر رسالہ ہے جسے آپ نے ایک ہی مجلس میں املاء کرایا ہے۔) ۲۳۔شرح التنبیہ للامام الشیرازی فی الفقہ الشافعی۔ (غیر مکمل) ۲۴۔شرح منہج الطلاب للشیخ زکریا الانصاری فی الفقہ الشافعی۔ (غیر مکمل) ۲۵۔شرح کتاب سلم التوفیق الی محبۃ اللہ علی التحقیق للشیخ عبد اللہ باعلوی۔

**اخلاق و کردار :**

شیخ عبد اللہ ہرری انتہائی پرہیزگار، متّقی اور متواضع شخصیت کے حامل ہیں۔ ہمہ وقت ذکر و عبادت میں مصروف اور درس و تدریس میں مشغول رہتے ہیں۔ دیکھنے والے انہیں ہمہ وقت تعلیم و تعلّم، وعظ و نصیحت اور ذِکر و اِرشاد میں مُنہمک پاتے ہیں۔ آپ اللہ تعالیٰ کی معرفت رکھنے والے اور کِتاب و سُنّت کو مضبوطی سے پکڑے رہنے والوں میں سے ہیں، نہایت ذہین و فطین، قوی حُجّت اور روشن دلائل والے ہیں۔ بڑے ہی حکیم و دانا ہیں اور ہر امر میں مناسبِ حال مُعاملہ فرماتے ہیں۔ شریعت کی مُخالِفت کرنے والوں کی سخت گرفت کرتے ہیں۔ امر معروف و نہی منکر میں بلند حوصلے کے مالِک ہیں۔ بدعقیدہ و گُمراہ لوگ ان سے ہمیشہ خوف زدہ رہتے ہیں اور ان سے بے حد حسد کرتے ہیں لیکن اللہ تعالیٰ اِیمان والوں کی حفاظت کرنے والا ہے۔

☆☆☆

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمۂ مؤلف

تمام تعریف اللہ تعالیٰ کے لئے ہے جو سارے عالَم کا پروردگار ہے، جس نے ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو بھیج کر ہم سب پر عظیم اِنعام فرمایا ہے اور انھیں روشن چراغ اور پرہیزگاروں کا پیشوا بنایا ہے۔ اور درود وسلام ہو رسُولوں کے خاتم اور نبیوں کے امام پر اور ان کے پاکباز آل واصحاب پر۔

بیشک اللہ عزّوجلّ نے نبی کریم صلّی اللہ علیہ وسلّم کو بزرگی عطا فرمائی ہے۔ اور ان کی اُمّت کو بھی بزرگی بخشی ہے۔ اس کے مقام کو گزشتہ تمام اُمتوں سے بُلند بنایا ہے۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے کہ: "تم بہترین اُمّت ہو جو لوگوں کے لئے پیدا کی گئی ہے" (آل عمران: ۱۱۰) اور اس امت کو جس قدر بلندی اور جتنا بھی شرف حاصل ہے وہ سب اپنے نبی ہی کی بدولت ہے لہٰذا اس نبی کریم کی میلاد کا بیان کرنا، ان کی ولادت کے وقت ظاہر ہونے والی نشانیوں کا ذکر کرنا اور اللہ تعالیٰ نے آپ کو جو خصائص وفضائل مرحمت فرمائے ہیں ان کا تذکرہ کرنا نہایت مہتم بالشان کام مانا جاتا ہے۔

چونکہ میلاد کے موضوع پر لکھی گئی بیشتر کتابیں ضعیف روایات بلکہ بعض موضوع روایات پر مشتمل ہیں لہٰذا ہم نے کُتُبِ سُنّت سے استخراج کرکے اس کِتاب کو مُرتّب کیا ہے۔ چنانچہ اس میں ائمہ حُفّاظ حدیث کی مشہور کتابوں کی بہترین روایتیں اکٹھا ہو گئی ہیں۔ میرا یہ عمل حصُولِ اجر کے لئے ہے اور اس عمل کے لئے اللہ تعالیٰ کے یہاں جو عظیم ثواب ہے، اسی ثواب کی طلب میں ہے۔ والحمد للہ ربّ العالمین

# بدعت کے معنی اور اس کے حکم کی تحقیق

زبان کے اعتبار سے بدعت اس نئے کام کو کہتے ہیں جس کی سابق میں کوئی مثال نہ ہو، کہا جاتا ہے: "جئت بأمر بدیع" (تُو نے انوکھی بات کی ہے) یعنی ایسا نیا اور عجیب کام جو اس سے پہلے معروف نہ رہا ہو۔ اور شریعت کے لحاظ سے بدعت وہ نیا کام ہے جس کے لئے قرآن وسُنّت سے کوئی دلیل نہ ہو۔ ابن العربی فرماتے ہیں کہ: "بدعت اور محدَث فی حد ذاتہٖ مذموم نہیں ہے، بلکہ وہ بدعت مذموم ہے جو سنّت کے مخالف ہے اور نئے کاموں میں سے صرف وہی قابلِ مذمت ہے جو گمراہی کی طرف لے جائے۔"



**بدعت کی قسمیں :**

بدعت کی دو قسمیں ہیں:

بدعتِ ضلالت: ایسا نیا کام جو قرآن وسُنّت کے مخالِف ہو۔

بدعتِ ہدایت: ایسا نیا کام جو قرآن وسنت کے موافِق ہو۔

یہ تقسیم امام بخاری (۱) اور امام مسلم (۲) کی اس حدیث سے سمجھی جا سکتی ہے جسے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے روایت کیا ہے، فرماتی ہیں کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "مَنْ أَحْدَثَ فِيْ أَمْرِنَا هٰذَا مَا لَيْسَ مِنْهُ فَهُوَ رَدٌّ" یعنی جس نے ہمارے دین میں ایسی چیز ایجاد کی

(۱) صحیح البخاری، کتاب الصلح، باب إذا اصطلحوا علی صلح جور فالصلح مردود۔

(۲) صحیح مسلم، کتاب الأقضیۃ، باب نقض الأحکام الباطلۃ ورد محدثات الأمور۔

جو اس میں سے نہیں تو وہ کلام مردود ہے۔ اس حدیث کی روایت امام مُسلم (۱) نے کی ہے۔ اور ایک دوسری روایت میں ہے "من عمل عملا لیس علیه أمرنا فهو رد" یعنی جس نے کوئی ایسا عمل کیا جو ہمارے امر کے موافق نہیں ہے وہ مردود ہے۔

بدعت کی یہ تقسیم حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کی روایت کردہ اس حدیث سے بھی مفہوم وواضح ہے جسے امام مسلم (۲) نے اپنی صحیح میں ذکر کیا ہے۔ حضرت جریر فرماتے ہیں کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "مَنْ سَنَّ فِي الْإِسْلَامِ سُنَّةً حَسَنَةً فَلَهُ أَجْرُهَا وَأَجْرُ مَنْ عَمِلَ بِهَا بَعْدَهُ مِنْ غَيْرِ أَنْ يَنْقُصَ مِنْ أُجُورِهِمْ شَيْءٌ، وَمَنْ سَنَّ فِي الْإِسْلَامِ سُنَّةً سَيِّئَةً كَانَ عَلَيْهِ وِزْرُهَا وَوِزْرُ مَنْ عَمِلَ بِهَا مِنْ بَعْدِهِ مِنْ غَيْرِ أَنْ يَنْقُصَ مِنْ أَوْزَارِهِمْ شَيْءٌ" یعنی جس نے اسلام میں کوئی اچھا طریقہ نکالا تو اسے اس کا ثواب ملے گا اور اور اس کے بعد اس پر چلنے والے تمام لوگوں کا ثواب ملے گا، لیکن ان لوگوں کے اپنے ثواب میں کوئی کمی نہ ہوگی، اور جس نے اسلام میں کوئی بُرا طریقہ نکالا تو اسے اُس کا گناہ ملے گا اور اور اس کے بعد اس پر چلنے والے تمام لوگوں کا گناہ بھی ملے گا، لیکن ان لوگوں کے اپنے گناہ میں کوئی کمی نہ ہوگی۔

بخاری شریف (۳) میں "کتاب صلاۃ التراویح" میں ہے کہ: "ابن شہاب کہتے ہیں کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے وصال فرمایا اور لوگ اسی حال پر باقی تھے" حافظ ابن حجر

---

(۱) صحیح مسلم، تخریج سابق۔

(۲) صحیح مسلم، کتاب الزکاۃ، باب الحث علی الصدقۃ ولو بشق تمرۃ أو کلمۃ طیبۃ وأنها حجاب من النار؛ و کتاب العلم، باب من سن فی الإسلام سنۃ حسنۃ أو سیئۃ ومن دعا إلی ھدی أو ضلالۃ۔

(۳) صحیح البخاری، کتاب صلاۃ التراویح، باب فضل من قام رمضان۔

(بخاری کی اس عبارت کی شرح کرتے ہوئے) لکھتے ہیں کہ: "یعنی لوگ تراویح کی نماز میں جماعت نہیں کرتے تھے"(۱) ابن شہاب مزید فرماتے ہیں کہ: "اور یہی حال حضرت ابو بکر کی خلافت اور حضرت عمر کی ابتدائے خلافت میں رہا" (یعنی لوگ تراویح میں جماعت نہیں کرتے تھے)

اس سلسلے کی تکمیل کے طور پر بخاری شریف میں حضرت عبد الرحمان بن عبد القاری سے مروی ہے وہ کہتے ہیں کہ(۲): رمضان کی ایک شب میں مَیں حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ عنہ کے ہمراہ مسجد کی طرف نکلا تو پایا کہ لوگ بکھرے اور بٹے ہوئے ہیں کوئی تنہا اپنی نماز پڑھ رہا ہے، تو کسی کے ساتھ ایک جماعت نماز ادا کر رہی ہے (اسے دیکھ کر) حضرت عمر نے فرمایا کہ: میری خواہش ہے کہ اگر میں ان لوگوں کو ایک قاری (امام) کے پیچھے جمع کردوں تو زیادہ بہتر ہو پھر آپ نے اس کا پختہ ارادہ کیا اور لوگوں کو اُبَی بن کعب رضی اللہ عنہ کی امامت میں جمع کر دیا۔ پھر ایک دوسری رات مَیں ان کے ساتھ نکلا تو لوگ اپنے امام کے ساتھ باجماعت نماز (تراویح) پڑھ رہے تھے۔ حضرت عمر نے (یہ دیکھ کر) فرمایا کہ: "نعم البدعة هذه" یعنی یہ کیا ہی اچھی بدعت ہے، اور مؤطا کی روایت میں ہے: "نِعْمَتِ الْبِدْعَةُ هٰذِهٖ" (۳)

حافظ ابن حجر لکھتے ہیں کہ: "راوی کا قول کہ حضرت عمر نے فرمایا: "نعم البدعة" اور بعض روایت میں تاء کی زیادتی کے ساتھ "نعمت البدعة" وارد ہوا ہے۔ اور بدعت اصل میں

---

(۱) فتح الباری، ۴: ۲۵۲۔

(۲) صحیح البخاری، کتاب صلاۃ التراویح، باب فضل من قام رمضان۔

(۳) موطأ امام مالک، کتاب الصلاۃ، باب بدء قیام لیالی رمضان۔

وہ نو ایجاد امر ہے جس کی سابق میں مثال نہ ہو اور شریعت میں اس کا اطلاق اُس نو ایجاد پر ہوتا ہے جو سُنّت کے مقابل ہو اور اس حال میں بدعت مذموم ہوتی ہے۔ اور اس کی تحقیق یہ ہے کہ اگر بدعت شریعت میں مستحسن کے ضمن میں شامل ہو تو مستحسن ہے اور اگر قبیح کے تحت آئے تو قبیح ہے ورنہ پھر یہ مباح ہوگی (یعنی اس کا کرنا نہ کرنا دونوں جائز ہوگا) اور کبھی احکام کی پانچ قسم کی طرح بدعت کی بھی تقسیم ہوتی ہے"(۱) واضح رہے کہ احکام کی پانچ قسم سے ان کی مراد: فرض، مندوب، مباح، مکروہ اور حرام ہے۔

امام بخاری نے اپنی صحیح میں رفاعہ بن رافع زرقی سے روایت کی ہے، وہ فرماتے ہیں کہ: ایک دن ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھ رہے تھے، جب آپ نے رکوع سے سر اٹھا کر "سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ" فرمایا تو جماعت میں سے ایک شخص نے "رَبَّنَا وَلَكَ الْحَمْدُ حَمْدًا كَثِيْرًا طَيِّبًا مُّبَارَكًا فِيْهِ" کہا، نماز کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "مَنِ الْمُتَكَلِّمُ" یعنی بولنے والا کون ہے۔ اس شخص نے عرض کیا: میں، فرمایا: "رَأَيْتُ بِضْعَةً وَّثَلَاثِيْنَ مَلَكًا يَّبْتَدِرُوْنَهَا أَيُّهُمْ يَكْتُبُهَا أَوَّلَ" (۲) میں نے تیس سے زیادہ فرشتوں کو دیکھا کہ وہ اس قول کو پہلے لکھنے کے لئے آپس میں سبقت لے جانے کی کوشش کر رہے ہیں۔

حافظ ابن حجر فتح الباری میں اس حدیث شریف کی شرح کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ:
"اس سے نماز میں غیر ماثور ذکر کے ایجاد کرنے پر استدلال کیا جاتا ہے، بشرطیکہ وہ ماثور کے مخالف نہ ہو"۔(۳)

---

(۱) فتح الباری، ۴: ۲۵۳۔

(۲) صحیح البخاری، کتاب الأذان، باب فضل اللھم ربنا لک الحمد۔

(۳) فتح الباری، ۲: ۲۸۷۔

ابوداؤد حضرت عبداللہ ابن عمر سے روایت کی ہے کہ وہ تشہد میں "وَحْدَهُ لَاشَرِيْكَ لَهُ" بڑھاتے تھے اور فرماتے تھے کہ: "انا زدتها" یعنی میں نے یہ اضافہ کیا ہے۔(۱)

امام نَوَوِی اپنی کتاب تہذیب الاسماء واللغات میں لکھتے ہیں کہ: بدعت باء کے زیر کے ساتھ شریعت میں اس نَو ایجاد کام کو کہتے ہیں جو رسُولُ اللہ صلّی اللہ علیہ وآلہ وسلّم کے عہدِ مُبارک میں نہ رہا ہو یہ اچھی اور بُری دونوں ہوتی ہے۔ امام ابو محمد عبدالعزیز ابن عبدالسلام رحمۃ اللہ علیہ ورضی اللہ عنہ جن کی امامت وجلالت علمی اور مختلف عُلُوم وفُنُون پر قُدرت ومہارت پر اجماع ہے۔ وہ کتاب القواعد کے آخر میں فرماتے ہیں کہ: بدعت واجِب، حرام، مندوب، مکروہ اور مباح ہوتی ہے اور اسے جاننے کا طریقہ یہ ہے کہ اسے شریعت کے اُصُول وقواعد پر پیش کیا جائے اب اگر وہ ایجاب کے قواعد میں داخِل ہو تو واجِب، تحریم کے قواعد میں داخل ہو تو حرام اور اسی طرح مندوب، مکروہ اور مباح ہوگی"۔(۲)

ابن عابدین شامی ردالمحتار میں فرماتے ہیں کہ: "کبھی بدعت واجب ہوگی جیسے گمراہ فرقے والوں کے ردّ میں دلائل قائم کرنا اور قرآن وسُنّت کو سمجھنے بھر نحو کی تعلیم حاصِل کرنا، کبھی مندوب ہوتی ہے جیسے مسافر خانہ اور مدرسہ بنانا اور ہر وہ احسان کا کام جو صدرِ اوّل میں نہیں تھا، کبھی مکروہ ہوتی ہے جیسے مسجدوں کی آرائش وزیبائش کرنا، اور کبھی مباح ہوتی ہے جیسے لِباس اور لذیذ کھانے پینے میں فراخی اختیار کرنا"۔(۳)

---

(۱) سنن أبي داؤد، کتاب الصلاة باب التشہد۔

(۲) تہذیب الأسماء والصفات ۳۰:۲۲، مادہ (ب دع)۔

(۳) ردالمحتار علی الدرالمختار ۱:۳۷٦۔

امام نووی روضۃ الطالبین میں دُعائے قنوت کا ذکر کرتے ہوئے فرماتے ہیں کہ: "یہ بعینہٖ وہ (دعائے قنوت) جو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے اور عُلماء نے اس میں تبارکت وتعالیت کے پہلے اضافہ کیا ہے: "ولا یعز من عادیت" اور اس کے بعد اضافہ کیا ہے: "فلك الحمد علی ما قضیت أستغفر وأتوب إلیك" میں کہتا ہوں کہ: میرے اصحاب نے کہا ہے کہ: "اس زیادتی میں کوئی حرج نہیں ہے، اور ابو حامد بندنیجی وغیرہ نے اسے مُستحب کہا ہے"۔(۱)

حافظ بیہقی نے اپنی کتاب "مناقب الشافعی" میں اپنی سند سے امام شافعی رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے، انھوں نے فرمایا: "نو ایجاد کاموں کی دو قسمیں ہیں، ایک وہ کام ہے جو کتاب وسنت یا اثر واجماع کے خلاف ہو تو یہ گمراہی والی بدعت ہے اور دُوسرا وہ نیک کام ہے جو ان میں سے کسی کے خلاف نہ ہو تو ایسی بدعت مذموم نہیں ہے"۔(۲)



---

(۱) روضۃ الطالبین ۱/۲۵۳، ۲۵۴۔

(۲) مناقب الشافعی ۱/۴۶۸۔

# چند اچھی اور مستحب بدعتیں

## پیروانِ عیسیٰ علیہ السلام کی بدعت: رہبانیت

اللہ تبارک وتعالیٰ اپنی کتابِ عزیز میں فرماتا ہے: "وَجَعَلْنَا فِي قُلُوبِ الَّذِينَ اتَّبَعُوهُ رَأْفَةً وَرَحْمَةً وَرَهْبَانِيَّةً ابْتَدَعُوهَا مَا كَتَبْنَاهَا عَلَيْهِمْ إِلَّا ابْتِغَاءَ رِضْوَانِ اللَّهِ" (الحدید: ۲۷) یعنی اور ہم تھا، اسے ہم نے ان کے لئے مقرر نہیں کیا تھا، انھوں نے ایسا اللہ کی رضا حاصل کرنے کے لئے نے ان کے (عیسیٰ علیہ السلام) پیروں کے دل میں نرمی ورحمت ڈال دی اور رہبانیت تو یہ انھوں نے ایجاد کیا کیا تھا۔

اس آیت کریمہ سے بدعتِ حَسَنَہ پر استدلال کیا جاتا ہے، کیونکہ اس کا معنی حضرت عیسیٰ علیہ السلام کے مومن وتبع امتیوں کی مدح ہے۔ اللہ تعالیٰ نے اُن کی مدح فرمائی ہے کیونکہ وہ رافت ورحمت والے تھے، اور انھوں نے رہبانیت کی ایجاد کی تھی۔ رہبانیت: خواہشوں وشہوتوں سے علاحدہ ہونے کا نام ہے۔ ان لوگوں نے خود کو عبادت کے لئے مخصوص کرنے کی غرض سے شادیاں کرنے سے بھی پرہیز کیا تھا۔ اللہ تعالیٰ کے فرمان "مَا كَتَبْنَاهَا عَلَيْهِمْ" کا معنی یہ ہوا کہ ہم نے رہبانیت ان پر فرض نہیں کیا تھا، انھوں نے اس کو اللہ کی قربت حاصل کرنے کے لئے از خود اختیار کیا تو اللہ تعالیٰ نے اس ایجاد پر اُن کی تعریف کی جس کا حکم نہ انجیل میں تھا، اور نہ حضرت عیسیٰ علیہ السلام نے ایسا کرنے کے لئے ان سے کہا تھا۔ ان لوگوں نے اللہ تعالیٰ کی عبادت میں

مبالغہ کرنا چاہا اور شادی اور اہل وعیال کے اخراجات میں مصروف ہونے کو چھوڑ کر تجرّد و تنہائی کی زندگی کو اپنایا، چنانچہ وہ لوگ شہروں سے دُور جھونپڑیاں بنا کر اس میں عبادت و ریاضت میں مصروف رہتے تھے۔

حضرت خبیب کا قتل کے وقت دو رکعت نماز پڑھنا:

بدعتِ حسنہ کے قبیل سے ہی حضرت خبیب بن عدی رضی اللہ عنہ کا مقتل میں دو رکعت نماز ادا کرنا ہے۔ جیسا کہ امام بخاری نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے۔ فرماتے ہیں کہ: ''مجھ سے ابراہیم بن موسیٰ نے حدیث بیان کی ہے انھوں نے ہشام بن یوسف عن معمر عن الزہری عن عمرو بن ابی سفیان ثقفی عن ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ روایت کی ہے، وہ فرماتے ہیں کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک سریہ جاسوسی کے لئے روانہ فرمایا اور ان پر حضرت عاصم بن ثابت انصاری کو امیر مقرر فرمایا۔ یہ عاصم بن عمر بن خطاب کے ماموں تھے۔ جب یہ لوگ (مدینہ سے) نکل کر عسفان اور مکہ مکرمہ کے درمیان ایک جگہ پہنچے تو کسی نے ان کے بارے میں قبیلۂ لحیان والوں کو خبر دے دیا، یہ قبیلۂ ہذیل کی ایک شاخ ہے، تو انھوں نے تقریباً سو تیر اندازوں کو ان کی تلاش میں بھیج دیا، وہ ان کے پیروں کے نشان تلاش کرتے ہوئے ایک ایسی جگہ پہنچے جہاں انھیں کھجوروں کی گٹھلیاں ملیں جنھیں دیکھ کر بولے کہ یہ تو یثرب کی کھجوریں ہیں، وہ لوگ نشانوں کے پیچھے چلتے رہے، جب حضرت عاصم اور ان کے ساتھیوں نے دیکھا کہ وہ لوگ قریب آ گئے تو یہ لوگ ایک پہاڑی پر چڑھ گئے، کافروں نے پہاڑی کو گھیر لیا اور ان سے کہنے لگے کہ اگر تم لوگ نیچے آ کر خود کو ہمارے سپرد کر دو تو ہم کسی کو قتل نہیں کریں گے۔ حضرت عاصم نے کہا ساتھیو! میں تو خود کو کافر کی پناہ میں دینے کو تیار نہیں ہوں اور دُعا کی: اے اللہ! ہمارے حال سے حضور صلی اللہ

علیہ وسلم کو مطلع فرما۔ کافروں نے تیر برسانا شروع کر دیا جس سے حضرت عاصم اور ان کے سات ہمراہی شہید ہو گئے باقی بچے خبیب، زید (بن دثنہ) اور ایک تیسرے شخص (عبداللہ بن طارق) انھیں کافروں نے عہد و پیمان دیا تو یہ حضرت ان کے عہد و پیمان کا بھروسہ کر کے (پہاڑی سے نیچے) اتر آئے اور جب انھوں نے خود کو ان کے سپرد کر دیا تو کافروں نے انھیں کی کمانوں سے تانت نکال کر ان کی مشکیں باندھنا شروع کر دیا۔ تیسرے ساتھی (یعنی عبداللہ بن طارق) نے کہا کہ یہ تو ابھی سے بے وفائی کرنے لگے اور کافروں کے ساتھ جانے سے سختی سے انکار کر دیا۔ کافروں نے بڑی کھینچ تان اور کوشش کی کہ وہ بھی ان کے ساتھ چلیں لیکن وہ کسی طرح آمادہ نہیں ہوئے تو انھیں قتل کر کے خبیب اور زید کو لے کر چلے اور انھیں مکہ لا کر فروخت کر دیا۔ حضرت خبیب کو بنو حارث بن عامر بن نوفل نے خرید لیا کیونکہ غزوۂ بدر میں حضرت خبیب نے حارث بن عامر کو قتل کیا تھا۔ حضرت خبیب عرصے تک ان کی قید میں رہے یہاں تک کہ ان لوگوں نے ان کے قتل کا ارادہ کیا اس کے لئے انھوں نے حارث کی بیٹی سے استرا مانگا عورت نے استرا دے دیا اور کسی سبب اپنے بچے کی طرف سے غافل ہو گئی بچہ حضرت خبیب کے پاس پہنچ گیا اور انھوں نے اسے اپنی ران پر بٹھا لیا (وہ عورت کہتی ہے) جب میں نے اپنے بچے کو ان کے پاس دیکھا تو بہت گھبرائی خبیب نے میری پریشانی کو محسوس کیا اور کہا تم اس لئے ڈر رہی ہو کہ میں اس بچے کو قتل کر دوں گا میں انشاء اللہ ایسا ہرگز نہیں کروں گا۔ وہ عورت کہتی تھی کہ میں نے خبیب سے زیادہ نیک کوئی قیدی نہیں دیکھا میں نے ان کو انگور کے خوشوں سے انگور کھاتے ہوئے دیکھا حالانکہ ان دنوں مکہ میں کوئی پھل نہیں تھا اور وہ زنجیر میں جکڑے ہوتے تھے بلاشبہ ان کا یہ رزق اللہ ہی کی جانب سے ہوتا تھا۔ جب بنی حارث انھیں قتل کے لئے حدودِ حرم سے باہر لے گئے اس وقت حضرت خبیب نے کہا کہ مجھے دو رکعت نماز پڑھنے کی اجازت دے دو پھر نماز کے بعد کافروں

سے مخاطب ہو کر بولے کہ اگر مجھے اس بات کا خیال نہ ہوتا کہ تم لوگ گمان کرو گے کہ میں موت سے ڈر رہا ہوں تو اور زیادہ نماز پڑھتا۔ اس طرح آپ پہلے شخص ہیں جنھوں نے قتل کے وقت دو رکعت پڑھنے کا طریقہ نکالا۔ پھر دعا کی۔ اے اللہ! انھیں چن چن کر ہلاک کر اور ان میں سے کسی کو زندہ نہ چھوڑ پھر فرمایا:

فلست اُبالی حین اُقتلُ مُسلِماً ☆ علٰی ایِّ شقٍّ کان فی اللہِ مَصرَعِی

وَ ذٰلِکَ فی ذاتِ الاِلٰہِ وَ اِن یَّشَاْ ☆ یُبَارِکْ فی اَوْصَالِ شِلْوٍ مُّمَزَّعٖ

ترجمہ: جب میں مسلمان قتل کیا جاؤں تو مجھے اس کی فکر نہیں کہ راہِ خدا میں کس پہلو مجھے موت آئے۔ میری یہ قربانی اللہ کے لئے ہے اگر وہ چاہے تو میرے اعضائے بریدہ میں برکتیں عطا فرمائے۔

پھر عقبہ بن حارث نے ان کے پاس جا کر انھیں قتل کر دیا۔ قریش نے حضرت عاصم بن ثابت کی طرف چند آدمی روانہ کئے تا کہ وہ ان کے بدن کا کچھ حصہ لے کر آئے جس سے حضرت عاصم کی پہچان ہو سکے کیونکہ انھوں نے غزوۂ بدر میں قریش کے بڑے لوگوں میں سے ایک کو قتل کیا تھا تو اللہ تعالٰی نے ان کی لاش کے پاس بھڑوں کی طرح کچھ بھیج دیا جنھوں نے ان کی لاش کے پاس کسی کو پھٹکنے نہیں دیا اور قریش کے فرستادہ ان کے بدن کا کوئی حصہ لے جانے میں کامیاب نہیں ہو سکے۔" (۱)

**یحیٰی بن یعمر کا مصحف شریف پر نقطے لگانا:**

بدعتِ حسنہ میں سے قرآن کریم پر نقطوں کا لگانا بھی ہے۔ صحابہ کرام جنھوں نے رسول

(۱) صحیح البخاری، کتاب المغازی، باب غزوۃ الرجیع ......

کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے املا کرانے پر وحی الٰہی کی کتابت کی تھی انھوں نے باء اور تاء اور ان جیسے دوسرے حروف کو بغیر نقطوں کے لکھا تھا، یوں ہی جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے مصحف کے چھ نسخے تیار کروائے تھے، جن میں سے ایک نسخہ اپنے پاس رکھا تھا اور باقی کو مکہ مکرمہ بصرہ وغیرہ مختلف علاقوں میں بھجوایا تھا تو یہ مصاحف بھی بغیر نقطوں کے تھے۔ اور سب سے پہلے جس نے مصحف پر نقطے لگائے وہ ایک صاحبِ علم وفضل اور تقوی والے تابعی تھے جن کا نام یحیٰ بن یعمر تھا۔ ابوداؤد سجستانی اپنی کتاب "کتاب المصاحف" میں لکھتے ہیں کہ: "مجھ سے عبداللہ نے ان سے محمد بن عبداللہ مخزومی نے، ان سے احمد بن نصر بن مالک نے، ان سے حُسین بن ولید نے، ان سے ہارون بن موسیٰ نے روایت کی ہے، وہ کہتے ہیں کہ: جس نے سب سے پہلے مصحف میں نقطے لگائے وہ یحیٰ بن یعمر تھے"۔(۱)

اس سے پہلے قرآن کے نسخے بغیر نقطوں کے لکھے جاتے تھے۔ لیکن جب انھوں نے یہ کام کیا تو کسی نے ان کی تردید نہیں کی باوجودیکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مصحف پر نقطے لگانے کا کوئی حکم نہیں دیا ہے۔

حضرت عثمان کا جُمعہ میں ایک اذان کا اضافہ :

یہ وہ بدعت (حسنہ) ہے جسے حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ایجاد کیا ہے، چُنانچہ صحیح بخاری شریف کی عبارت (کا ترجمہ) ہے کہ: "مجھ سے آدم نے حدیث بیان کی ہے انھوں نے ابن ابی ذئب سے، انھوں نے زہری سے انھوں نے سائب بن یزید سے روایت کیا ہے، وہ فرماتے ہیں کہ: جمعہ کے دن اذان اس وقت شروع ہوتی تھی جب امام منبر پر بیٹھ جاتا تھا یہ حال

(۱) کتاب المصاحف، ۱۴۱۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے وقت میں رہا اور جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا عہد آیا اور لوگ بہت ہو گئے تو انھوں نے زوراء کے مقام پر ایک تیسری اذان کا اضافہ کیا"۔ (۱)

حافظ ابن حجر فتح میں فرماتے ہیں کہ: "بخاری ہی میں وکیع عن ابن ابی ذئب کی روایت میں ہے کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر و عمر (رضی اللہ عنہما) کے عہد میں جمعہ کے دن دو اذانیں تھیں، ابن خزیمہ فرماتے ہیں کہ "اذانیں" یعنی دو اذان کہنے سے ان کی مراد اذان اور اقامت ہے تغلیب کے طور پر "اذانیں" کہہ دیا، یا اس لئے کہ دونوں اعلان میں مشترک ہیں جیسا کہ اذان کے ابواب میں گزر چکا ہے"۔ (۲)

ابن حجر مزید کہتے ہیں کہ: "ان کا قول ہے "تیسری اذان کا اضافہ کیا" اور وکیع عن ابن ابی ذئب کی روایت میں ہے کہ: تو عثمان (رضی اللہ عنہ) نے اوّل اذان کا حکم دیا اور اسی طور پر اسی کے مثل شافعی سے بھی مروی ہے۔ اور ان دونوں کے درمیان کوئی ٹکراؤ نہیں ہے اس لئے کہ اضافی ہونے کے سبب اس کا نام تیسری رکھ دیا گیا اور اس حیثیت سے کہ وہ اذان اور اقامت سے پہلے تھی، اس کا نام پہلی رکھ دیا گیا اور عقیل کی روایت جو دو باب کے بعد آ رہی ہے میں ہے کہ "دوسری اذان کا حکم حضرت عثمان نے دیا" دوسری نام دینے میں صرف اذانِ حقیقی کا اعتبار کیا گیا ہے اقامت کا نہیں"۔ (۳)

---

(۱) صحیح البخاری، کتاب الجمعۃ، باب الأذان یوم الجمعۃ۔
الزوراء: مدینہ منورہ میں ایک جگہ کا نام ہے، دیکھئے: معجم البلدان، ۳:۱۵۶۔
(۲) فتح الباری، ۲:۳۹۳۔
(۳) نفس مرجع، نفس صفحہ۔

**نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی میلاد منانا:**

انشاء اللہ اس موضوع پر گفتگو آنے والی ایک علاحدہ فصل میں ہوگی۔

**اذان کے بعد باآواز بلند درود شریف پڑھنا:**

اذان کے بعد نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم پر باآواز بلند درود شریف پڑھنا بھی بدعتِ حسنہ میں سے ہے، جو سات سو ہجری کے بعد شروع ہوئی، اور یہ عمل پہلے نہ تھا۔

**حضور کے نام کے ساتھ صلی اللہ علیہ وسلم لکھنا:**

بدعتِ حسنہ ہی میں سے حضور کے نام مبارک کے ساتھ صلی اللہ علیہ وسلم لکھنا بھی ہے۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بادشاہوں اور امراء کے نام جو خط لکھے ہیں ان میں یہ نہیں لکھا ہے، بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم صرف یہ لکھا کرتے تھے: "من محمد رسول الله إلى فلان" محمد رسول اللہ کی جانب سے فلاں کی طرف۔

**صالحین کا سلاسل طریقت کو ایجاد کرنا:**

بدعتِ حسنہ ہی میں سے بعض اہل اللہ کا سلاسلِ طریقت و تصوف کی بِنا ڈالنا بھی ہے جیسے رفاعیہ، قادریہ وغیرہ۔ اور یہ تقریباً چالیس سلسلے ہیں۔ اور ان سلسلوں کی اصل بدعتِ حسنہ ہی ہے۔ ان سلسلوں کی طرف نسبت رکھنے والے کچھ لوگ جادۂ حق سے الگ ہو گئے ہیں لیکن اس سے ان سلسلوں کی اصل پر کوئی حرف نہیں آتا ہے۔

## گمراہی والی بدعتیں

یہ دو قسم کی ہیں: وہ بدعت جس کا تعلق اصولِ دین سے ہے۔ اور وہ بدعت جو فروع سے تعلق رکھتی ہے۔

اصولِ دین سے تعلق رکھنے والی بدعت وہ ہے جو عقیدہ میں ایجاد ہوئی ہو، اور جو صحابہ کے عقیدے کے خلاف ہو، اس بدعت کی مثالیں بہت ہیں۔ ان میں بعض مندرجہ ذیل ہیں۔

**قدر کے انکار کی بدعت :**

اس بدعت کی ایجاد سب سے پہلے بصرہ میں معبد جہنی (۱) نے کیا جیسا کہ صحیح مسلم میں یحیٰ بن یعمر سے مروی ہے۔ (۲) اور یہ لوگ قدریہ کہلاتے ہیں۔ (۳) یہ گمان کرتے ہیں کہ اللہ تعالی نے بندوں کے افعال کو مقدر نہیں کیا، اور نہ ہی ان کے افعال کو خلق کیا ہے۔ ان کے خیال میں یہ افعال اختیاریہ خود بندوں کی تخلیق ہیں۔ ان میں سے بعض یہ بھی گمان کرتے ہیں کہ اللہ تعالی نے خیر کو مقدر کیا ہے شر کو نہیں۔ اور مرتکب گناہِ کبیرہ نہ مومن ہے نہ کافر، بلکہ وہ دو منزلوں کے بیچ ایک منزل میں ہے، یہ گناہگاروں کی شفاعت کے منکر ہیں، اور جنت میں اللہ تعالی کے دیدار کا بھی انکار کرتے ہیں۔

**جہمیہ کی بدعت:**

---

(۱) معبد جہنی کے بارے میں دیکھئے: التبصیر فی الدین، ۶۰؛ وتہذیب التہذیب ۱۰: ۲۲۵۔
(۲) صحیح مسلم، کتاب الایمان کا آغاز۔
(۳) قدریہ کے عقائد اور مختلف فرقوں کے بارے میں دیکھئے: التبصیر فی الدین، ۶۳-۹۵۔

انھیں جبریہ کہا جاتا ہے اور یہ جہم بن صفوان(۱) کے پیرو ہیں، یہ لوگ کہتے ہیں کہ: بندے اپنے افعال میں مجبور محض ہیں، اور انھیں کوئی اختیار حاصل نہیں ہے، بلکہ وہ ہوا میں معلق تنکے کی طرح ہے جسے ہوا دائیں بائیں جدھر چاہتی ہے گھماتی رہتی ہے۔

خارجیوں کی بدعت:

یہ وہ ہیں جنھوں نے سیدنا علی رضی اللہ عنہ پر خروج کیا اور یہ گناہِ کبیرہ کرنے والوں کی تکفیر کرتے ہیں۔(۲)

ایسے موجودات وحوادث کا قول کرنا جس کی ابتدا نہ ہو:

اور یہ ایسی بدعت ہے جو صراحتاً عقل ونقل دونوں کے خلاف ہے۔

فروعِ دین سے تعلق رکھنے والی بدعت بھی مذکورہ تقسیم کے اعتبار سے منقسم ہوتی ہے۔

بدعاتِ سیئہ عملیہ:

☆ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے نام کے ساتھ (ص) لکھنا اور اس سے زیادہ برا اور قبیح (صلعم) لکھنا ہے۔

☆ انھیں میں سے بعض لوگوں کا ایسے مصلوں یا تکیوں پر تیمم کرنا ہے جس پر مٹی کی گرد نہ ہو۔

☆ انھیں میں سے اسم جلالت (اللہ) کی تحریف ہے جو سلسلۂ تصوف کی طرف منسوب

---

(۱) جہم بن صفوان اور فرقۂ جبریہ کے سلسلے میں دیکھیے: التبصیر فی الدین، ۱۰۷؛ والفرق بین الفرق، ۲۱۱؛ والملل والنحل، ۱: ۸۶۔

(۲) خارجیوں کے عقائد اور مختلف فرقوں کے لئے دیکھیے: التبصیر فی الدین، ۴۵-۶۲۔

بعض لوگ کرتے ہیں۔ جب وہ اسم جلالت کا ورد کرتے ہیں تو یا تو لام اور ہاء کے درمیان الف کو حذف کر دیتے ہیں اور اسے بغیر مد کے بولتے ہیں، یا تو خود ہاء کو حذف کر دیتے ہیں اور "اللا" کہتے ہیں۔ اور ان میں سے بعض "واہ" کہتے ہیں جب کہ یہ لفظ اظہار تکلیف وشکایت کے لئے بنایا گیا ہے اور اس پر اہل زبان کا اجماع ہے۔ خلیل بن احمد کہتے ہیں کہ اسم جلالت (اللہ) سے مد کے الف کو حذف کرنا جائز نہیں ہے۔

اگر یہ کہا جائے کہ: کیا حضرت عرباض بن ساریہ سے مروی ابوداؤد کی حدیث میں یہ نہیں فرمایا ہے کہ: "وَإِيَّاكُمْ وَمُحْدَثَاتِ الْأُمُورِ فَإِنَّ كُلَّ مُحْدَثَةٍ بِدْعَةٌ وَكُلَّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ" (۱) یعنی نوایجاد سے بچو کیونکہ ہر نوایجاد بدعت ہے اور ہر بدعت گمراہی ہے۔

اس کا جواب یہ ہے کہ اس حدیث میں لفظ عام ہے اور معنی مخصوص ہے۔ اور اس کی دلیل وہ احادیث ہیں جو ابھی گزری ہیں۔ لہٰذا یہی کہا جائے گا کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد وہ نوایجاد ہے جو کتاب، سنت، اجماع یا اثر کے خلاف ہو۔

امام نووی صحیح مسلم کی شرح میں کہتے ہیں کہ: "اور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے فرمان: "وَكُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ" یعنی ہر بدعت گمراہی ہے، یہ عام مخصوص ہے اور اس سے مراد اکثر بدعتیں ہیں" اس کے بعد بدعت کی پانچ قسموں میں تقسیم کی ہے: واجب، مندوب، حرام، مکروہ، مباح اور فرمایا: "جب اس بات کو سمجھ لیا گیا جسے میں نے ذکر کیا ہے تو پتہ چل گیا کہ یہ حدیث "عام مخصوص" میں سے ہے اور اس سے ملتی ہوئی وہ احادیث بھی جو وارد ہوئی ہیں عام مخصوص ہیں (یعنی لفظ عام اور معنی خاص ہے)، اور میری بات کی تائید حضرت عمر کے تراویح کے بارے میں اس قول سے بھی ہوتی ہے کہ "نِعْمَتِ الْبِدْعَةُ" اور لفظ "کل" کے ساتھ تاکید ہونا اس بات

(۱) سنن أبي داود، کتاب السنة، باب لزوم السنة

سے مانع نہیں ہے کہ یہ حدیث (کُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ) عام مخصوص ہو کیونکہ تخصیص لفظ "کل" کے ساتھ بھی ہوتی ہے جیسے اللہ تعالیٰ کا فرمان "تُدَمِّرُ کُلَّ شَیْءٍ" (احقاف:۲۵)"۔(۱)

اور اس تقسیم کو شیخ عبدالعزیز عبدالسلام نے کتاب القواعد کے آخر میں قدرے تفصیل کے ساتھ ذکر کیا ہے اور ان سے حافظ ابن حجر نے فتح الباری میں نقل کیا ہے اور اسے تسلیم بھی کیا ہے۔



(۱) شرح صحیح مسلم، ۶:۱۵۴۔

## محفل میلاد شریف اور اس کے جواز کے دلائل

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش کو منانا بھی بدعت حسنہ میں سے ہے۔ اس لئے کہ یہ عمل نہ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں تھا اور نہ اس سے متصل زمانے میں۔ یہ تو ساتویں صدی ہجری کے آغاز میں شروع ہوا ہے۔ اور سب سے پہلے اسے جس نے شروع کیا وہ اربل کا بادشاہ مظفر تھا جو ایک عالم پرہیز گار اور بہادر شخص تھا۔ اور اس محفل میں اس نے بہت سے علماء کو اکٹھا کیا جن میں اصحاب حدیث بھی تھے اور صوفیائے صادقین بھی تھے۔ اور مشرق و مغرب کے علماء نے اس کام کو پسند فرمایا جن میں حافظ احمد بن حجر عسقلانی، حافظ سخاوی اور حافظ جلال الدین سیوطی وغیرہ شامل ہیں۔

حافظ سخاوی نے اپنے فتاویٰ میں ذکر کیا ہے کہ میلاد شریف منانے کا عمل قرون ثلاثہ کے بعد شروع ہوا۔ اور تب سے دنیا بھر کے تمام بڑے شہروں میں اہل اسلام میلاد شریف مناتے چلے آرہے ہیں۔ مسلمان میلاد کی راتوں میں انواع واقسام کے صدقات وخیرات کرتے ہیں، میلاد کی کتابوں کو پڑھنے کا اہتمام کرتے ہیں۔ اور میلاد کی برکتوں سے ان پر بے پایاں فضل ہوتا ہے۔

حافظ جلال الدین سیوطی نے میلاد شریف کے موضوع پر ایک رسالہ لکھا ہے جس کا نام انھوں نے "حسن المقصد فی عمل المولد" رکھا ہے اس میں فرماتے ہیں کہ "ربیع الاول کے مہینے میں میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم منانے کے بارے میں سوال کیا گیا ہے کہ شرعی نقطۂ نظر

سے اس کا کیا حکم ہے؟ یہ قابل تعریف ہے یا قابل مذمت؟ اور کیا میلاد کرنے والا ثواب پائے گا یا نہیں؟۔تو میرا جواب ہے کہ: میلاد شریف کی اصل لوگوں کا اکٹھا ہونا، جتنا میسر ہو تلاوت قرآن کرنا، نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے ابتدائی احوال کے بارے میں وارد اخبار وروایات کو بیان کرنا اور آپ کی پیدائش کے وقت جو نشانیاں ظاہر ہوئیں ان کا ذکر کرنا ہے۔ پھر لوگوں کے لئے دستر خوان بچھتا ہے لوگ کھاتے ہیں۔ اور ان امور پر کچھ اضافہ کئے بغیر لوٹ جاتے ہیں۔ اور یہ ایک بدعت حسنہ ہے، اسے کرنے والا ثواب کا مستحق ہوگا۔ کیونکہ اس میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم شان ہے، اور آپ کی پیدائش پر مسرت وخوشی کا اظہار ہے۔ جس نے اس کام کو سب سے پہلے شروع کیا وہ اربل کا بادشاہ مظفر ابو سعید کوکبری بن زین الدین علی بن بکتگین تھا جس کا شمار بڑے عظیم وسخی بادشاہوں میں ہوتا ہے۔ اور اس نے کئی اچھی نشانیاں چھوڑی ہیں۔ سفح قاسیون (۱) کی مسجد جامع مظفری بھی اسی بادشاہ کی تعمیر کردہ ہے۔" (۲)

ابن کثیر اپنی تاریخ میں لکھتے ہیں کہ: "وہ (بادشاہ مظفر) ربیع الاول میں میلاد شریف مناتا تھا اور عظیم الشان جشن برپا کرتا تھا۔ وہ ایک نڈر، بہادر، جانباز، عاقل، عالم اور عادل بادشاہ تھے۔ اللہ تعالیٰ ان پر رحم فرمائے اور انھیں بلند درجہ عطا فرمائے۔ شیخ ابو الخطاب ابن دحیہ نے ان کے لئے میلاد شریف کی ایک کتاب تصنیف کی اور اس کا نام "التنویر فی مولد البشیر والنذیر" رکھا تو انھوں نے شیخ کو ایک ہزار دینار پیش کیا۔ انھوں نے ایک طویل عرصے تک

(۱) سفح قاسیون دمشق کا ایک محلہ ہے۔ اور اسی مسجد کے جانب میں شیخ اکبر محی الدین ابن عربی رو ح اللہ روحہ کا مزار ہے۔ (مترجم)

(۲) الحاوی للفتاوی، ۱: ۱۸۹-۱۹۷۔

حکمرانی کی اور سات سو تیس ہجری میں جب وہ عکا شہر میں فرنگیوں کے گرد حصار ڈالے ہوئے تھے ان کا انتقال ہو گیا وہ اچھی سیرت و خصلت کا حامل تھے"۔(۱)

سبط ابن جوزی نے مرآۃ الزمان میں ذکر کیا ہے کہ ان کے یہاں میلاد شریف میں بڑے بڑے علماء و صوفیاء شرکت کرتے تھے۔(۲)

ابن خلکان حافظ ابن دحیہ کے تذکرے میں لکھتے ہیں کہ: "وہ اعیان علماء اور مشاہیر فضلاء میں سے تھے۔ مراکش سے چل کر شام و عراق پہنچے۔ ۶۰۷ھ میں اربل سے گزرے تو وہاں کے عظیم القدر بادشاہ مظفر الدین بن زین الدین کو پایا کہ وہ میلاد شریف کا خاص اہتمام کرتے ہیں۔ چنانچہ انھوں نے ان کے لئے کتاب "التنویر فی مولد البشیر والنذیر" تصنیف فرمایا، اور خود بادشاہ کو یہ کتاب پڑھ کر سنایا، تو بادشاہ نے انھیں ایک ہزار دینار پیش کیا"۔(۳)

حافظ سیوطی فرماتے ہیں کہ: "امام حافظ ابو الفضل احمد بن حجر نے میلاد شریف کے لئے ایک اصل اور دلیل کا استخراج سنت رسول صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا ہے، اور میں نے اس کے لئے ایک دوسری دلیل کا استخراج کیا ہے......"۔

ان (مذکورہ بالا باتوں) سے ظاہر ہے کہ میلاد شریف منانا بدعت حسنہ ہے اور اس کے انکار کی کوئی (معقول) وجہ نہیں ہے۔ بلکہ میلاد شریف سنتِ حسنہ کہلائے جانے کا مستحق ہے، کیونکہ وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اس فرمان میں شامل ہے کہ: مَنْ سَنَّ فِي الْإِسْلَامِ سُنَّةً

---

(۱) البدایۃ والنہایۃ ۳۰: ۱۳۶۔

(۲) الحاوی للفتاوی ۱: ۱۹۰۔

(۳) وفیات الاعیان ۳۰: ۴۴۹۔

حَسَنَۃً فَلَہٗ اَجْرُھَا وَاَجْرُ مَنْ عَمِلَ بِھَا بَعْدَہٗ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّنْقُصَ مِنْ اُجُوْرِھِمْ شَیْءٌ۔" (یعنی جس نے اسلام میں اچھا طریقہ ایجاد کیا اسے اس کا اجر ملے گا اور اس کے بعد اس پر جو لوگ عمل کریں گے ان کا اجر بھی اسے ملے گا بغیر ان لوگوں کے اجر و ثواب میں کسی کی کے) اگرچہ یہ حدیث ایک خاص سلسلے میں وارد ہوئی ہے، اور وہ یہ ہے کہ فقر و فاقہ میں مبتلا ایک جماعت اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس آئی، وہ لوگ پھٹے ہوئے اونی چادر یا اس جیسا لباس پہنے ہوئے تھے، اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے ان کے لئے صدقہ جمع کرنے کا حکم دیا تو بہت سارا سامان جمع ہو گیا، جس سے حضور صلی اللہ علیہ وسلم بہت خوش ہوئے اور فرمایا کہ: "مَنْ سَنَّ فِی الْاِسْلَامِ"..... " الحدیث۔ لیکن اس حدیث کا حکم اس واقعے سے مخصوص نہیں ہو سکتا اس لئے کہ اعتبار عموم لفظ کا ہوتا ہے خصوص سبب کا نہیں ہوتا ہے، جیسا کہ اصولیین کے نزدیک طے شدہ ہے۔ اور جو اس کا انکار کرے وہ مجادل اور ہٹ دھرمی ہے۔



## حضور ﷺ کے شرف وبزرگی کے بیان میں وارد بعض آیات قرآنیہ

اللہ تعالیٰ نے قرآن پاک کی بہت ساری آیتوں میں آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے فضل وشرف کا ذکر فرمایا ہے۔ان آیات میں سے بعض وہ ہیں جو آپ کے بلند اخلاق اور علو شان کے بیان پر مشتمل ہیں جیسے اللہ تعالیٰ کا فرمان: "وَإِنَّكَ لَعَلٰى خُلُقٍ عَظِيْمٍ" ۔(القلم:۴) یعنی آپ اخلاق عظیم پر ہیں۔

اور بعض وہ آیتیں ہیں جن میں اللہ تعالیٰ نے آپ کے نسب کی بلندی اور مقام و منزلت کی عظمت کو ظاہر فرمایا ہے، جیسے آیت کریمہ: "لَقَدْ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مِّنْ اَنْفُسِكُمْ عَزِيْزٌ عَلَيْهِ مَا عَنِتُّمْ حَرِيْصٌ عَلَيْكُمْ بِالْمُؤْمِنِيْنَ رَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ" ۔(التوبۃ:۱۲۸) یعنی بیشک تمہارے پاس تم میں سے ہی ایک ایسا رسول آیا ہے جسے تمہارا نقصان میں پڑنا شاق گزرتا ہے۔ جو تمہاری فلاح کا شدید خواہش مند ہے اور ایمان والوں کے لئے شفیق ورحیم ہے۔

اور بعض ایسی آیتیں ہیں جو دوسرے انبیاء کرام پر نازل کتابوں میں اللہ تعالیٰ نے آپ کی جو مدح وثنا کی ہے اس کی نشاندہی کرتی ہیں، جیسے اللہ تبارک وتعالیٰ کا فرمان: "مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ مَعَهٗ اَشِدَّآءُ عَلَى الْكُفَّارِ رُحَمَآءُ بَيْنَهُمْ تَرٰىهُمْ رُكَّعًا سُجَّدًا يَّبْتَغُوْنَ فَضْلًا مِّنَ اللّٰهِ وَرِضْوَانًا سِيْمَاهُمْ فِيْ وُجُوْهِهِمْ مِّنْ اَثَرِ السُّجُوْدِ ذٰلِكَ مَثَلُهُمْ فِي التَّوْرٰىةِ وَمَثَلُهُمْ فِي الْاِنْجِيْلِ كَزَرْعٍ اَخْرَجَ شَطْئَهٗ فَاٰزَرَهٗ فَاسْتَغْلَظَ فَاسْتَوٰى عَلٰى سُوْقِهٖ يُعْجِبُ الزُّرَّاعَ لِيَغِيْظَ بِهِمُ الْكُفَّارَ" ۔(الفتح:۲۹) یعنی محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اللہ تعالیٰ کے

رسول ہیں اور جو لوگ ان کے ساتھ ہیں وہ سب کافروں پر سخت اور آپس میں رحیم ہیں۔ تم انھیں ہمیشہ رکوع و سجدہ میں اللہ کے فضل و رضا کی طلب میں پاؤ گے۔ ان کے چہروں پر سجدوں کے آثار ظاہر ہیں تورات و انجیل میں ان کی مثال یوں دی گئی ہے گویا وہ ایسی کھیتی ہیں جس نے کونپل نکالی پھر اسے تقویت پہنچائی پھر وہ توانا ہوئی اور پھر اپنے تنے پر کھڑی ہو گئی اپنے کاشتکاروں کو خوش کرتی ہے تا کہ کفار ان سے جلیں۔

انھیں آیتوں میں وہ آیت بھی ہے جس میں اللہ تعالیٰ نے جملہ نبیوں پر آپ کی فضیلت اور اسبقیت کو واضح کیا ہے۔ اور وہ آیت ہے: "وَإِذْ أَخَذَ اللّٰهُ مِيثَاقَ النَّبِيِّينَ لَمَا آتَيْتُكُمْ مِنْ كِتَابٍ وَحِكْمَةٍ ثُمَّ جَاءَكُمْ رَسُولٌ مُصَدِّقٌ لِمَا مَعَكُمْ لَتُؤْمِنُنَّ بِهِ وَلَتَنْصُرُنَّهُ قَالَ ءَأَقْرَرْتُمْ وَأَخَذْتُمْ عَلَىٰ ذَٰلِكُمْ إِصْرِي قَالُوا أَقْرَرْنَا قَالَ فَاشْهَدُوا وَأَنَا مَعَكُمْ مِنَ الشَّاهِدِينَ" ۔(آل عمران:۸۱) یعنی اور یاد کیجئے جب اللہ تعالیٰ نے انبیاء سے عہد و میثاق لیا کہ میں نے تمہیں کتاب و دانائی بخشی ہے پھر تمہارے پاس وہ رسول آئے جو تمہارے پاس جو ہے اس کی تصدیق کرتا ہو، تو تمہیں اس پر ایمان لانا ہوگا اور اس کی مدد کرنی ہوگی۔ فرمایا کہ کیا تم اس کا اقرار کرتے ہو اور اس عہد کی بھاری ذمہ داری اٹھاتے ہو۔ انبیاء نے عرض کیا کہ ہم اقرار کرتے ہیں فرمایا کہ گواہ ہو جاؤ میں بھی تمہارے ساتھ گواہوں میں سے ہوں۔

ان میں بعض وہ آیتیں ہیں جو آپ کی تعظیم و توقیر اور جلالت شان کو ظاہر و باہر کرتی ہیں جیسے ارشاد خداوندی: "إِنَّ الَّذِينَ يُنَادُونَكَ مِنْ وَرَاءِ الْحُجُرَاتِ أَكْثَرُهُمْ لَا يَعْقِلُونَ ۔ وَلَوْ أَنَّهُمْ صَبَرُوا حَتَّىٰ تَخْرُجَ إِلَيْهِمْ لَكَانَ خَيْرًا لَهُمْ وَاللّٰهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ" ۔(الحجرات:۴-۵) یعنی جو لوگ آپ کو حجرے کے باہر سے پکارتے ہیں ان میں سے بیشتر نا سمجھ ہیں۔ اگر یہ لوگ صبر کرتے حتیٰ کہ آپ خود باہر تشریف لاتے تو یہ ان کے لئے زیادہ بہتر تھا اور اللہ تعالیٰ بہت زیادہ

مغفرت کرنے والا اور رحم کرنے والا ہے۔ یونہی اللہ تعالیٰ کا یہ ارشاد: "یٰۤاَیُّهَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوا اسْتَجِیْبُوْا لِلّٰهِ وَ لِلرَّسُوْلِ اِذَا دَعَاكُمْ لِمَا یُحْیِیْكُمْ" ۔(الانفال:۲۴) یعنی اے ایمان والو اللہ ورسول کی پکار پر لبیک کہو کہ یہ تمہیں زندگی بخشنے والی ہے۔

اسی طرح قرآن کا یہ فرمان: "لَا تَجْعَلُوْا دُعَآءَ الرَّسُوْلِ بَیْنَكُمْ كَدُعَآءِ بَعْضِكُمْ بَعْضًا" ۔(النور:۶۳) یعنی رسول کو ایسے نہ پکارو یا آپس میں انہیں ایسے نہ یاد کرو جیسے باہم ایک دوسرے کو پکارتے یا یاد کرتے ہو۔

بعض وہ آیتیں ہیں جو آپ کے پردہ فرمانے کے بعد بھی آپ کی عظمت وشان کے قائم ودائم رہنے کی صراحت کرتی ہیں۔ اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے: "اَلنَّبِیُّ اَوْلٰى بِالْمُؤْمِنِیْنَ مِنْ اَنْفُسِهِمْ وَ اَزْوَاجُهٗۤ اُمَّهٰتُهُمْ" ۔(الاحزاب:۶) یعنی نبی مومنین پر ان کی جانوں سے زیادہ حقدار ہیں اور نبی کی بیویاں ان کی مائیں ہیں۔ اور فرمایا: "وَ لَاۤ اَنْ تَنْكِحُوْۤا اَزْوَاجَهٗ مِنْۢ بَعْدِهٖۤ اَبَدًا" ۔(الاحزاب:۵۳) یعنی اور نہ یہ کہ ان کے بعد ان کی بیویوں سے کبھی نکاح کرو۔

اور انہیں آیتوں میں اللہ تعالیٰ نے آپ کی زندگی کی قسم یاد کی ہے۔ فرماتا ہے: "لَعَمْرُكَ اِنَّهُمْ لَفِیْ سَكْرَتِهِمْ یَعْمَهُوْنَ" ۔(الحجر:۷۲) یعنی آپ کے جان کی قسم یہ سب اپنے نشے میں سرگرداں ہیں۔



## آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے نسب شریف کا ذکر

محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قصی بن کلاب بن مرۃ بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن النضر بن کنانہ بن خزیمہ بن مدرکہ بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان، ابوالقاسم، اولاد آدم کے سردار، اللہ کا درود وسلام ہو آپ پر جب جب اہل ذکر آپ کا ذکر کریں، اور اہل غفلت آپ کی یاد سے غافل رہیں۔

آپ کے جد اعلیٰ عدنان اللہ کے نبی حضرت اسماعیل علیہ السلام کی نسل سے تھے جو در حقیقت ذبیح ہیں، اور اللہ کے نبی حضرت ابراہیم خلیل اللہ علیہ السلام کے بیٹے ہیں۔ اللہ کا درود وسلام ہو ہمارے آقا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر اور ان کے تمام انبیاء و مرسلین بھائیوں پر۔

یہ آپ کا نسب شریف ہے۔ آپ بنو ہاشم کے منتخب اور برگزیدہ ترین فرد ہیں۔ امام مسلم وغیرہ نے واثلہ بن الاسقع سے روایت کی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "إِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى كِنَانَةَ مِنْ وُلْدِ إِسْمَاعِيلَ، وَاصْطَفٰى قُرَيْشًا مِنْ كِنَانَةَ وَاصْطَفٰى مِنْ قُرَيْشٍ بَنِي هَاشِمٍ وَاصْطَفَانِي مِنْ بَنِي هَاشِمٍ" (۱) یعنی اللہ تعالیٰ نے اولاد اسماعیل سے کنانہ کو، کنانہ سے قریش کو، قریش سے بنی ہاشم کو اور بنی ہاشم سے مجھ کو چنا ہے۔

امام ترمذی نے اپنی سند سے انھیں سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے

---

۱) صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فضل نسب النبی ﷺ؛ صحیح ابن حبان، دیکھئے: الاحسان، ۸: ۸۱۔

فرمایا: "اِنَّ اللّٰہَ اصْطَفٰی مِنْ وُّلْدِ اِبْرٰھِیْمَ اِسْمَاعِیْلَ وَاصْطَفٰی مِنْ وُّلْدِ اِسْمَاعِیْلَ کَنَانَۃَ وَاصْطَفٰی مِنْ کَنَانَۃَ قُرَیْشًا وَاصْطَفٰی مِنْ قُرَیْشٍ بَنِیْ ھَاشِمٍ وَاصْطَفَانِیْ مِنْ بَنِیْ ھَاشِمٍ" یعنی اللہ تعالیٰ نے اولادِ ابراہیم سے اسماعیل علیہ السلام کو، اولادِ اسماعیل سے کنانہ کو، کنانہ سے قریش کو، قریش سے بنی ہاشم کو اور بنی ہاشم سے مجھ کو منتخب کیا ہے۔(۱)

ابوعیسیٰ (امام ترمذی) فرماتے ہیں کہ یہ حدیث حسن صحیح ہے۔ چنانچہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم لبِ لباب اور انتخابوں میں انتخاب ہیں، جیسا کہ بے شمار احادیث و آثار اس بات پر دلالت کرتے ہیں۔



(۱) کتاب المناقب، باب فضل النبی ﷺ۔

# شکمِ جنابِ آمنہ میں

حضور کے والد گرامی جناب عبداللہ نے بنو زہرہ کی عورتوں کی سردار بی بی آمنہ سے شادی کی جو وہب بن عبد مناف بن زہرہ بن کلاب کی بیٹی تھیں۔ شادی کے بعد بی بی آمنہ کی شکم تمام امتوں اور مخلوقات کے سردار سے معمور ہوئی، اور اللہ تعالیٰ نے اپنے فضل وکرم سے آپ کو سارے عرب عجم کے لئے نعمت بنا کر اس وجود میں ظاہر کیا۔ آپ کا شکم مادر میں تشریف لانا پوری انسانیت کے لئے ایک نورانی سحر کا آغاز تھا۔

ابن سعد یزید بن عبداللہ بن وہب بن زمعہ کی پھوپھی سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے کہا: ''ہم سُنتے تھے کہ جب اللہ کے رسول بی بی آمنہ کی شکم میں آئے تو وہ کہا کرتی تھیں کہ: میں نے محسوس ہی نہیں کیا کہ میں حاملہ ہوں اور نہ مجھے کوئی گرانباری تھی جو عام طور پر عورتوں کو ہوتی ہے.................................. میرے پاس ایک آنے والا آیا اور میں سونے جاگنے کے درمیان کی حالت میں تھی۔ اس نے کہا: کیا تمہیں احساس ہے کہ تم حمل سے ہو؟ گویا میں نے جواب دیا کہ: میں نہیں جانتی تو وہ بولا کہ: تمہاری شکم میں اس امت کے سردار اور اس کے نبی ہیں۔ یہ واقعہ دوشنبے کو رونما ہوا۔ بی بی آمنہ فرماتی ہیں کہ اس واقعہ نے مجھے حمل سے ہونے کا یقین دلایا۔ کچھ مدت کے بعد جب ولادت کا وقت قریب ہوا تو وہ آنے والا پھر میرے پاس آیا اور بولا: کہو کہ: " أعیذہ بالواحد الصمد من شر کل حاسد " میں اسے ہر حسد کرنے والے کے حسد سے خدائے واحد وصمد کی پناہ میں دیتی ہوں، تو میں یہ کہا کرتی تھی۔''(۱)

(۱) طبقات ابن سعد، ۱: ۹۸۔

# ولادت پاک

امام احمد اور امام بیہقی نے صحابی رسول صلی اللہ علیہ وسلم حضرت عرباض بن ساریہ سے روایت کی ہے وہ کہتے ہیں کہ میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے: "إِنِّي عَبْدُ اللّٰهِ وَخَاتَمُ النَّبِيِّينَ وَإِنَّ آدَمَ لَمُنْجَدِلٌ فِي طِينَتِهِ، وَسَأُخْبِرُكُمْ عَنْ ذٰلِكَ: دَعْوَةُ أَبِي إِبْرَاهِيمَ، وَبِشَارَةُ عِيسَىٰ بِي وَرُؤْيَا أُمِّيَ الَّتِي رَأَتْ، وَكَذٰلِكَ أُمَّهَاتُ النَّبِيِّينَ يَرَيْنَ" یعنی میں اللہ کا بندہ اور نبیوں کا خاتم ہوں جب کہ آدم اپنی مٹی میں گندھے ہوئے تھے۔ میں تمہیں اس کی خبر دوں گا: میں اپنے باپ ابراہیم (علیہ السلام) کی دعا ہوں، اور عیسیٰ (علیہ السلام) کی بشارت ہوں جو انہوں نے میرے بارے میں کی، اور اپنی ماں کے خواب کی تعبیر ہوں جو انہوں نے دیکھا تھا، اور یونہی انبیاء کی مائیں دیکھتی ہیں۔ (۱)

اور حضور کی والدہ نے آپ کی پیدائش کے وقت ایک نور دیکھا تھا جس سے شام کے محلات روشن ہو گئے تھے۔

حافظ بیہقی نے "إِنِّي عبد الله وَخَاتَمُ النَّبِيِّينَ وَإِنَّ آدَمَ لَمُنْجَدِلٌ فِي طِينَتِهِ" کے

(۱) مسند احمد، ۴: ۱۲۷، ۱۲۸؛ و دلائل النبوۃ ۱: ۸۰؛ والمستدرک للحاکم ۲: ۶۰۰۔ امام حاکم نے اسے صحیح الاسناد مانا ہے، اور امام ذہبی نے بھی اسے قبول کیا ہے، ابن حجر نے اسے احمد، طبرانی اور بزار کے حوالے سے ذکر کیا ہے، اور کہا ہے کہ امام احمد کے ایک سند کے راوی صحیح کے راوی ہیں، سوائے سعید بن سوید کے، اور انھیں بھی ابن حبان نے ثقہ قرار دیا ہے، دیکھیے: مجمع الزوائد، ۸: ۲۲۳۔

بعد تحریر کرتے ہیں کہ: "حضور کی مراد یہ ہے کہ وہ قضائے الٰہی اور تقدیر خداوندی میں ایسے تھے قبل ازیں کہ پہلے نبی اور ابوالبشر (آدم علیہ السلام) کا وجود ہو"

امام احمد، بیہقی اور طیالسی نے اپنی اپنی سندوں سے روایت کیا ہے کہ حضرت ابوامامہ کہتے ہیں کہ لوگوں نے پوچھا کہ یارسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم آپ کے شروع کا معاملہ کیا تھا؟ فرمایا: "دَعْوَۃُ أَبِیْ إِبْرَاهِیْمَ، وَبُشْرٰی عِیْسَی ابْنِ مَرْیَمَ، وَرَأَتْ أُمِّیْ أَنَّهُ یَخْرُجُ مِنْهَا نُوْرٌ أَضَاءَتْ مِنْهُ قُصُوْرُ الشَّامِ" (۱) یعنی میرے باپ ابراہیم علیہ السلام کی دعا، عیسیٰ ابن مریم علیہما السلام کی بشارت اور میری ماں نے دیکھا کہ ان کے اندر سے ایک نور نکلا جس سے شام کے محلات روشن ہو گئے۔

ابن سعد نے روایت کی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "رَأَتْ أُمِّیْ حِیْنَ وَضَعَتْنِیْ سَطَعَ مِنْهَا نُوْرٌ أَضَاءَتْ لَهُ قُصُوْرُ بُصْرٰی" (۲) یعنی میری ماں نے میری پیدائش کے وقت دیکھا کہ ان کے اندر سے ایک چمک دار نور نکلا جس سے بُصری (۳) کے محلات روشن ہو گئے۔

بیان کیا جاتا ہے کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے تو اس حال میں کہ آپ زمین پر گھٹنوں کے بل تھے اور سر مبارک آسمان کی طرف اٹھا تھا اور آپ کے ساتھ ہی ایک نور نکلا

---

(۱) مسند احمد ۵: ۲۶۲؛ وامام بیہقی دلائل النبوۃ ۱: ۸۴؛ وابوداؤد طیالسی ما مسند حدیث نمبر: ۱۱۴۰؛ و ابن حجر ہیثمی مجمع الزوائد ۸: ۲۲۳۔

(۲) طبقات ابن سعد ۱: ۱۰۲۔

(۳) بُصری: دمشق کے قریب شام کی ایک آبادی ہے دیکھئے: معجم البلدان ۱: ۴۴۱۔

جس سے شام کے محلات روشن ہو گئے حتیٰ کہ آپ کی والدہ کو بصری کے اونٹوں کی گردنیں تک نظر آ گئیں۔

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا خود کو "اپنے باپ ابراہیم کی دعا" کہنے کا مطلب یہ ہے کہ جب حضرت ابراہیم علیہ السلام نے خانہ کعبہ کی تعمیر کی تھی تو اپنے رب سے دعا کرتے ہوئے عرض کیا تھا: "رَبِّ اجْعَلْ هٰذَا بَلَدًا اٰمِنًا وَّارْزُقْ اَهْلَهٗ مِنَ الثَّمَرٰتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ"۔ (البقرۃ:۱۲۶) یعنی اے رب اسے امن والا شہر بنا دے اور اس کے رہنے والوں میں جو اللہ اور روز آخرت پر ایمان لائے اسے پھلوں سے رزق عطا فرما۔ پھر فرمایا: "رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ"۔ (البقرۃ:۱۲۹) یعنی اے ہمارے رب اور بھیج ان میں انھیں میں سے ایک رسول جو ان پر تیری آیتوں کی تلاوت کرے اور انھیں کتاب و حکمت کی تعلیم دے اور انھیں پاکیزہ کرے بیشک تو غالب و حکمت والا ہے۔ تو اللہ تعالیٰ نے ہمارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے لئے ان کی اس دعا کو قبول فرمایا اور انھیں مبعوث فرمایا جیسا کہ حضرت ابراہیم نے سوال کیا تھا۔

"عیسیٰ ابن مریم کی بشارت" سے مراد سیدنا عیسیٰ علیہ السلام کی وہ بشارت ہے جو انھوں نے حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں اپنی قوم کو دی تھی جس کی حکایت قرآن حکیم یوں فرماتا ہے:

"وَاِذْ قَالَ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ يٰبَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ اِنِّيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ اِلَيْكُمْ مُّصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَمُبَشِّرًاۢ بِرَسُوْلٍ يَّاْتِيْ مِنْۢ بَعْدِي اسْمُهٗٓ اَحْمَدُ"۔ (الصف:۶) یعنی جب حضرت عیسیٰ نے کہا اے بنی اسرائیل میں تمہاری جانب اللہ کا پیغمبر ہوں اپنی پیش رو تورات کی تصدیق کرنے والا اور اپنے بعد ایک رسول کے آنے کی بشارت دینے والا جن کا نام احمد ہے۔

خلاصہ یہ کہ حضور کی ولادت کی رات ایک بہت شرف وعظمت اور برکت والی رات ہے۔ جس کے انوار ظاہر ہیں اور جس کی شان بہت بلند ہے۔ اس رات کو اللہ تعالیٰ نے ہمارے سردار حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کو اس وجود کے ساتھ موجود فرمایا۔ چنانچہ بی بی آمنہ نے آپ کو اسی شرف والی رات میں پاکیزگی کے ساتھ پیدا کیا تو آپ سے وہ فضیلتیں، بھلائیاں اور برکتیں ظاہر ہوئیں جس نے ہر عقل ونظر کو خیرہ کر دیا۔ حدیث وتاریخ جس کے گواہ ہیں۔



## حضور ﷺ کی پیدائش کے وقت ظاہر ہونے والی بعض نشانیاں

نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش پر بہت نشانیاں ظاہر ہوئیں۔ بیہقی اور ابن عساکر وغیرہ نے ہانی مخزومی سے اپنی اپنی سندوں کے ذریعے روایت کیا ہے کہ: "جس رات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے ایوان کسریٰ متزلزل ہوگیا، اور اس کے چودہ کنگرے ٹوٹ کر گر گئے۔ فارس کی آگ بجھ گئی جو قبل ازیں ایک ہزار سال میں کبھی نہیں بجھی تھی۔ اور ساوہ (۱) شہر کی جھیل خشک ہوگئی....."۔(۲)

چودہ کنگرے گرنے سے اس بات کی طرف اشارہ تھا کہ شاہان فارس میں سے صرف چودہ بادشاہ باقی رہ گئے تھے اور ان کا آخری فرد حضرت عثمان کی خلافت کے وقت میں تھا۔

فارس کی آگ وہ آگ تھی جسے اہل فارس پوجتے تھے، اور رات دن اسے جلائے رکھتے تھے اور ساوہ کی جھیل اتنی بڑی تھی کہ اس میں کشتیاں چلتی تھیں۔ حضور کی پیدائش پر فارس کی آگ بجھ گئی اور ساوہ کی جھیل کا پانی خشک ہوگیا۔

ولادت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پر ظاہر ہونے والی نشانیوں میں سے ایک نشانی یہ بھی تھی کہ شیطانوں کو آسمان سے شہابوں کے ذریعے مارا گیا جیسا کہ بعض علماء نے لکھا ہے۔ البتہ

---

(۱) ساوہ: قدیم ایران کا ایک شہر تھا۔ دیکھئے: معجم البلدان، ۳: ۲۲۔

(۲) اس روایت کو بیہقی نے دلائل النبوۃ میں تفصیل کے ساتھ ذکر کیا ہے، دیکھئے: ۱: ۱۲۶-۱۲۹؛ و تاریخ طبری، ۲: ۱۳۱، ۱۳۲؛ و حافظ عراقی، المورد الھنی (مخطوط)، ۱۱۔

مشہور اور زیادہ صحیح یہ ہے کہ شیاطین کو شہابوں کے ذریعے مارنے کا آغاز حضور کی بعثت سے شروع ہوا۔

انھیں نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ ابلیس کو آسمان کی خبروں سے محجوب ومحروم کردیا گیا تو اس نے ایک بہت بھیانک چیخ ماری۔ اس نے ملعون ہونے کے وقت، جنت سے نکالے جانے کے وقت، حضور کی پیدائش کے وقت اور سورۂ فاتحہ کے نزول پر یہ چیخ ماری تھی۔ اور اسے حافظ عراقی نے المورد الہنی میں بقی بن مخلد سے روایت کیا ہے۔

انھیں نشانیوں میں سے یہ بھی ہے کہ ہاتف غیبی کو حق کے ظہور کی بشارت دیتے سنا گیا اور بتوں کے اندر سے بھی یہ آواز سنی گئی۔



# زمان ومکان ولادت کا ذکر

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش کے سال میں اختلاف ہے۔ اکثریت کی رائے ہے کہ عام فیل میں آپ کی ولادت ہوئی۔ ابن عبدالبر کہتے ہیں کہ: واقعہ فیل کے ایک ماہ بعد آپ کی پیدائش ہوئی۔

بیہقی نے عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے، وہ فرماتے ہیں کہ: ''نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت اس سال میں ہوئی جس میں ابرہہ نے ہاتھیوں کے ساتھ خانہ کعبہ پر لشکر کشی کی تھی''۔ (۱)

آپ کی ولادت کا مہینہ ربیع الاول کا مہینہ تھا۔ تاریخ کے بارے میں زیادہ قابل اعتماد قول یہ ہے کہ بارہویں تاریخ تھی۔

البتہ پیدائش کے دن میں کسی قسم کا کوئی اختلاف نہیں کہ وہ دوشنبہ کا دن تھا۔ امام مسلم نے ابوقتادہ انصاری رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے کہ ''رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے دوشنبہ کے روزے کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا: "ذَاكَ يَوْمٌ وُلِدْتُ فِيْهِ وَأُنْزِلَ عَلَيَّ فِيْهِ" یعنی دوشنبہ وہ دن ہے جس دن میں پیدا ہوا اور اسی دن مجھ پر وحی نازل ہوئی۔ (۲)

---

(۱) دلائل النبوۃ، ۱:۷۵۔

(۲) صحیح مسلم، کتاب الصیام، باب استحباب الصیام من کل شہر وصوم عاشوراء والاثنین والخمیس؛ ومسند امام احمد، ۵:۲۹۷-۲۹۹؛ سنن بیہقی، ۴:۲۹۳۔

مکان پیدائش مکہ مکرمہ ہے اور اکثریت کے مطابق مکہ کے محلہ سوق اللیل میں آپ کی ولادت ہوئی۔ حافظ عراقی وغیرہ نے ذکر کیا ہے کہ ہارون رشید کی والدہ نے آپ کی جائے پیدائش پر ایک مسجد تعمیر کرائی تھی۔ ارزقی کہتے ہیں کہ: "یہی آپ کی جائے پیدائش ہے اور اس میں اہل مکہ کا کوئی اختلاف نہیں ہے" اور اب یہ جگہ "محلۃ المولد" (محلۂ میلاد) کے نام سے جانی جاتی ہے۔



# اسمائے مبارک اور کنیت

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: "مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ..." (سورہ الفتح:۲۹)۔یعنی محمد صلی اللہ علیہ وسلم اللہ تعالیٰ کے رسول ہیں۔اور حضرت عیسیٰ کے قول کی حکایت کرتے ہوئے فرماتا ہے کہ:"وَمُبَشِّرًا بِرَسُوْلٍ يَّاْتِيْ مِنْ بَعْدِي اسْمُهٗٓ اَحْمَدُ" (سورۃ الصف:٦)۔یعنی اور میں بشارت دینے والا ہوں ایک رسول کی جو میرے بعد آئے گا اور جس کا نام احمد ہوگا۔

بخاری، مسلم اور ترمذی وغیرہ نے حضرت جبیر بن مطعم سے روایت کی ہے وہ کہتے ہیں کہ میں نے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے ہوئے سنا کہ:"إِنَّ لِيْ أَسْمَاءً: أَنَا مُحَمَّدٌ، وَأَنَا أَحْمَدُ وَأَنَا الْمَاحِي الَّذِيْ يَمْحُوا اللّٰهُ بِيَ الْكُفْرَ وَأَنَا الْحَاشِرُ الَّذِيْ يُحْشَرُ النَّاسُ عَلٰى قَدَمَيَّ وَأَنَا الْعَاقِبُ الَّذِيْ لَيْسَ بَعْدَهٗ أحد" یعنی میرے کچھ نام ہیں: میں محمد ہوں، میں احمد ہوں، میں ماحی ہوں میرے ذریعے اللہ کفر کو مٹائے گا، میں حاشر ہوں میرے زیر قدم اللہ لوگوں کو جمع فرمائے گا، اور میں عاقب ہوں کہ جس کے بعد کوئی اور نہیں ہے۔(۱)

امام مسلم نے حضرت ابوموسیٰ اشعری رضی اللہ عنہ سے روایت کی ہے وہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہمیں اپنے ناموں سے مطلع کرتے ہوئے فرمایا:" اَنَا مُحَمَّدٌ

(۱) صحیح البخاری، کتاب المناقب، و کتاب التفسیر؛ و صحیح مسلم، کتاب الفضائل؛ و سنن ترمذی، کتاب الادب؛ و موطا امام مالک، باب اسماء النبی؛ و مسند احمد ۴: ۸۰-۸۴؛ و بیہقی، دلائل النبوۃ ۱: ۲۵۲، ۲۵۳؛ و مسند دارمی، کتاب الرقاق، باب فی اسماء النبی ﷺ۔

وَأَحْمَدُ وَالْمُقَفِّيْ وَالْحَاشِرُ وَنَبِيُّ التَّوْبَةِ وَنَبِيُّ الرَّحْمَةِ" (۱) میں محمد، احمد، مقفی (بعد میں آنے والا) حاشر (جمع کرنے والا) نبی توبہ اور نبی رحمت ہوں۔

امام احمد جبیر بن مطعم سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا کہ: "میں محمد ہوں، میں احمد ہوں، میں حاشر، ماحی (مٹانے والا) خاتم اور عاقب (سب سے بعد والا) ہوں" (۲)

امام بیہقی نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ کے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: "إِنَّمَا أَنَا رَحْمَةٌ مُهْدَاةٌ" (۳) یعنی بیشک میں اللہ کی عطا کردہ رحمت ہوں، اور ایک دوسری روایت میں ہے کہ: "اے لوگو بیشک میں اللہ کی عطا کردہ رحمت ہوں"

بیہقی اور طیالسی نے حضرت جبیر بن مطعم سے روایت کیا ہے کہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فرماتے سنا ہے کہ: "أَنَا مُحَمَّدٌ وَأَحْمَدُ وَالْحَاشِرُ وَنَبِيُّ التَّوْبَةِ وَنَبِيُّ الْمَلْحَمَةِ"۔ (۴)

آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی کنیت کے بارے میں بخاری و مسلم نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ: آپ نے فرمایا: "تَسَمَّوْا بِاسْمِي وَلَا تَكْتَنُوا بِكُنْيَتِي" (۵) یعنی

---

(۱) صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب فی أسماء النبی ﷺ

(۲) مسند احمد ۴: ۸۱۔

(۳) دلائل النبوۃ ۱: ۱۵۷، ۱۵۸۔

(۴) دلائل النبوۃ ۱: ۱۵۶-۱۵۷؛ ومسند طیالسی، ۱۲۷۔

(۵) صحیح البخاری، کتاب المناقب، باب کنیۃ النبی ﷺ، وکتاب الأدب، باب قول النبی ﷺ: تسموا باسمی ولا تکنوا بکنیتی؛ وصحیح مسلم، کتاب الأدب؛ وسنن ابن ماجہ: کتاب الأدب؛ ودلائل النبوۃ ۱: ۱۶۲۔

میرے نام پر اپنے نام رکھو لیکن میری کنیت اختیار نہ کرو۔

بیہقی نے ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "لَا تَجْمَعُوْا بَیْنَ اسْمِیْ وَکُنْیَتِیْ اَنَا اَبُو الْقَاسِمِ، اَللّٰہُ یَرْزُقُ وَاَنَا اَقْسِمُ"۔ (۱) یعنی میرے نام و کنیت کو جمع نہ کرو، میں ابو القاسم ہوں، اللہ رزق دینے والا اور میں بانٹنے والا ہوں۔

امام حاکم نے انس بن مالک سے روایت کیا ہے کہ جب ابراہیم بن ماریہ (آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے صاحبزادے) کی ولادت ہوئی حضور کے پاس جبرئیل آئے اور ان سے کہا: "اَلسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا اَبَا اِبْرَاہِیْمَ" (۲) اور حاکم کی اس روایت میں ایک راوی ابن لہیعہ ہے جو کہ ضعیف ہے۔



(۱) دلائل النبوۃ ۱:۱۶۳۔

(۲) امام حاکم ، مستدرک ۲:۶۰۴۔

# رضاعت وشق صدر

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے والد جناب عبداللہ کا جب انتقال ہوا اس وقت آپ کی عمر شریف دو ماہ کی تھی۔ یہ بھی کہا گیا ہے کہ اس وقت آپ شکم مادر میں تھے۔ کچھ اور بھی اقوال ہیں۔ حضرت حلیمہ نے آپ کو دودھ پلایا۔ آپ کی رضاعت کا واقعہ خود حضرت حلیمہ کی زبانی مندرجہ ذیل ہے۔

"میں بنو سعد کی عورتوں کے ساتھ دودھ پیتے بچوں کی تلاش میں مکہ آئی۔ میں اپنی چتکبری گدھی پر سوار ہو کر آئی تھی۔ اور وہ سال سخت قحط اور ایسے سوکھے کا سال تھا کہ کچھ بھی نہیں بچا تھا۔ میرے ساتھ میرے شوہر بھی تھے اور ایک عمر رسیدہ اونٹنی تھی۔ میرے پاس ایک چھوٹا بچہ تھا جس کے رونے کے سبب ہم رات میں سو نہیں پاتے تھے، اور نہ میرے پستانوں میں اس کی ضرورت بھر کا دودھ رہتا تھا۔ مکہ میں ہم میں سے ہر ایک عورت کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دودھ پلانے کی پیشکش کی گئی، لیکن کوئی انھیں لینے کے لئے تیار نہ ہوئی کیونکہ ہم ایسے بچوں کو لینا چاہتے تھے جس کے والد حیثیت والے ہوں، جب کہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم یتیم تھے۔ ہم آپس میں یہ کہتے تھے کہ ایک یتیم کی ماں بھلا ہمارے ساتھ کیا کر سکے گی۔ میرے سوا تمام عورتوں کو دودھ پلانے کے لئے بچے مل گئے تو مجھے یہ بات ناگوار لگی کہ میں بغیر بچے کے واپس جاؤں جب کہ میری تمام ساتھی عورتوں کو بچے مل گئے تھے، تو میں نے اپنے شوہر سے کہا کہ آؤ واپس چلیں اور اسی یتیم بچے کو لے لیں۔ تو میں نے واپس آ کر انھیں لے لیا، اور اپنی سواری کے پاس پہنچی۔

میرے شوہر نے پوچھا تم نے اسے لے لیا؟ میں نے کہا ہاں کیونکہ مجھے اس کے سوا کوئی اور نہیں ملا تو شوہر نے کہا: تم نے ٹھیک کیا شاید اللہ نے اس بچے میں (ہمارے لئے) بھلائی رکھی ہو۔ میں بولی کہ خدا کی قسم جیسے ہی میں نے اس بچے کو گود میں لیا میرے سینے میں دودھ بھر گیا تو اس بچے نے سیراب ہو کر پیا پھر اس کے بھائی۔ حضرت حلیمہ کے بیٹے۔ نے پیا اور وہ بھی سیراب ہو گیا۔ رات کو میرے شوہر نے اونٹنی کے تھنوں کو دودھ سے بھرا ہوا پایا، تو ہم نے اس کا دودھ دوہا اور میں نے اور میرے شوہر نے خوب سیراب ہو کر پیا اور ہم نے وہ رات بھرے پیٹ گزاری اور بچے بھی سوئے۔ (اگلے دن) میرے شوہر نے کہا بخدا اے حلیمہ تم بابرکت ہو گئی ہو ہمارے بچے بھی ٹھیک سے سوئے ہیں۔

حلیمہ فرماتی ہیں: پھر ہم لوگ روانہ ہوئے اور ہماری گدھی قافلے سے آگے نکل گئی لوگ کہنے لگے یہ بھی کیا ہے؟ ہمارے ساتھ چلو نا۔ کیا یہ وہی گدھی ہے جس پر سوار ہو کر تم آئی تھیں؟ میں کہتی بیشک۔ اور میری سواری بنو سعد کی آبادی پہنچنے تک قافلے سے آگے ہی چلتی رہی۔ ہم اپنی منزل پہنچے جو (خشک سالی کے سبب) ایک بے آب وگیاہ علاقہ تھا، جہاں صبح سے شام تک لوگ اپنی بکریاں چراتے اور میرا چرواہا میری بکریوں کو چراتا شام کو میری بکریاں بھرے پیٹ اور بھرے ہوئے تھنوں کے ساتھ واپس آتیں جب کہ دوسروں کی بکریاں بھوکی آتیں، اور ان میں دودھ کا نام ونشان نہ ہوتا۔ تو ہم جس قدر چاہتے دودھ پیتے جب کہ آبادی میں کسی کو ایک قطرہ دودھ نہ ملتا۔ لوگ اپنے چرواہوں سے کہتے: برا ہو تمہارا کیا تم لوگ وہاں اپنی بکریاں نہیں چراتے جہاں حلیمہ کا چرواہا چراتا ہے؟ تو وہ اسی وادی میں چرانے لگے جہاں ہماری بکریاں چرتی تھیں لیکن اس کے بعد بھی ان کے جانور بھوکے اور بغیر دودھ کے لوٹتے جب کہ ہمارے جانور دودھ سے بھرے ہوئے ہوتے تھے۔

(حلیمہ فرماتی ہیں) حضور صلی اللہ علیہ وسلم تیزی سے بڑھنے لگے وہ ایک دن میں اتنا بڑھتے جتنا کوئی بچہ ایک مہینے میں بڑھتا، اور ایک مہینے میں جتنا کوئی بچہ ایک سال میں بڑھتا، آپ نے ایک سال پورا کرلیا اور کافی صحت مند ہو گئے پھر ہم انھیں لے کر ان کی ماں کے پاس آئے اور ان سے میں نے یا میرے شوہر نے کہا کہ: اس بچے کو ہمیں (کچھ اور دن کے لئے) واپس دے دیجئے کیونکہ ہمیں خوف ہے کہ کہیں مکہ کی بیماریاں اسے نقصان نہ پہنچا ئیں۔ جب کہ ہم اس بچے کی برکتوں کے سبب اسے واپس لے جانا چاہتے تھے۔ بہر کیف ہم اصرار کرتے رہے حتی کہ ان کی ماں نے ہمیں بچے کو لے جانے کی اجازت دے دی۔ چنانچہ ہم انھیں لے کر لوٹ آئے۔ واپسی کے دو ماہ بعد ایک دن وہ اپنے رضاعی بھائی کے ساتھ گھر کے پچھواڑے ہمارے جانوروں کو چرا رہے تھے کہ میرا بیٹا دوڑتا ہوا آیا اور مجھ سے اور اپنے باپ سے کہا کہ: میرے قریشی بھائی کی خبر لیجئے ان کے پاس دو لوگ آئے ہیں جنھوں نے ان کو لٹا کر ان کا پیٹ پھاڑ دیا ہے۔ تو ہم دونوں تیزی سے وہاں پہنچے۔ آپ کھڑے تھے اور آپ کا رنگ متغیر تھا ہم دونوں نے آپ کو گلے لگایا اور پوچھا، کیا ہوا میرے بچے؟ فرمایا: میرے پاس دو شخص آئے جو سفید لباس پہنے ہوئے تھے دونوں نے مجھے لٹا کر میرے پیٹ کو شق کر دیا اس کے بعد پتہ نہیں کچھ چاہتیں کہ انھوں نے کیا کیا۔ اس کے بعد ہم انھیں لے کر واپس آئے، میرے شوہر کہنے لگے: حلیمہ مجھے لگتا ہے کہ یہ بچہ کسی شے کا شکار ہو گیا ہے، اور اس سے پہلے کہ کوئی خوفناک بات ظاہر ہو چلو اس کو اس کے گھر والوں کو واپس دے آئیں، تو ہم انھیں لے کر ان کی ماں کے پاس آئے تو وہ بولیں کہ تم لوگ تو انھیں اپنے پاس رکھنے کے بڑے خواہش مند تھے تو اب واپس کیوں کر رہے ہو؟ میں نے کہا: نہیں بیٹھا کوئی ایسی بات نہیں ہے ہم نے ان کی کفالت کی اور جو ہمارا فرض بنتا تھا اسے پورا کیا، پھر ہمیں اس بات کا خوف ہوا کہ انھیں مبادا کوئی حادثہ نہ پیش آجائے لہٰذا ہم نے سوچا کہ یہ

اپنے گھر ہی میں رہیں تو بہتر ہے۔ آپ کی ماں نے فرمایا: یہ بات تو ہرگز نہیں ہے، کیا بات ہوئی ہے مجھے اپنے اور اس بچے کے بارے میں سب کچھ بتاؤ، چنانچہ ہم نے ان کے اصرار پر پورا واقعہ انھیں سنا دیا۔ آپ کی ماں نے فرمایا کہ (اس بات سے) تم لوگ ان کے بارے میں خوف زدہ ہو گئے۔ تمھیں خوفزدہ ہونے کی ہرگز ضرورت نہیں تھی، خدا کی قسم میرا یہ بیٹا بڑی شان والا ہے۔ میں تمھیں اس کے بارے میں بتاتی ہوں۔ جب یہ میرے شکم میں تھے تو کوئی دوسرا حمل نہ اس سے زیادہ خفیف تھا نہ اس سے زیادہ برکت والا۔ میں نے شہاب کے مانند ایک نور دیکھا جو ولادت کے وقت میرے اندر سے نکلا جس سے بُصریٰ کے اونٹوں کی گردنیں روشن ہو گئیں اور یہ عام بچوں کی طرح پیدا نہیں ہوئے بلکہ جب یہ پیدا ہوئے تو ان کے ہاتھ زمین پر تھے اور یہ اپنے سر کو آسمان کی طرف اٹھائے ہوئے تھے۔ تم دونوں انھیں چھوڑ دو اور جاؤ اپنا کام دیکھو"

ابن حبان مذکورہ بالا واقعے کو لفظ بلفظ نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ: "وہب بن جریر بن حازم اپنے والد سے، وہ محمد بن اسحٰق سے اور وہ جہم بن ابی جہم سے اسی کے مثل بیان کرتے ہیں۔ مجھ سے حدیث بیان کی ہے عبداللہ بن محمد نے ان سے اسحاق بن ابراہیم نے اور ان سے وہب بن جریر نے"(۱)

حافظ عراقی ابن حبان کے حوالے سے اس قصے کو نقل کرنے کے بعد لکھتے ہیں کہ: "...... اسی طرح زیاد بن عبداللہ البکائی نے ابن اسحاق سے روایت کیا ہے، انھوں نے تحدیث کی صراحت کی ہے لیکن اس کے اتصال میں شک کیا ہے۔ اسی طرح مجھ سے محمد بن علی بن عبدالعزیز قطروانی نے سند عالی کے ساتھ حدیث بیان کی ہے، انھوں نے محمد بن ربیعہ سے، انھوں نے

---

(۱) دیکھیے: الاحسان بترتیب ابن حبان، ۸: ۸۲۔۸۴۔

عبدالقوی بن عبدالعزیز حباب سے، انھوں نے عبداللہ بن رفاعہ سے، انھوں نے علی بن حسن خلعی سے، انھوں نے عبدالرحمان بن عمر بن نحاس سے، انھوں نے عبداللہ بن جعفر بن ورد سے، انھوں نے عبدالرحیم برقی سے، انھوں نے عبدالملک بن ہشام سے اور انھوں نے عبداللہ بن بکائی سے حدیث روایت کی ہے، وہ فرماتے ہیں کہ ان سے محمد بن اسحاق نے حدیث بیان کی ہے اور ان سے جہم بن ابوجہم جو حارث بن حاطب جمحی کے غلام تھے انھوں نے حدیث بیان کی ہے، اور جہم نے عبداللہ بن جعفر بن ابی طالب سے یا پھر جس سے سنا ہے ان سے روایت کی ہے، راوی فرماتے ہیں: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی رضائی ماں حلیمہ بنت ابی ذؤیب السعدیہ بیان کرتی ہیں کہ: "میں اپنے شوہر ایک چھوٹے شیر خوار بچے کے ساتھ اپنے گاؤں سے چلی....." بعدازیں بعض لفظی اختلاف کے ساتھ یہی قصہ بیان کیا اور اتنا اضافہ ہے کہ: "وہ اللہ کی طرف سے کثرت و خیر پاتے رہے تا آنکہ ان کا دو سال گزر گیا۔ آپ اتنی تیزی سے بڑھ رہے تھے جتنا عام بچے نہیں بڑھتے اور آپ دو ہی سال میں خاصے بڑے اور قوی ہو گئے....."

راوی کا قول "دو سال" ہی صحیح ہے اور ابن حبان نے جو "ایک سال" کا قول کیا ہے وہ کسی راوی کی غلطی ہے"۔ (۱) حافظ عراقی کا کلام انھیں کے الفاظ میں ختم ہوا۔ (۲)

امام مسلم وغیرہ نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے، وہ فرماتے ہیں: "حضور صلی اللہ علیہ وسلم بچوں کے ساتھ کھیل رہے تھے کہ ان کے پاس جبریل آئے اور انھیں لٹا دیا پھر آپ کے سینے کو شق کر کے اس میں سے آپ کے قلب مبارک کو نکالا اور اس سے خون کے ایک چھوٹے لوتھڑے کو الگ کیا اور کہا کہ: یہ تمہارے اندر شیطان کا نصیب تھا پھر آپ

(۱) المورد الہنی (مخطوط)، ۱۳۰-۱۵۔
(۲) امام بیہقی کی روایت میں بھی دو سال کا ہی ذکر ہے۔ دیکھیے: دلائل النبوۃ، ۱: ۱۳۵۔

کے قلب کو سونے کی ایک تھالی میں زمزم کے پانی سے دھویا، اسے درست کیا اور اس کی جگہ پر واپس رکھ دیا۔ دوسرے بچے بھاگتے ہوئے ان کی ماں یعنی دائی کے پاس آئے اور بولے: محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) کو قتل کر دیا گیا۔ لوگ دوڑ کر آئے تو آپ کے رنگ کو متغیر پایا"(۱)

حضرت انس فرماتے ہیں کہ میں حضور کے سینہ مبارک پر اس سلائی کے اثر دیکھا کرتا تھا۔

حافظ بیہقی مسلم کے حوالے سے اسے نقل کرنے کے بعد کہتے ہیں کہ: "یہ حدیث اصحاب سیرت ومغازی کے یہاں مشہور قصے کی موافقت کرتی ہے"۔

امام مسلم نے حضرت انس سے ہی روایت کیا ہے، کہتے ہیں کہ: اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: میں اپنے گھر میں تھا کہ میرے پاس ایک فرشتہ آیا اور مجھے زمزم کے پاس لے گیا پھر میرا سینہ کھولا گیا اور اسے زمزم کے پانی سے دھلا گیا پھر سونے کا ایک طشت لایا گیا جو ایمان وحکمت سے بھرا ہوا تھا جسے میرے سینے میں بھر دیا گیا۔ حضرت انس فرماتے ہیں کہ اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھے اس کا اثر بھی دکھا رہے تھے۔ پھر فرشتہ مجھے لے کر آسمان دنیا تک چڑھا اور اسے کھلوایا....." بعد ازیں حدیث معراج کا ذکر ہے۔(۲)

حافظ بیہقی اس حدیث کے بعد لکھتے ہیں کہ: "ہوسکتا ہے کہ شق صدر دو بار واقع ہوا ہو: پہلی بار جب آپ اپنی دائی حلیمہ کے پاس تھے اور دوبارہ بعثت کے بعد شب معراج مکہ مکرمہ

(۱) صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب الاسراء، مسند احمد ۳:۱۲۱، ۱۴۹، ۲۸۸؛ وبیہقی، دلائل النبوۃ ۱:۱۴۷
ابن حبان، الاحسان ۸:۸۲۔
(۲) صحیح مسلم، کتاب الایمان، باب الاسراء۔

میں"۔(۱)

اس بات کی تائید اس سے بھی ہوتی ہے جو ابن حبان نے ذکر کیا ہے فرماتے ہیں:

"پہلی بار حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا سینہ مبارک اس وقت شق کیا گیا جب آپ چھوٹے تھے اور بچوں کے ساتھ کھیل رہے تھے اور آپ کے اندر سے لوتھڑے کو نکالا گیا تھا۔ اور جب اللہ تعالی نے آپ کو (ملکوت سماوات وارض کی) سیر کرانے کا ارادہ فرمایا تو جبریل کو دوبارہ شق صدر کا حکم دیا۔ انھوں نے آپ کے قلب مبارک کو نکالا اسے دھلا اور دوبارہ اس کی جگہ پر رکھ دیا۔ یہ واقعہ دو بار اور دو مختلف مکانوں میں پیش آیا اور ان دونوں میں کوئی تضاد نہیں ہے"۔(۲)

☆☆☆

۱) دلائل النبوۃ: ۱: ۱۴۸، ۱۴۹۔

۲) الاحسان بترتیب صحیح ابن حبان، ۸: ۸۲۔

# رسول اللہ ﷺ کے بعض اخلاق وشمائل اور آپ کی صورت وسیرت

امام بخاری اور امام مسلم وغیرہ نے حضرت براء بن عازب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے فرماتے ہیں: "کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ أَحْسَنَ النَّاسِ وَجْھًا، وَأَحْسَنَھُمْ خُلُقًا، لَیْسَ بِالطَّوِیْلِ الذَّاھِبِ، وَلَا بِالْقَصِیْرِ" ۔(۱) رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمام لوگوں سے زیادہ خوبصورت چہرے والے تھے، اور سب سے زیادہ اچھے اخلاق وعادات والے تھے۔ نہ بہت زیادہ لمبے تھے اور نہ کم قد کے۔

امام بیہقی اور امام طبرانی ابوعبیدہ بن محمد بن عمار بن یاسر سے روایت کرتے ہیں، انھوں نے فرمایا: میں نے رُبیِّع بنت مُعَوِّذ سے کہا کہ: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا وصف بیان کیجیے؟ بولیں: اگر تم نے انھیں دیکھا ہوتا تو کہتے: "اَلشَّمْسُ طَالِعَةٌ" (۲) سورج طلوع ہو گیا ہے۔

امام ترمذی اور امام احمد حضرت ابو ہریرہ سے روایت کرتے ہیں: وہ فرماتے ہیں کہ:

---

(۱) صحیح البخاری، کتاب المناقب، باب صفۃ النبی ﷺ؛ وصحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب صفۃ النبی ﷺ وأنہ کان أحسن الناس وجہا؛ والبیہقی، دلائل النبوۃ، ۱: ۱۹۳۔

(۲) بیہقی، دلائل النبوۃ، ۱: ۲۰۰؛ اسی حوالے سے ابن حجر ہیثمی نے اسے ذکر کیا ہے، دیکھیے: مجمع الزوائد، ۸: ۲۸۳؛ امام طبرانی نے اسے کبیر اور اوسط میں ذکر کیا ہے، اور فرمایا ہے: "اس کے راوی ثقہ ہیں" دیکھیے: المعجم الکبیر، ۲۴: ۲۷۴۔

"مَارَأَیْتُ شَیْئًا اَحْسَنَ مِنَ النَّبِیِّ ﷺ کَاَنَّ الشَّمْسَ تَجْرِیْ فِیْ وَجْہِہٖ، وَ مَارَأَیْتُ اَحَدًا اَسْرَعَ فِیْ مَشْیِہٖ مِنْہُ کان الْاَرْضُ تُطْوٰی لَہٗ، اِنَّا لَنُجْھِدُ وَاِنَّہٗ غیر مُکْتَرِثٍ"(۱)

میں نے نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم سے خوبصورت کوئی چیز نہیں دیکھی، گویا آپ کے چہرۂ مبارک میں سورج گردش کر رہا ہو، اور میں نے کسی کو بھی چلنے میں آپ سے زیادہ تیز رفتار نہیں دیکھا گویا بساطِ زمین آپ کے لئے لپیٹ دی گئی ہو ہم (آپ کا ساتھ دینے کے لئے) انتہائی کوشش کرتے تھے جب کہ آپ آرام سے چل رہے ہوتے تھے۔

امام بخاری، امام مسلم اور امام نسائی وغیرہ حضرت انس ابن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کرتے ہیں کہ انھوں نے فرمایا: "حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے موئے مبارک آپ کے دونوں کندھوں کو چھوتے تھے"(۲) اور بخاری و مسلم میں انھیں سے ایک دوسری روایت میں ہے کہ: "آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے موئے مبارک نصف کانوں تک تھے"۔(۳)

امام مسلم نے حضرت انس بن مالک رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے، وہ فرماتے ہیں:

"مَا شَمِمْتُ شَیْئًا قَطُّ مِسْکًا وَّ لَا عَنْبَرًا اَطْیَبَ مِنْ رِیْحِ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ، وَلَا مَسِسْتُ قَطُّ حَرِیْرًا وَ لَا دِیْبَاجًا اَلْیَنَ مَسًّا مِنْ کَفِّ رَسُوْلِ اللّٰہِ ﷺ"(۴) میں نے کسی ایسی چیز

(۱) سنن ترمذی، کتاب المناقب، باب صفۃ النبی ﷺ؛ و مسند احمد، ۲: ۳۵۰، ۳۸۰۔

(۲) صحیح البخاری، کتاب اللباس، باب الجعد؛ و صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب صفۃ شعر النبی ﷺ؛ و صحیح نسائی، کتاب الزینۃ؛ و مسند احمد، ۵: ۱۲۵؛ و بیہقی، دلائل النبوۃ، ۱: ۲۲۱۔

(۳) بخاری و مسلم، تخریج سابق۔

(۴) صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب طیب رائحۃ النبی ﷺ و لین مسہ والتبرک بمسہ؛ و بیہقی، دلائل النبوۃ، ۱: ۲۵۵۔

کونہیں سونگھا ہے، مشک ہو یا عنبر جو حضور (کے بدن) کی خوشبو سے زیادہ اچھی ہو، اور میں نے حضور کی ہتھیلیوں سے زیادہ نرم کسی چیز کو نہیں چھوا ہے، ریشم ہو یا دیباج۔

براء بن عازب رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ: "اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم متوسط القامت تھے، آپ کے پشت مبارک کا اوپری حصہ چوڑا تھا، آپ سارے لوگوں میں عظیم اور خوبصورت تھے۔ آپ کی زلف مبارک آپ کے کانوں تک پہنچتی تھی آپ کے جسم پر سرخ لباس تھا میں نے ان سے زیادہ حسین کسی کو نہیں دیکھا"۔(۱)

امام مسلم اپنی صحیح میں حضرت انس سے روایت کرتے ہیں کہ: "رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نہ بہت طویل تھے نہ قصیر، نہ اتنے سفید تھے کہ نا پسندیدہ ہو نہ زیادہ گیہواں رنگ والے تھے، نہ بہت گھنگھرالے بالوں والے تھے نہ بالکل سیدھے بالوں والے، اللہ تعالیٰ نے چالیسویں سال کے آغاز میں آپ کو مبعوث فرمایا۔ آپ نے دس سال مکہ میں قیام کیا اور ساٹھویں سال کے شروع میں آپ کا وصال ہوا اور اس وقت آپ کے سر اور داڑھی میں بیس سفید بال نہیں تھے"۔(۲)

امام بیہقی روایت کرتے ہیں کہ: حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما اکثر مسجد نبوی میں آپ ﷺ کے چچا ابو طالب کا شعر گنگنایا کرتے تھے جس میں آپ کے گورے رنگ کا ذکر ہے۔

وأبيض يستسقى الغمام بوجهه ☆ ثمال اليتامى عصمة للأرامل

(۱) صحیح البخاری، کتاب المناقب، باب صفۃ النبی ﷺ؛ وصحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب صفۃ النبی ﷺ وأنہ کان أحسن الناس وجہا؛ وبیہقی، دلائل النبوۃ ۱: ۲۴۰۔

(۲) صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب صفۃ النبی ﷺ ومبعثہ وسنہ؛ وبیہقی، دلائل النبوۃ ۱: ۲۰۳۔

(وہ ایسے گورے رنگ والے ہیں کہ جن کے چہرے کے وسیلے سے بادلوں سے پانی طلب کیا جاتا ہے، وہ یتیموں کی پناہ گاہ اور بیواؤں کے محافظ ہیں۔)

اور جو بھی سنتا اس سے فرماتے تھے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم ایسے ہی تھے۔(۱)

امام بزار سند حسن کے ساتھ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت کرتے ہیں: وہ فرماتی ہیں کہ: میں نے اس شعر کو اپنے والد کے بارے میں پڑھا

وأبیض یستسقی الغمام بوجهه ثمال الیتامی عصمة للأرامل

تو میرے والد نے فرمایا کہ: وہ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تھے۔(۲)

آپ کے اخلاق کی عظمت پر قرآن کی یہ آیت کریمہ شاہد عدل ہے "اِنَّکَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ"۔(القلم:۴) یعنی آپ خلق عظیم پر ہیں۔ حضرت عائشہ سے جب آپ کے اخلاق کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا: "فإن خلق رسول ﷺ کان القرآن" بیشک رسول اللہ کا اخلاق قرآن تھا، اس حدیث کو مسلم نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے۔(۳)

حضرت عبداللہ بن زبیر نے اللہ تعالی کے اس فرمان "خُذِ الْعَفْوَ"۔(الاعراف:۱۹۹) یعنی معاف کیا کیجئے۔ کے بارے میں کہا کہ: اللہ تعالی نے اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو حکم دیا ہے کہ وہ انسانی اخلاق میں سے عفو و درگزری کو اختیار کریں۔ اس حدیث کو امام بخاری نے

---

(۱) بیہقی، دلائل النبوۃ ۱:۲۹۹۔

(۲) کشف الأستار عن زوائد البزار ۳:۱۳۳؛ ومجمع الزوائد ۸:۲۷۵، اور امام ہیثمی نے فرمایا: اس کے راوی ثقہ ہیں۔

(۳) صحیح مسلم، کتاب صلاۃ المسافرین، باب جامع صلاۃ اللیل۔

اپنی صحیح میں تخریج کیا ہے۔ اور دوسروں نے بھی اسے روایت کیا ہے۔ (۱)

حضرت عائشہ سے روایت ہے کہ آپ فرماتی ہیں کہ: "مَا خُيِّرَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ بَيْنَ أَمْرَيْنِ إِلَّا أَخَذَ أَيْسَرَهُمَا مَا لَمْ يَكُنْ إِثْمًا فَإِنْ كَانَ إِثْمًا كَانَ أَبْعَدَ النَّاسِ مِنْهُ، وَ مَا انْتَقَمَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ لِنَفْسِهِ إِلَّا أَنْ تُنْتَهَكَ حُرْمَةُ اللّٰهِ تَعَالٰى" اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کو جب بھی دو معاملوں میں ایک کو انتخاب کرنے کا اختیار دیا گیا تو آپ نے ان میں سے آسان کو منتخب کیا بشرطیکہ وہ گناہ نہ ہو اور اگر وہ گناہ ہوتا تو آپ اس سے سب سے زیادہ دور رہتے۔ اور آپ نے کبھی بھی اپنی ذات کے لئے بدلہ نہیں لیا البتہ اگر اللہ تعالی کے قوانین کی خلاف ورزی ہو۔ اور قطان نے اپنی روایت میں یہ اضافہ کیا ہے کہ "تو آپ اللہ کے لئے بدلہ لیتے تھے" اس حدیث کی روایت امام بخاری، امام مسلم اور امام بیہقی وغیرہ نے کی ہے۔ (۲)

حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اخلاق کے بارے میں پوچھا گیا تو آپ نے فرمایا: "لَمْ يَكُنْ فَاحِشًا وَلَا مُتَفَحِّشًا، وَلَا سَخَّابًا فِي الْأَسْوَاقِ، وَلَا يَجْزِيْ بِالسَّيِّئَةِ السَّيِّئَةَ، وَلٰكِنْ يَعْفُوْ وَ يَصْفَحُ، أَوْ قَالَتْ: يَعْفُوْ وَ يَغْفِرُ" حضور بدگو اور فحش کلام نہیں تھے نہ ہی بازاروں میں زور سے بولتے تھے، نہ برائی کا بدلہ برائی سے دیتے تھے، لیکن معاف و درگزر کرتے تھے یا فرمایا کہ معاف کرتے تھے اور بخش دیتے تھے۔ ابو

(۱) صحیح البخاری، کتاب التفسیر، سورۂ اعراف کی تفسیر کا آخری حصہ؛ وسنن أبي داود، کتاب الأدب، باب في التجاوز في الأمر؛ وبیہقی، دلائل النبوۃ، ۱: ۳۶۰۔

(۲) صحیح البخاری، کتاب المناقب، باب صفۃ النبی ﷺ، وکتاب الأدب، باب قول النبی ﷺ: "یسروا ولا تعسروا"، وکتاب الحدود، باب إقامۃ الحدود والانتقام لحرمات اللہ؛ وصحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب مباعدتہ ﷺ للآثام؛ وبیہقی، دلائل النبوۃ، ۱: ۳۱۱؛ وامام مالک، موطا، کتاب حسن الخلق۔

داؤد کو شک ہوا ہے۔(۱)

ابوسعید خدری رضی اللہ عنہ سے مروی ہے فرماتے ہیں کہ: "کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ ﷺ أَشَدَّ حَيَاءً مِّنَ الْعَذْرَاءِ فِي خِدْرِهَا، وَ كَانَ إِذَا كَرِهَ شَيْئًا عَرَفْنَاهُ فِيْ وَجْهِهٖ" رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گوشہ مکان میں رہنے والی کنواریوں سے زیادہ باحیا تھے، اور اگر کسی چیز کو ناپسند فرماتے تو ہم اُسے ان کے چہرے سے جان لیتے تھے۔ اس کی روایت بخاری و مسلم نے کی ہے۔(۲)

مغیرہ بن شعبہ سے مروی ہے، فرماتے ہیں کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (نماز میں) اتنا طویل قیام فرمایا کہ آپ کے قدموں پر ورم آ گیا۔ لوگوں نے عرض کیا اے اللہ کے رسول کیا آپکے سبب گناہ نہیں بخشے آپکے اگلوں اور آپکے پچھلوں کے؟ (یعنی اس بشارت کے بعد آپ عبادت میں اتنی مشقت کیوں فرماتے ہیں) فرمایا: "أَفَلَا أَكُوْنُ عَبْدًا شَكُوْرًا" کیا میں شکر گزار بندہ نہ بنوں۔ اس حدیث کو بخاری و مسلم نے روایت کیا ہے۔(۳)

ان صفات کے ساتھ ساتھ آپ اللہ کے معاملے میں بہت سخت و بہادر تھے، امام احمد

(۱) مسند ابوداؤد طیالسی، ۲۲۴؛ و بیہقی دلائل النبوۃ، ۱: ۳۱۵۔

(۲) صحیح البخاری، کتاب المناقب، باب صفۃ النبی ﷺ، و کتاب الأدب، باب الحیاء؛ و صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب کثرۃ حیاءہ ﷺ؛ و بیہقی، دلائل النبوۃ، ۱: ۳۱۶۔

(۳) صحیح البخاری، کتاب التہجد، باب قیام النبی ﷺ اللیل، و کتاب التفسیر، باب لیغفر لک اللہ ما تقدم من ذنبک وما تأخر؛ و صحیح مسلم، کتاب المنافقین، باب إکثار الأعمال والاجتہاد فی العبادۃ؛ و سنن ترمذی، کتاب الصلاۃ، باب ما جاء فی الاجتہاد فی الصلاۃ؛ و سنن ابن ماجہ، کتاب إقامۃ الصلاۃ، و السنۃ فیہا، باب ما جاء فی طول القیام۔

نے اپنی سند سے علی بن ابی طالب رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے فرماتے ہیں کہ: "كُنَّا كَانَ يَوْمُ الْبَكْرِ اتَّقَيْنَا الْمُشْرِكِيْنَ بِرَسُوْلِ اللّٰهِ ﷺ، وَكَانَ أَشَدَّ النَّاسِ بَأْسًا" بدر کے دن ہم مشرکین سے اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی پناہ لیا کرتے تھے۔ اور آپ سب سے زیادہ قوی تھے۔ (۱)

آپ کی عطا وسخاوت کے متعدد واقعات ہیں، ان میں سے ایک وہ ہے جسے امام مسلم نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا ہے، وہ فرماتے ہیں کہ: "مَا سُئِلَ رَسُوْلُ اللّٰهِ ﷺ عَلَى الْإِسْلَامِ شَيْئًا قَطُّ إِلَّا أَعْطَاهُ، فَأَتَاهُ رَجُلٌ فَسَأَلَهُ، فَأَمَرَ لَهُ بِغَنَمٍ بَيْنَ جَبَلَيْنِ، فَأَتَى قَوْمَهُ فَقَالَ: أَسْلِمُوْا، فَإِنَّ مُحَمَّدًا يُعْطِيْ عَطَاءَ مَن لَا يَخَافُ الْفَاقَةَ"۔ (۲) اسلام لانے پر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے جو بھی مانگا گیا آپ نے ہمیشہ عطا فرمایا۔ ایک شخص آپ کے پاس آیا اور اس نے سوال کیا تو آپ نے اسے دو پہاڑوں کے درمیان کی ساری بکریاں عطا کر دیں، تو وہ شخص اپنی قوم کے پاس آ کر بولا کہ مسلمان ہو جاؤ کیونکہ محمد (صلی اللہ علیہ وسلم) اس عطا کرنے والے کی طرح عطا کرتے ہیں جسے فقر وفاقہ کا خوف نہ ہو۔

آپ کے زہد وتواضع اور آخرت کو اختیار کرنے اور اسے ترجیح دینے کے بھی بے شمار واقعات ہیں۔ امام بیہقی، امام ترمذی اور امام ابن ماجہ حضرت عبداللہ سے روایت کرتے ہیں، وہ فرماتے ہیں کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک چٹائی پر لیٹ گئے جس سے آپ کے جسم مبارک پر نشانات پڑ گئے میں ان نشانوں کو ہاتھ سے ملنے لگا اور عرض کیا: اے اللہ کے رسول میرے ماں

---

(۱) مسند احمد، ۱: ۸۶۔

(۲) صحیح مسلم، کتاب الفضائل، باب ما سئل رسول اللہ ﷺ قط، فقال: لا ؛ ومسند احمد، ۳: ۱۰۸، ۱۷۵۔

باپ آپ پر قربان آپ نے ہمیں حکم کیوں نہ دیا کہ ہم چٹائی پر کچھ بچھا دیتے جو چٹائی (کے کھردرے پن) سے آپ کی حفاظت کرتا اور آپ اس پر آرام کرتے تو آپ نے فرمایا: "ما لی وللدنیا، ما أنا و الدنیا، إنما أنا و الدنیا کراکب استظل تحت شجرة ثم راح و ترکها"۔(۱) مجھے اس دنیا سے کیا لینا دینا ہے، میرا اس دنیا سے کیا واسطہ ہے میں اور دنیا بالکل ایسے ہیں جیسے کوئی مسافر کسی پیڑ کے نیچے سائے کی طلب میں ٹھہرتا ہے پھر اسے چھوڑ کر چل دیتا ہے۔

اللہ کے رسول صلی اللہ علیہ وسلم جملہ نیک صفات جیسے صداقت، امانت، صلۂ رحمی، پاکیزگی، سخاوت، شجاعت وغیرہ سے متصف تھے۔ آپ ہر حال، ہر وقت، ہر لمحہ اور ہر قدم اللہ کی اطاعت کرنے والے تھے، ساتھ ساتھ آپ حیران کن فصاحت کے مالک اور لوگوں کو نصیحت کرنے والے تھے، ان پر رحمت ورافت اور احسان وشفقت فرمانے والے تھے۔ آپ فقیروں، یتیموں، بیواؤں اور کمزوروں کی غمگساری فرماتے تھے اور تمام لوگوں میں سب سے زیادہ متواضع تھے۔ ناداروں سے محبت کرتے تھے، ان کے جنازوں میں شریک ہوتے تھے، ان کے مریضوں کی عیادت کرتے تھے، اور یہ سب کچھ آپ کے بے مثال حسن سیرت وصورت اور عظیم الشان نسب پر مستزاد تھا۔ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے "اَللّٰہُ اَعْلَمُ حَیْثُ یَجْعَلُ رِسَالَتَہٗ" (الانعام ۱۲۴) اللہ جانتا ہے جہاں اپنی رسالت رکھے، یعنی اس عظیم الشان اور جلیل القدر منصب کے شایان شان کون نفوس قدسیہ ہیں۔



(۱) سنن ترمذی، کتاب الزہد؛ وسنن ابن ماجہ، کتاب الزہد، باب مثل الدنیا؛ وبیہقی، دلائل النبوۃ، ۱: ۳۳۷-۳۳۸۔



# مولد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

## (میلاد ابن کثیر)

حافظ عماد الدین اسماعیل بن عمر بن کثیر دمشقی

ترجمہ و تقدیم و تخریج احادیث :

ڈاکٹر سید علیم اشرف جائسی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# مقدمۂ مترجم

نحمدہ و نصلی و نسلم علی حبیبہ الکریم

میلاد شریف کی قدیم وجدید کتابوں کے ترجمے اور ان کے اشاعت کے سلسلے کی یہ دوسری کوشش ہے۔اس سے قبل شیخ عبداللہ ہرری حبشی حفظہ اللہ کی کتاب "الروائح الزکیۃ فی مولد خیر البریۃ" کے ترجمے اور اس کی اشاعت کی سعادت حاصل کر چکا ہوں۔اس موضوع پر امام جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ کی کتاب "حسن المقصد فی عمل المولد" اور سید محمد علوی مالکی مد ظلہ کی تالیف "حول الاحتفال بالمولد النبوی الشریف" کا ترجمہ طویل تعلیقات اور مفصل تخریجات کے ساتھ زیر طباعت ہے۔

ان کتابوں کی اشاعت کا مقصد برکت وسعادت کا حصول بھی ہے،اور اس غلط فہمی کے ازالے کی ایک کوشش بھی کہ میلاد شریف ایک عجمی بدعت ہے،جو ماضی قریب میں شروع ہوئی ہے۔

میلاد شریف کی کتابیں لکھنے والے حافظان حدیث اور ائمہ کرام میں حافظ ابن کثیر،اور حافظ جلال الدین سیوطی کے علاوہ حافظ ابن ناصر الدین دمشقی (۷۷۷ھ-۸۴۲ھ)،حافظ عبد الرحیم عراقی (متوفی: ۷۲۵ھ)،حافظ محمد بن عبد الرحمان سخاوی (۸۳۱ھ-۹۰۲ھ) صاحب الضوء اللامع،ملا علی قاری ہروی (متوفی:۱۰۱۴ھ)،حافظ ابن دیبع شیبانی یمنی (۸۶۶ھ-۹۴۴ھ)،حافظ ابن حجر عسقلانی،حافظ ابن حجر ہیثمی،ابن جوزی،ابن عابدین شامی،مجد الدین فیروز آبادی صاحب

## بدعت اور اس کا مفہوم و معنی

بدعت: یہ ایک ایسا لفظ ہے کہ عام و خاص سبھی کے زبان زد ہے، اور بڑی کثرت سے استعمال ہوتا ہے بالخصوص میلاد شریف کے حوالے سے یہ لفظ برابر سننے کو ملتا ہے۔ لہذا مناسب ہوگا کہ اصل کتاب کے آغاز سے پہلے اس کا مفہوم متعین ہو جائے۔ یہ صحیح ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش کو منانا لغوی معنی میں ایک بدعت ہے۔ اس لئے کہ یہ عمل نہ تو نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانے میں تھا اور نہ اس سے متصل زمانے میں۔ یہ تو ساتویں صدی ہجری کے آغاز میں شروع ہوا ہے۔ لیکن یہ بات صحیح نہیں ہے کہ ہر بدعت مذموم اور قابل نکیر ہے۔ لغت میں بدعت اس نئے کام کو کہتے ہیں جس کی اس سے پہلے کوئی مثال نہ ہو۔ اور شریعت کے اعتبار سے بدعت وہ نیا کام ہے جس کے لئے کتاب وسنت سے کوئی دلیل نہ ہو۔ اور اس طرح میلاد منانے کا عمل لغت کے اعتبار سے تو ایک بدعت ہے، لیکن شریعت کے اعتبار سے نہیں کیونکہ کتاب وسنت سے اس کے جواز بلکہ استحباب پر بے شمار دلائل موجود ہیں۔

ابن العربی فرماتے ہیں کہ: "بدعت اور محدث فی حد ذاتہ مذموم نہیں ہے، بلکہ وہ بدعت مذموم ہے جو سنت کے مخالف ہے اور نئے کاموں میں سے صرف وہی قابل مذمت ہے جو گمراہی کی طرف لے جائے۔"

لہذا جو بھی نیا کام کتاب وسنت کے مخالف نہیں یا مقاصد شریعت سے ہم آہنگ ہو وہ حقیقت میں بدعت ہے ہی نہیں، یہ بات امام بخاری اور امام مسلم (۱) کی اس حدیث سے بھی

جاسکتی ہے جسے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے روایت کیا ہے، فرماتی ہیں کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا "مَنْ اَحْدَثَ فِیْ اَمْرِنَا هٰذَا مَا لَیْسَ مِنْهُ فَهُوَ رَدٌّ" یعنی جس نے ہمارے دین میں ایسی چیز ایجاد کی جو اس میں سے نہیں تو وہ مردود ہے۔ یعنی وہ ایجاد جو دین کی روح و مقصدیت سے ہم آہنگ نہیں ہے وہ قابل ترک وملامت ہے۔

بدعت کی صحیح تعریف حضرت جریر بن عبداللہ رضی اللہ عنہ کی روایت کردہ اس حدیث سے بھی مفہوم وواضح ہے جسے امام مسلم نے اپنی صحیح میں ذکر کیا ہے۔ حضرت جریر فرماتے ہیں کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "مَنْ سَنَّ فِی الْاِسْلَامِ سُنَّةً حَسَنَةً فَلَهٗ اَجْرُهَا وَاَجْرُ مَنْ عَمِلَ بِهَا بَعْدَهٖ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّنْقُصَ مِنْ اُجُوْرِهِمْ شَیْءٌ، وَمَنْ سَنَّ فِی الْاِسْلَامِ سُنَّةً سَیِّئَةً كَانَ عَلَیْهِ وِزْرُهَا وَوِزْرُ مَنْ عَمِلَ بِهَا مِنْ بَعْدِهٖ مِنْ غَیْرِ اَنْ یَّنْقُصَ مِنْ اَوْزَارِهِمْ شَیْءٌ"

(۲) یعنی جس نے اسلام میں کوئی اچھا طریقہ نکالا تو اسے اس کا ثواب ملے گا اور اور اس کے بعد اس پر چلنے والے تمام لوگوں کا ثواب ملے گا، لیکن ان لوگوں کے اپنے ثواب میں کوئی کمی نہ ہوگی، اور جس نے اسلام میں کوئی برا طریقہ نکالا تو اسے اس کا گناہ ملے گا اور اور اس کے بعد اس پر چلنے والے تمام لوگوں کا گناہ بھی ملے گا، لیکن ان لوگوں کے اپنے گناہ میں کوئی کمی نہ ہوگی۔

بدعت مذموم کی وضاحت ترمذی شریف کی اس حدیث سے بھی ہوتی ہے جس میں رسول اللہ ﷺ نے فرمایا ہے: " من ابتدع بدعة ضلالة لا ترضى الله و رسوله كان عليه مثل آثام من عمل بها، لا ينقص ذلك من أوزار الناس شيئا" (جس شخص نے ایسی گمراہی والی بدعت شروع کی جو اللہ اور اس کے رسول کی مرضی کے خلاف ہو تو اس پر عمل کرنے والے تمام لوگوں ...

ہوگی۔) اسی کے مثل معمولی لفظی اختلاف کے ساتھ ابن ماجہ نے بھی روایت کیا ہے۔ (۳)

بخاری شریف میں باجماعت نماز تراویح کے بارے میں حضرت عمر رضی اللہ عنہ کے قول " نِعْمَ الْبِدْعَةُ هٰذِهٖ " (۴) کی شرح کرتے ہوئے امام ابن حجر عسقلانی فرماتے ہیں:

"راوی کا قول کہ حضرت عمر نے فرمایا: "نعم البدعة" اور بعض روایت میں تاء کی زیادتی کے ساتھ "نِعْمَتِ الْبِدْعَةُ" (۵) وارد ہوا ہے۔ اور بدعت اصل میں وہ نو ایجاد امر ہے جس کی سابق میں مثال نہ ہو اور شریعت میں اس کا اطلاق اس نو ایجاد پر ہوتا ہے جو سنت کے مقابل ہو اور اس حال میں بدعت مذموم ہوتی ہے۔ اور اس کی تحقیق یہ ہے کہ اگر بدعت شریعت میں مستحسن کے ضمن میں شامل ہو تو مستحسن ہے اور اگر قبیح کے تحت آئے تو قبیح ہے ورنہ پھر یہ مباح ہوگی (یعنی اس کا کرنا نہ کرنا دونوں جائز ہوگا) اور کبھی احکام کی پانچ قسم کی طرح بدعت کی بھی تقسیم ہوتی ہے" (۶)

واضح رہے کہ احکام کی پانچ قسم سے ان کی مراد: فرض، مندوب، مباح، مکروہ اور حرام ہے۔

امام نووی اپنی کتاب تہذیب الاسماء واللغات میں لکھتے ہیں کہ: بدعت باء کے زیر کے ساتھ شریعت میں اس نو ایجاد کام کو کہتے ہیں جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے عہد مبارک میں نہ رہا ہو یہ اچھی اور بری دونوں ہوتی ہے۔ امام ابو محمد عبد العزیز ابن عبد اللہ رحمۃ اللہ علیہ ورضی اللہ عنہ جن کی امامت وجلالت علمی اور مختلف علوم وفنون پر قدرت ومہارت پر اجماع ہے۔ وہ کتاب القواعد کے آخر میں فرماتے ہیں کہ: بدعت واجب، حرام، مندوب، مکروہ اور مباح ہوتی ہے اور اسے جاننے کا طریقہ یہ ہے کہ اسے شریعت کے اصول وقواعد پر پیش کیا جائے اب اگر وہ ایجاب کے قواعد میں داخل ہو تو واجب، تحریم کے قواعد میں داخل ہو تو حرام اور اسی طرح مندوب مکروہ اور مباح ہوگی۔" (۷)

# چند مستحب "بدعتیں"

کتاب سنت اور سلف صالحین کے عمل میں بہت سے ایسے نو ایجاد کاموں کا ذکر ملتا ہے، جو لغوی اعتبار سے تو بدعت ہیں، لیکن اسلام کی چودہ سو برس کی تاریخ میں کسی نے انھیں شرعی نقطۂ نظر سے بدعت نہیں کہا ہے، بلکہ شاید کوئی اس کی جرأت بھی نہیں کر سکتا ہے۔ ایسا بھی نہیں کہ ان نو ایجاد کاموں کا مقصد دنیوی رہا ہو، بلکہ یہ خالص اخروی مقصد اور تقرب الی اللہ کے حصول کے لئے کئے گئے تھے۔ ان میں سے بعض نو ایجاد کام مندرجہ ذیل ہیں۔

۱۔ حضرت عیسی علیہ السلام کے متبعین کی رہبانیت:

اللہ تبارک وتعالی اپنی کتاب عزیز میں فرماتا ہے: "وَجَعَلْنَا فِيْ قُلُوْبِ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ رَأْفَةً وَّرَحْمَةً وَرَهْبَانِيَّةَ ابْتَدَعُوْهَا مَا كَتَبْنَاهَا عَلَيْهِمْ إِلَّا ابْتِغَاءَ رِضْوَانِ اللّٰهِ" (الحدید: ۲۷) یعنی اور ہم ان کے (یعنی عیسیٰ علیہ السلام کے) پیروؤں کے دل میں نرمی ورحمت ڈال دی اور رہبانیت تو یہ انھوں نے ایجاد کیا تھا، اسے ہم نے ان کے لئے مقرر نہیں کیا تھا، انھوں نے ایسا اللہ کی رضا حاصل کرنے کے لئے نے کیا تھا۔

اس آیت کریمہ میں اللہ نے حضرت عیسی کے ان امتیوں کی تعریف کی ہے جو رافت و رحمت والے اور رہبانیت کی ایجاد کرنے والے تھے۔ اور یہ رہبانیت انھوں نے از خود ایجاد کی تھی نہ تو اللہ تعالی نے انھیں اس کا حکم دیا تھا اور نہ حضرت عیسی نے انھیں اس کی تعلیم دی تھی۔ یہ رہبانیت ان کی بدعت تھی بلکہ قرآن خود اسے بدعت کہہ رہا ہے (ابتدعوھا) لیکن بایں ہمہ بدیع السماوات والارض جل مجدہ اسے مقام مدح میں بیان فرما رہا ہے۔

۲۔ صحابی

امام بخاری نے اپنی صحیح میں رفاعہ بن رافع زرقی سے روایت کی ہے، وہ فرماتے ہیں کہ: ایک دن ہم حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھ رہے تھے، جب آپ نے رکوع سے سر اٹھا کر "سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ" فرمایا تو جماعت میں سے ایک شخص نے "رَبَّنَا وَلَکَ الْحَمْدُ حَمْدًا کَثِیْرًا طَیِّبًا مُّبَارَکًا فِیْہِ" کہا، نماز کے بعد آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا: "مَنِ الْمُتَکَلِّمُ" یعنی بولنے والا کون ہے۔ اس شخص نے عرض کیا: میں تو آپ نے فرمایا: "رَأَیْتُ بِضْعَۃً وَثَلَاثِیْنَ مَلَکًا یَبْتَدِرُوْنَھَا اَیُّھُمْ یَکْتُبُھَا اَوَّلَ" (۸) میں نے تیس سے زیادہ فرشتوں کو دیکھا کہ وہ اس قول کو پہلے لکھنے کے لئے آپس میں سبقت لے جانے کی کوشش کر رہے ہیں۔

۳۔ حضرت خبیب کا قتل کے وقت دو رکعت نماز پڑھنا:

امام بخاری نے حضرت ابو ہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی طویل حدیث میں اس واقعے کا ذکر کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ حضرت خبیب رضی اللہ عنہ کا یہ عمل خالص اخروی مقصد کے لئے تھا لیکن کیا ان کے پاس اس کے لئے کتاب وسنت سے کوئی دلیل تھی؟ یقیناً نہیں تھی۔ لیکن ان کے نزدیک یہ عمل بدعت تھا ہی نہیں کیونکہ شریعت کے مخالف نہیں تھا۔ اور ان کے اسی نو ایجاد کام یا "بدعت" نے انھیں ہمیشہ کے لئے زندہ کر دیا۔ (۹)

۴۔ یحییٰ بن یعمر کا مصحف شریف پر نقطے لگانا:

سلف صالحین کے قابل تعریف نو ایجاد کاموں میں سے قرآن کریم پر نقطوں کا لگانا بھی ہے۔ صحابہ کرام جنھوں نے رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے املا کرانے پر وحی الٰہی کی کتابت کی تھی انھوں نے باء اور تاء اور ان جیسے دوسرے حروف کو بغیر نقطوں کے لکھا تھا، یوں ہی جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے مصحف (قرآن کریم) کے چھ نسخے تیار کروائے تھے، جن میں سے ایک نسخہ

اپنے پاس رکھا تھا اور باقی کو مکہ مکرمہ اور بصرہ وغیرہ مختلف علاقوں میں بھجوایا تھا تو یہ مصاحف بھی بغیر نقطوں کے تھے۔ اور سب سے پہلے جس نے مصحف پر نقطے لگائے وہ ایک صاحب علم وفضل اور تقوی والے تابعی تھے جن کا نام یحییٰ بن یعمر تھا۔ ابوداؤد سجستانی اپنی کتاب "کتاب المصاحف" میں لکھتے ہیں کہ: "مجھ سے عبداللہ نے ان سے محمد بن عبداللہ مخزومی نے، ان سے احمد بن نصر بن مالک نے، ان سے حسین بن ولید نے، ان سے ہارون بن موسیٰ نے روایت کی ہے، وہ کہتے ہیں کہ: جس نے سب سے پہلے مصحف میں نقطے لگائے وہ یحییٰ بن یعمر تھے"۔ (۱۰)

۵۔ حضرت عثمان کا جمعہ میں ایک اذان کا اضافہ :

یہ وہ نیا کام ہے جسے خلیفۂ راشد حضرت عثمان رضی اللہ عنہ نے ایجاد کیا ہے، چنانچہ صحیح بخاری شریف کی عبارت کا ترجمہ ہے کہ: "مجھ سے آدم نے حدیث بیان کی ہے انھوں نے ابن ابی ذئب سے، انھوں نے زہری سے انھوں نے سائب بن یزید سے روایت کیا ہے، وہ فرماتے ہیں کہ: جمعہ کے دن اذان اس وقت شروع ہوتی تھی جب امام منبر پر بیٹھ جاتا تھا یہ حال حضور صلی اللہ علیہ وسلم، حضرت ابوبکر اور حضرت عمر رضی اللہ عنہما کے وقت میں رہا اور جب حضرت عثمان رضی اللہ عنہ کا عہد آیا اور لوگ بہت ہو گئے تو انھوں نے زوراء (۱۱) کے مقام پر ایک تیسری اذان کا اضافہ کیا"۔ (۱۲)

حافظ ابن حجر فتح الباری میں فرماتے ہیں کہ: "بخاری ہی میں وکیع عن ابن ابی ذئب کی روایت میں ہے کہ: رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ابوبکر وعمر (رضی اللہ عنہما) کے عہد میں جمعہ کے دن دو اذانیں تھیں، ابن خزیمہ فرماتے ہیں کہ "اذانیں" یعنی دو اذان کہنے سے ان کی مراد اذان واقامت ہے تغلیب کے طور پر "اذانیں" کہہ دیا، یا اس لئے کہ دونوں اعلان میں مشترک ہیں جیسا کہ اذان کے ابواب میں گزر چکا ہے"۔ (۱۳)

۶۔ حضور کے نام کے ساتھ صلی اللہ علیہ وسلم لکھنا:

بدعت حسنہ ہی میں سے حضور کے نام مبارک کے ساتھ صلی اللہ علیہ وسلم لکھنا بھی ہے۔ خود رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بادشاہوں اور امراء کے نام جو خط لکھے ہیں ان میں یہ نہیں لکھا ہے، بلکہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم صرف یہ لکھا کرتے تھے: "من محمد رسول الله إلى فلان" محمد رسول اللہ کی جانب سے فلاں کی طرف۔

یہ ہیں چند نو ایجاد کام جو شرعی نقطۂ نظر سے مردود اور قابل مذمت نہیں بلکہ باعث اجر و ثواب ہیں۔ ان مثالوں سے صاف ظاہر ہے کہ ہر نیا کام بدعت نہیں ہے بلکہ اگر کوئی نیا کام مقاصد شریعت اور کتاب وسنت کے کسی طرح مخالف نہیں ہے تو نہ وہ بدعت ہے نہ مردود و مذموم۔ اور اگر وہ کسی دینی مصلحت پر مبنی ہے، یا اس سے کسی شرعی ضرورت یا حاجت کی تکمیل ہوتی ہے، تو وہ نو ایجاد کام باعث ثواب بلکہ سنت کے عموم میں داخل ہوگا۔ اسے بدعت نہیں قرار دیا جا سکتا۔ شارع علیہ السلام نے تو اسے سنت حسنہ کا نام دیا ہے "مَنْ سَنَّ فِي الْإِسْلَامِ سُنَّةً حَسَنَةً"، لہذا اسے بدعت کہنا خود ہی ایک بدعت ہے۔ علاوہ ازیں حسنہ اور سیئہ میں بدعت کی تقسیم کی بھی کچھ ضرورت نہیں ہے۔ البتہ بہت سے علمائے اعلام اور ائمہ کرام نے اس تقسیم کو اختیار کیا ہے اور پسند فرمایا ہے۔ جن میں سے کئی ایک کے نام گزشتہ صفحات میں بھی گزر رہے ہیں۔

اور رہی حدیث شریف "كُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ" یعنی ہر بدعت گمراہی ہے۔ تو حضرت عرباض بن ساریہ سے مروی امام ابوداؤد کی یہ حدیث "عام مخصوص" ہے یعنی اس کے الفاظ عام ہیں لیکن معنی خاص ہے اور اس کا مطلب ہے ہر وہ نو ایجاد کام جو کتاب وسنت کے مخالف ہے وہ ضلالت و گمراہی ہے۔ امام نووی رحمہ اللہ شرح مسلم شریف میں ایک دوسری توجیہ کرتے ہوئے

فرماتے ہیں کہ: "اس سے مراد اکثر بدعتیں ہیں"۔

اور لفظ "کل" کے ساتھ تاکید کا یہ ہرگز مطلب نہیں کہ یہ حدیث عام مخصوص نہیں ہو سکتی ہے، اس لئے کہ لفظ "کل" کے ساتھ بھی معنی کی تخصیص ہوتی ہے جیسے اللہ تعالی کا فرمان ہے: "وَتُدَمِّرُ كُلَّ شَيْءٍ" (احقاف:25) یعنی (وہ ہوا) ہر چیز کو ہلاک و برباد کرتی تھی۔ اس کے عموم میں کائنات کے تمام مظاہر شامل ہیں۔ لیکن سب کی ہلاکت و بربادی نہ کتاب اللہ کی مراد ہے اور نہ واقع کے مطابق ہے۔ چنانچہ مفسرین نے اسے عام مخصوص مان کر اس آیت کی تفسیر بیان کی ہے۔ جلال الدین سیوطی رحمہ اللہ نے "مرت علیہ" کی قید سے اس کے معنی کی تخصیص کی ہے۔ یعنی وہ ہوا ان چیزوں کو برباد کرتی تھی جن پر سے یہ گزری۔ علامہ ابن کثیر اس کی تفسیر بیان کرتے ہوئے فرماتے ہیں: "من بلادھم مما من شانہ الخراب" یعنی اس ہوا کی ہلاکت خیزی صرف قوم عاد کے علاقوں میں تھی، اور انہیں چیزوں تک محدود تھی جو ہلاک و برباد ہونے کے قابل تھیں۔ (14) یوں ہی حدیث شریف "كُلُّ بِدْعَةٍ ضَلَالَةٌ" (ہر بدعت گمراہی ہے) کے بارے میں بھی علماء نے فرمایا ہے کہ یہ عام مخصوص ہے، اور اس کا معنی ہے کہ ہر وہ بدعت گمراہی ہے جو کتاب و سنت اور آثار صحابہ کے مخالف ہے، اور صرف اسی تخصیص کے ذریعے حضرت جریر سے مروی مسلم شریف کی حدیث (مَنْ سَنَّ فِي الْإِسْلَامِ...) اور دوسری بہت سی احادیث شریفہ سے اس حدیث کے تعارض کو دور کیا جا سکتا ہے۔ اور صحابۂ کرام و تابعین عظام کے بہت سے نو ایجاد کاموں اور ان کی اولیات کی تاویل کی جا سکتی ہے۔

میلاد شریف بھی ایک ایسا ہی نو ایجاد عمل ہے جو بے شمار دینی مصلحتوں اور فائدوں پر مبنی ہے اسی لئے علماء نے اسے مستحب قرار دیا ہے............ میلاد شریف کی محفلیں:

☆ رسول اللہ ﷺ کی تعظیم وتوقیر کا مظہر ہیں

☆ سنت وسیرت کی معرفت کا ذریعہ ہیں

☆ محبت رسول ﷺ میں گرمی وحرارت پیدا کرنے کا باعث ہیں

☆ اس نعمت کبری پر اللہ تعالی کا شکر ادا کرنے کا وسیلہ ہیں

☆ تبلیغ ودعوت اور سماجی اصلاح کا پلیٹ فارم ہیں

☆ دینی جذبات کے فروغ کا سبب ہیں

☆ اسلامی اخوت اور اجتماعیت کی آئینہ دار ہیں

☆ صدقات وخیرات کے ذریعے فقیروں اور محتاجوں کے تعاون کا موقع ہیں

اور یہ تمام امور شریعت کے مطلوب ہیں لہذا ان امور کی تکمیل اور بجا آوری کا ذریعہ یعنی میلاد شریف کی محفلیں بھی شرعا مطلوب ہوں گی۔

لیکن یاد رکھئے کہ :

میلاد شریف کے جائز ہونے کا یہ مطلب ہرگز نہیں ہے کہ اسے جس طرح چاہے منایا جائے یا اس کے انعقاد میں شریعت کے تقاضوں کو فراموش کردیا جائے، بلکہ اس کے لئے ضروری ہے کہ اس پاکیزہ اور روحانی محفل کے تقدس واحترام کا ایسا خیال رکھا جائے، جو صاحب میلاد ﷺ کے مقام سامی اور عظمت گرامی کے شایان شان ہو۔ میلاد شریف کی محفلوں کو غیر سنجیدہ ماحول، فضول گو شاعروں، جاہل اور پیشہ ور واعظوں، موضوع اور بے اصل روایتوں، اسراف و تبذیر کے مظاہروں اور اظہار ذات ونام ونمود کی کوششوں سے دور بہت دور رکھنا چاہیے۔

☆☆☆

# مصنف کتاب

# حافظ ابن کثیر

حافظ ابن کثیر کی شخصیت کسی تعارف کی محتاج نہیں ہے۔ان کا شمار بڑے علماء اور عظیم مصنفین میں ہوتا ہے۔اسلامی علوم و ثقافت سے معمولی شغف رکھنے والا بھی ان سے واقف و آگاہ ہوگا۔ان کے عہد سے لے کر آج تک ہر زمانے میں ان کی تصنیفات کو قبول عام حاصل رہا ہے۔اور اسلامیان عرب وعجم ان سے استفادہ کرتے رہے ہیں۔

**نام ونسب اور ولادت:**

حافظ ابن کثیر کا نام اسماعیل بن عمر بن کثیر تھا،ان کی کنیت ابو الفداء اور لقب عماد الدین تھا۔ان کا خاندان خالص عربی خاندان تھا جس کا تعلق بنو قیس سے تھا۔اور وہ شافعی المذہب تھے۔

ان کی پیدائش شام میں دمشق کے قریب بُصری نامی آبادی میں ۷۰۱ھ مطابق ۱۳۰۲ء میں ہوئی غالباً یہ وہی آبادی ہے جس کا تذکرہ کتب احادیث وسیر میں رسول اللہ ﷺ کی ولادت کے وقت ظاہر ہونے والی نشانیوں کے ضمن میں ہوتا ہے۔

**نشوونما اور تعلیم:**

ابن کثیر کی عمر صرف دو سال کی تھی کہ ان کے والد کا انتقال ہوگیا وہ عالم دین تھے اور بصری کی مسجد میں خطیب تھے۔ان کا خاندان ایک علمی خاندان تھا اور گھر میں ہر طرف دینی ماحول تھا۔اور اسی علمی ودینی ماحول میں ابن کثیر کی پرورش ہوئی۔سات سال کی عمر میں وہ اپنے بھائی

کی ساتھ حصول علم کے لئے دمشق وارد ہوئے اور پھر ہمیشہ کے لئے وہیں کے ہو گئے۔ اور وہیں کی خاک میں دفن ہوئے۔

ابن کثیر نے پہلے قرآن کریم حفظ کیا پھر تمام متداول عُلُومِ اسلامیہ کا اِکتساب کیا۔ فقہ کی تعلیم برہان فزاری، کمال بن قاضی شہبہ، ابن شحنہ اور اسحاق آمدی سے حاصل کی۔ حافظ ذہبی، حافظ مزی، شیخ ابن تیمیہ اور حافظ برزالی کی صحبت میں رہے، اور ان کے افکار و نظریات سے متاثر ہوئے۔ حافظ مزی کی صاجزادی سے نکاح بھی کیا۔ (۱۵)

ابن عماد حنبلی لکھتے ہیں:

"و كان كثير الاستحضار، قليل النسيان، صحب ابن تيميه و صاهر المزى و تزوج بابنته ـ انتهت إليه رياسة العلم فى التاريخ و الحديث و التفسير "(۱۶)

(وہ قوی الحافظہ اور بہت زیادہ یاد رکھنے والے تھے، بہت کم بھولتے تھے، ابن تیمیہ کی صحبت اختیار کی اور حافظ مزی کی بیٹی سے شادی کر کے ان کے داماد بنے۔ تاریخ، حدیث اور تفسیر کی علمی ریاست کا ان کی ذات پر خاتمہ ہو گیا۔)

ابن حجر عسقلانی لکھتے ہیں:

"أخذ عن ابن تيميه ففتن بحبه و امتحن لسببه، و كان كثير الاستحضار، حسن المفاكهه، سارت تصانيفه فى البلاد فى حياته و انتفع بها الناس بعد وفاته، و لم يكن على طريق المحدثين فى تحصيل العوالى و تمييز العالى من النازل، و نحو ذلك من فنونهم، و إنما هو من محدثى الفقهاء "(۱۷) (ابن تیمیہ سے اکتساب علم کیا، ان کی محبت میں گرفتار ہوئے اور اس کے سبب آزمائش کا شکار ہوئے۔ زبردست یادداشت

کے مالک تھے، اور خوب حسن مزاح رکھتے تھے۔ ان کی کتابیں ان کی زندگی ہی میں ملک در ملک پھیل گئیں، اور ان کے انتقال کے بعد بھی لوگوں نے ان کی تصانیف سے فائدہ اٹھایا۔ وہ عالی اسناد حدیثوں کی تحصیل، اور عالی ونازل کی تمیز جیسے علم حدیث کے فنون میں محدثین کے طریقے پر نہیں تھے۔ در حقیقت وہ فقہائے محدثین میں سے تھے۔)

ان کا شمار ایک بڑے عالم کے ساتھ ساتھ عمائدین شہر دمشق میں بھی ہوتا تھا۔ اور وہ سیاسی اور سماجی معاملوں میں بھی شریک رہتے تھے۔

**تصنیفات:**

ابن کثیر نے بہت سی کتابیں تصنیف کیں، اہم کتابیں مندرجہ ذیل ہیں:

۱۔ تفسیر القرآن الکریم معروف بہ تفسیر ابن کثیر

۲۔ البدایہ والنہایہ

۳۔ طبقات الشافعیہ

۴۔ التکمیل فی رجال الحدیث

۵۔ جامع المسانید العشرۃ فی الحدیث

۶۔ الباعث الحثیث الی معرفۃ علم الحدیث

ان کتابوں میں ان کی تفسیر اور تاریخ یعنی البدایہ والنہایہ کو غیر معمولی شہرت حاصل ہوئی۔ اور اسلامی کتب خانے میں ان دونوں کو بڑی اہمیت حاصل ہے۔

**وفات وتدفین:**

آخری عمر میں ابن کثیر کی بصارت زائل ہوگئی تھی۔ ۷۷۴ھ میں ان کی وفات ہوئی۔ اور دمشق

کے ایک قبرستان "مقبرۃ الصوفیہ" میں ان کی تدفین عمل میں آئی۔ اسی قبرستان میں شیخ ابن تیمیہ کی بھی قبر ہے۔

کچھ اس کتاب کے بارے میں:

ابن کثیر کے اس مختصر رسالے کا ذکر ان کے کسی سوانح نگار نے نہیں کیا ہے۔ اس کا سبب رسالے کا حجم بھی ہو سکتا ہے اور اس کی کمیابی بھی۔ اس قیمتی اور نایاب کتاب کی تلاش کا سہرا ڈاکٹر صلاح الدین المنجد کے سر ہے۔ انھیں اس کا مخطوطہ دیاستہائے متحدہ امریکا کے شہر پرنسٹن کی یونیورسٹی کی لائبریری میں دستیاب ہوا۔ جو مجموعہ یہودا کے ضمن میں قلمی رسائل نمبر ۲۰۹۸ کے مجموعے میں شامل ہے اس مجموعے میں کل سترہ رسائل ہیں، اور یہ رسالہ ورق ۹۰ آ سے ۱۰۰ آ تک پر مشتمل ہے۔ اس مخطوطے کو ۷۸۶ھ میں لکھا گیا ہے یعنی ابن کثیر کی وفات کے محض بارہ سال بعد۔ ڈاکٹر منجد نے اسے پہلی بار ۱۹۶۹ء میں دار الکتاب الجدید، بیروت سے شائع کروایا۔ لیکن اس میں احادیث کی تخریج بالکل نہیں کی گئی ہے، اور صرف البدایہ والنہایہ سے اس کے نصوص کا مقابلہ کیا گیا ہے۔ اور بعض مقام پر سیرت ابن ہشام کا حوالہ دے دیا گیا ہے۔ اور اس سے ان کا مقصد یہ تھا کہ اس رسالے کے عبارات ونصوص کے صحت کا یقین ہو سکے، چنانچہ ڈاکٹر منجد اپنے مقدمے میں لکھتے ہیں کہ:

"و قد رأينا من الواجب نشر هذا المولد حتى يحل محل ما ألفه المتأخرون في هذا الباب ـ فضبطنا النص و قايسنا قبل كل شيئ بسيرة الرسول التي كتبها ابن كثير في مطلع كتابه البداية، و التي أجاد فيها كل الإجادة، ثم بسيرة ابن هشام التي حذبها من سيرة إبن اسحاق ـ و كان عملنا هذا للاطمئنان على صحة النص"(۱۸)

ابن کثیر نے میلاد شریف کی یہ کتاب جامع مظفری کے موذن کی خواہش پر تصنیف کیا تھا۔ دمشق کی اس مسجد کو جامع حنابلہ بھی کہتے ہیں اور اسے اربل کے سلطان مظفر الدین کوکبری (متوفی: ۶۳۰) نے تعمیر کروایا تھا، یہ وہی بادشاہ ہے جس نے سب سے پہلے موجودہ ہیئت میں جشن میلاد کا آغاز کیا تھا۔ غالباً اس مسجد کے موذن نے مسجد میں منعقد ہونے والی میلاد کی محفلوں میں پڑھنے کے لئے ابن کثیر سے یہ کتاب لکھوائی ہوگی۔ یہ کتاب اس بات کی بھی دلیل ہے کہ ابن کثیر ان محفلوں کے انعقاد کو جائز سمجھتے تھے۔

مترجم نے کتاب کے ترجمے کے ساتھ اس میں وارد احادیث شریفہ کی تخریج کا کام کیا ہے، اور حسب ضرورت حواشی وتعلیقات کا بھی اضافہ کیا ہے۔ لیکن البدایہ کا حوالہ نہیں دیا ہے، کیونکہ اس کی ضرورت نہیں ہے، اس رسالے کی بیشتر روایات البدایہ والنہایہ کے شروع میں موجود ہیں، جہاں ابن کثیر نے سیرت پاک کا ذکر کیا ہے۔

اللہ تعالی اس عمل کو قبول فرمائے اور قبولیت عطا فرمائے۔ اور اسے مترجم کے لئے زاد آخرت بنائے، إنه بالإجابة جدير و إنه على كل شيء قدير و صلى الله تعالى على خير خلقه محمد و آله و صحبه أجمعين۔

علی گڑھ

۲۰ رشعبان ۱۴۲۵ھ

۶ را کتوبر، ۲۰۰۴ء

سید علیم اشرف جائسی



## حوالے:

(۱) صحیح البخاری، کتاب الصلح، باب إذا اصطلحوا علی صلح جور فالصلح مردود۔ صحیح مسلم، کتاب الأقضیۃ، باب نقض الأحکام الباطلۃ ورد محدثات الأمور۔

(۲) صحیح مسلم، کتاب الزکاۃ، باب الحث علی الصدقۃ ولو بشق تمرۃ أو کلمۃ طیبۃ وأنہا حجاب من النار؛ وکتاب العلم، باب من سن فی الإسلام سنۃ حسنۃ أو سیئۃ ومن دعا إلی ہدی أو ضلالۃ۔

(۳) دیکھیے: صحیح ترمذی، کتاب العلم، باب ما جاء فی الأخذ بالسنۃ، حدیث رقم: ۲۶۰۱؛ وسنن ابن ماجہ، مقدمہ، حدیث رقم: ۲۰۶۔

(۴) صحیح البخاری، کتاب صلاۃ التراویح، باب فضل من قام رمضان۔

(۵) موطا امام مالک، کتاب الصلاۃ، باب بدء قیام لیالی رمضان۔

(۶) فتح الباری، ۴: ۲۵۳۔

(۷) تہذیب الأسماء والصفات، ۳: ۲۲، مادہ (ب دع)۔

(۸) صحیح البخاری، کتاب الأذان، باب فضل اللہم ربنا لک الحمد۔

(۹) تفصیل کے لئے دیکھیے: صحیح البخاری، کتاب المغازی، باب غزوۃ الرجیع۔

(۱۰) کتاب المصاحف، ۱۳۱۔

(۱۱) الزوراء: مدینہ منورہ میں ایک جگہ کا نام ہے، دیکھیے: معجم البلدان، ۳: ۱۵۶۔

(۱۲) صحیح البخاری، کتاب الجمعۃ، باب الأذان یوم الجمعۃ۔

(۱۳) فتح الباری، ۲: ۳۹۳۔

(۱۴) دیکھیے: تفسیر جلالین اور تفسیر ابن کثیر، اس آیت کی تفسیر کے ذیل میں۔

(۱۵) ابن کثیر کی سوانح اور اس کے مراجع کے لئے دیکھیے:

کشف الظنون عن أسامی الکتب والفنون، وکالۃ المعارف، ۱۹۴۱ء، وبیروت: دار صادر، ۱۹۶۸ء،

بلانا اسی بدعت سے ہے۔ حضرت امام بیہقی نے مناقب شافعی میں اپنی سند کے ساتھ امام شافعی سے روایت کیا کہ انہوں نے فرمایا بدعت دو قسموں کی ہے، پہلی قسم، وہ نیا کام جو کتاب وسنت یا قول صحابی یا اجماع کے خلاف ہو تو ایسا نیا کام بدعت ضلالہ ہے، دوسری قسم، وہ نیک کام جو ان میں سے کسی کے خلاف نہ ہو اور یہ نیا کام برا نہیں۔ حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ نے ماہ رمضان کے قیام جماعت تراویح کے بارے میں فرمایا "یہ کتنی اچھی بدعت ہے"۔ یہ امام شافعی کے کلام کا آخری حصہ ہے۔ جس کے ذریعے سے شیخ تاج الدین کے قول کو روکا جا سکتا ہے کہ انہوں نے فرمایا "میلاد شریف منانا مباح نہیں ہو سکتا یہاں تک کہ فرمایا یہ وہی ہے جسے ہم بدعت مکروہہ کہتے ہیں، اس لئے امام شافعی کے کلام سے اس قول کو اس طرح رد کیا جا سکتا ہے کہ یہ نئے کاموں کی دو قسم ہے۔ جس میں کتاب سنت اثر اور اجماع کی مخالفت نہیں چنانچہ یہ بری نہیں جیسا کہ امام شافعی کی عبارت میں ہے اور یہ ان نیک کاموں میں سے ہے جن کا زمانہ اول میں وجود معلوم نہیں۔ اس لئے کہ کسی گناہ کا ارتکاب کئے بغیر صرف کھانا کھلانا نیکی کا کام ہے چنانچہ وہ بدعت مندوبہ میں سے ہے جیسا کہ ابن عبد السلام کی عبارت میں ہے اور علامہ فاکہانی کا قول دوسری بدعت کے بارے میں کہ دوسری قسم آخری کلام تک یہ کلام فی نفسہ صحیح ہے مگر یہ کہ اس میں تحریم ان حرام چیزوں کی وجہ سے آئی ہے جو کہ میلاد شریف کی محفل میں مل گئے نہ کہ میلاد شریف کے اجتماع کی وجہ سے بلکہ ان امور کی طرح نماز جمعہ کے اجتماع میں اگر کوئی چیز مل جائے اور واقع ہو جائے تو یہ قبیح اور شنیع ہو گا لیکن اس سے نماز جمعہ کے اصل اجتماع میں کوئی خرابی لازم نہیں آئے گی جیسا کہ صاف ظاہر ہے۔ اور ہم نے دیکھا ان میں سے بعض امور رمضان کی راتوں میں تراویح کے لئے لوگوں کے اجتماع کے

وقت واقع ہوتے ہیں تو کیا ان امور کی وجہ سے تراویح کے لئے جماعت مذموم ہے۔ ہر گز نہیں بلکہ ہم یہی کہیں گے کہ نماز تراویح کے لئے اصل اجتماع سنت اور ثواب ہے۔ اور اس کے ساتھ چسپاں یہ امور قبیح اور برے ہیں اور اس طرح ہم یہ بھی کہتے ہیں کہ میلاد کے شعار کے اظہار کے لئے اصل اجتماع مندوب اور باعث ثواب ہے۔ اور اس کے ساتھ ملے ہوئے یہ امور مذموم اور ممنوع ہیں اور علامہ فاکہانی کا قول "باوجود اس کے کہ وہ مہینہ جس میں سرکار پیدا ہوئے الی آخرہ" اس کا جواب یہ ہے کہ پہلے یہ کہا جائے کہ بے شک سرکار علیہ الصلوۃ والتسلیم کی ولادت ہم پر عظیم ترین نعمت ہے۔ اور آپ کی وفات ہمارے لئے بڑی مصیبت ہے اور شریعت میں نعمتوں کے شکر و صبر اور سکون اظہار اور مصائب کے وقت انہیں چھپانے کا حکم دیا ہے۔ شرع مطہرہ نے ولادت کے وقت عقیقہ کا حکم دیا ہے اور یہ بچے کی ولادت پر شکر و فرح کا اظہار ہے۔ لیکن شرع نے موت پر ذبح یا کسی اور چیز کا حکم نہیں دیا بلکہ بین کرنے گھبراہٹ کا اظہار کرنے سے روکا ہے۔ چنانچہ شرعی قواعد اس بات پر دلالت کرتے ہیں کہ اس ماہ پاک میں سرکار ﷺ کی ولادت کی خوشی بہتر ہے نا کہ آپ کی وفات پر اس میں غم منانا۔ علامہ ابن رجب نے کتاب اللطائف میں رافضیوں کی مذمت کرتے ہوئے فرمایا، یوم عاشورہ کو حضرت امام حسین رضی اللہ عنہ کے قتل کی وجہ سے یوم ماتم بنالینے پر فرمایا اللہ اور رسول نے انبیاء کرام پر مصائب اور انکی وفات کے ایام کو ماتم ٹھہرانے کا حکم نہ دیا تو اس شخصیت کے یوم وفات کو ماتم کس طرح بنایا جا سکتا ہے۔ جو رتبہ میں ان سے کم لوگوں میں سے ہیں۔

## میلاد شریف کے بارے میں علامہ ابن الحاج کا کلام

امام ابو عبداللہ ابن الحاج رحمۃ اللہ علیہ نے اپنی کتاب "المدخل" میں میلاد

شریف پر بحث کی اور اس میں بہت عمدہ کلام فرمایا اور اس کا لب لباب یہی ہے کہ اس میں شکر کے اظہار پر مشتمل افعال اچھے اور اس میں پائے جانے حرام اور برے کاموں کی مذمت ہے، اور میں ان کے کلام کو ایک ایک فصل کر کے بیان کروں گا۔

## میلاد شریف کے بیان میں فصل

لوگوں کی ایجاد کردہ جملہ بدعات میں سے جن کو وہ بڑی عبادت گمان کرتے ہیں ماہ ربیع الاول میں منعقدہ محفل میلاد ہے اور یہ کئی بدعات اور ناجائز امور پر مشتمل ہوتی ہے۔ ان امور میں سے آلات موسیقی کا استعمال ہے ان کے ساتھ آلات طرب میں سے طار مصر مصر (دف کی طرح آلہ) شبابہ وغیرہ ہوتے ہیں جن کو وہ آلہ سماع قرار دیتے ہیں اور اس میں برے مقاصد میں مشغول رہتے ہیں کہ ان اکثر اوقات میں جنہیں اللہ تعالیٰ نے فضیلت اور عظمت عطا فرمائی یہ لوگ بدعات اور ناجائز امور میں مشغول رہتے ہیں۔ بلاشبہ اس مبارک رات کے علاوہ دوسری راتوں میں سماع میں جو قباحت ہے۔ وہ ہے تو کیسی قباحت ہوگی جب کہ یہ خرابیاں اس ماہ عظیم کی فضیلت کے ساتھ مل جائیں جسے اللہ تعالیٰ نے عظمت دی اور نبی کریم ﷺ کی تشریف آوری سے ہمیں عظمت دی۔ آلہ طرب اور سماع اور اس کرم والے مہینے کے درمیان کیا نسبت جس میں اولین و آخرین کے سردار کو مبعوث فرما کر ہم پر باری تعالیٰ نے احسان فرمایا اس لئے لازم ہے کہ اس دن پروردگار کی اس نعمت عظمیٰ پر شکرانے کے لئے عبادات اور اچھے کام زیادہ کئے جائیں۔ اگرچہ (خود) آقائے دو عالم ﷺ نے دوسرے مہینوں کے مقابلہ میں امت پر رحمت اور آسانی کی وجہ سے کچھ عبادات زیادہ نہ فرمائیں۔ کیونکہ سرکار ﷺ اس ڈر سے کسی مخصوص عمل کو ترک فرمادیا کرتے تھے کہ کہیں وہ ان کی امت پر فرض نہ ہو جائے لیکن

سرکار علیہ الصلوۃ والسلام نے پیر کے روزے کے متعلق سوال کرنے والے کا جواب دیتے ہوئے اس پر عظمت ماہ کی فضیلت کی طرف اشارہ فرمادیا کہ "یہ وہ دن ہے کہ جس میں میری پیدائش ہوئی۔ پس اس دن کی فضیلت اس ماہ پاک کی فضیلت کو شامل ہے۔ کہ جس میں سرکار ﷺ پیدا ہوئے۔ چنانچہ ہمیں چاہئے کہ ہم اس کے احترام کا حق ادا کریں۔ اور اس کے ساتھ اسی فضیلت کا معاملہ کریں جو باری تعالی نے دوسرے فضیلت والے مہینوں کو دی۔ اور ربیع الاول کا یہ مہینہ بھی انہیں فضیلت والے مہینوں میں سے ہے سرکار کے اس فرمان ذی شان کی دلیل سے کہ میں اولاد آدم کا سردار ہوں بغیر کسی فخر کے، آدم اور جوان کے بعد ہیں وہ میرے جھنڈے کے نیچے ہوں گے اور زمانوں اور جگہوں کی فضیلت ان عبادات کی وجہ سے ہوتی ہے کہ جن کا ان جگہوں میں ادا کرنا باری تعالی مخصوص فرماتا ہے کیونکہ یہ بات معلوم ہے کہ زمانے اور جگہیں اپنی وجہ سے قابل تعظیم نہیں بلکہ ان کو فضیلت مخصوص معانی کی وجہ سے حاصل ہوئی ہے پس اس شرف کی طرف دیکھو جسے اللہ تعالی نے اس ماہ مبارک اور پیر کے روز کے ساتھ مخصوص فرمایا کیا تم نے نہیں دیکھتے کہ اس دن کے روزہ میں عظیم فضیلت ہے کیونکہ حبیب کبریا ﷺ اس میں پیدا ہوئے چاہیئے کہ جب یہ ماہ مبارک شروع ہو تو اس کی تکریم و تعظیم کی جائے اور سرکار کی اتباع میں اس کے لائق احترام کیا جائے کہ نبی کریم ﷺ فضیلت والے اوقات کو نیکی اور کثرت خیرات کے ساتھ مخصوص فرمادیا کرتے تھے۔ کیا آپ حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالی عنہ کے اس قول کی طرف نہیں دیکھتے

"کان رسول اللہ ﷺ اجود الناس بالخیر و کان اجود مایکون فی رمضان"

رسول ﷺ لوگوں میں سخی ترین تھے۔ اور سب سے زیادہ سخاوت رمضان میں فرماتے تھے

(بخاری شریف)

چنانچہ آقائے دوعالم ﷺ کی طرح بقدر استطاعت ہمیں بھی فضیلت والے اوقات کی تعظیم کرنی چاہیئے۔

## فصل

اگر معترض یہ اعتراض کرے کہ سرکار علیہ الصلوۃ والسلام نے ان فضیلت والے اوقات میں عبادات کا وہ التزام فرمایا جیسا کہ معلوم ہوا اور اس ماہ میں عبادات کا ایسا التزام نہیں فرمایا کہ جیسا دوسرے مقدس مہینوں میں فرمایا۔

تو جواب یہ ہے کہ یہ اس وجہ سے ہے کہ سرکار ﷺ اپنی امت کیلئے آسانی چاہتے تھے خصوصاً ان معاملات میں جو آپ ﷺ کے ساتھ مخصوص تھے۔ آپ نہیں دیکھتے کہ سرکار ﷺ نے اسی طرح مدینہ شریف کو حرم بنایا جس طرح حضرت ابراہیم علیہ السلام نے مکہ مکرمہ کو حرم بنایا تھا۔ لیکن باوجود اس کے اس کے شکار کے ہلاک کرنے میں اور درخت کے کاٹنے میں اپنی امت پر آسانی کے لئے اور رحم فرماتے ہوئے کوئی سزا نہیں رکھی پس سرکار ﷺ ان اعمال میں جو کہ سرکار ﷺ کی اپنی طرف سے ہوتے اگرچہ وہ اعمال فی نفسہا فضیلت اور خوبی والے ہوتے لیکن آپ اپنی امت سے تخفیف کے لئے انہیں چھوڑ دیتے چنانچہ اس بنیاد پر اس ماہ کی تعظیم اس میں ستھرے اعمال وصدقات کی زیادتی اور دوسرے نیک اعمال کرنے سے ہوگی تو جو ان سب نیک کاموں سے عاجز ہو تو کم از کم اسے اس ماہ کی تعظیم کے لئے حرام اور مکروہ چیزوں سے بچنا چاہیئے اگرچہ گناہوں سے اجتناب اس مہینے کے علاوہ بھی کرنا چاہیئے مگر اس ماہ کے احترام کے لئے زیادہ بچنا چاہیئے جیسے ماہ رمضان اور اشہر حرم میں اور دین میں بدعات پیدا کرنے اور

بدعت اورنامناسب جگہوں سے بھی پرہیز کرنا چاہیئے اور بعض لوگ تو اس زمانہ میں اس کا الٹ کررہے ہیں کہ جب یہ ماہ مقدس شروع ہوتا ہے تو دف شبابہ اوران کے علاوہ چیزوں کے ساتھ کھیل کود کی طرف لپکتے ہیں۔ اور اے کاش کہ وہ صرف موسیقی کے آلات ہی بجاتے لیکن ان میں سے بعض لوگ تو یہ گمان کرتے ہیں کہ یہ ادب ہے چنانچہ محفل میلاد کی ابتداء قرآن مجید کی تلاوت سے ہوتی ہے اور وہ ایسے آدمی کو ڈھونڈتے ہیں جو حیرانی اور ہیجان پیدا کرنے والے طریقہ کو زیادہ جانتا ہے اوراس میں کئی مفسدات ہیں پھر یہ کہ یہ لوگ ان مذکورہ چیزوں پر ہی اقتصار نہیں کرتے بلکہ بعض اس کے ساتھ مہلک امور بھی ملا دیتے ہیں اور وہ یہ ہے کہ گانے والا نوجوان خوبصورت اچھی آواز اور اچھے کپڑوں اور چال ڈھال والا ہو پھر وہ غزلیں پڑھتا ہے اور اپنی آواز و حرکات میں لچک پیدا کرتا ہے جس سے وہ اپنے ساتھ موجود بعض مرد وعورت کو فتنہ میں ڈال دیتا ہے آخر کار فریقین فتنے میں پڑ جاتے ہیں اور بے شمار مفسدات پیدا ہو جاتے ہیں اور اکثر یہ شوہر اور بیوی کے حال کے فساد تک پہنچا دیتے ہیں اور جدائی اور فوری تکالیف اور انتشار حاصل ہوتا ہے۔ اور یہ مفاسد اس وقت پیدا ہوتے ہیں جب میلاد میں سماع کا عمل کیا جا[ئے] چنانچہ اگر محفل میلاد اس سے خالی ہو اور صرف کھانا نیت میلاد سے کھلایا جائے اور لوگوں کو ملایا جائے اور پہلے ذکر کردہ ہر برائی سے بچا جائے تو یہ صرف باعتبار نیت کے بدعت ہے کیونکہ یہ دین میں زیادتی ہے گزرے ہوئے بزرگوں کے عمل سے نہیں اور سلف کی اتباع افضل ہے اوران میں سے کسی سے بھی یہ منقول نہیں کہ اس نے میلاد کی نیت کی ہو۔ اور ہم تابع ہیں چنانچہ ہمارے لئے بھی اسی کام کی گنجائش ہے جس کی گنجائش ان کیلئے تھی۔

## علامہ ابن الحاج علیہ الرحمہ کے کلام پر علامہ سیوطی علیہ الرحمہ کا تبصرہ:

ان ذکر کردہ باتوں کا لب لباب یہ ہے کہ میلاد مذموم نہیں بلکہ انہوں نے ان حرام اور بری باتوں کی مذمت کی ہے جن پر یہ محفل مشتمل ہوتی ہے۔ اور ان کا ابتدائی کلام اس بات میں صریح ہے کہ یہ مہینہ نیکی کے کاموں کی زیادت اور کثرت خیرات و صدقات اور ان کے علاوہ دوسرے نیکی کے کاموں کے ساتھ خاص کیا جائے اور یہ وہی عمل میلاد ہے کہ جسے ہم اچھا جانتے ہیں کیونکہ اس میں تلاوت قرآن اور کھانا کھلانے کے علاوہ کچھ نہیں اور یہ سب خیر نیکی اور ثواب ہے۔ لیکن آخر میں ان کا کلام کہ "یہ بدعت ہے" تو یا تو یہ اول کلام کے ساتھ متناقض ہوگا یا پھر بدعت حسنہ پر محمول ہوگا۔ جیسا کہ اس کا بیان کتاب کے شروع میں گزرا اور یا پھر اس بات پر محمول ہوگا کہ یہ اچھا کام ہے اور نیت میلاد اس میں بدعت ہے جیسا کہ اس کی طرف اس طرح اشارہ فرمایا کہ "وہ صرف باعتبار نفس نیت کے بدعت ہے ان میں سے کسی سے یہ منقول نہیں کہ اس نے میلاد کی نیت کی ہو"۔ پس اس کلام کا ظاہر یہ ہے کہ صرف میلاد کی نیت کرنا مکروہ ہے اور کھانا پکانا اور لوگوں کو دعوت دینا مکروہ نہیں اور تحقیقی نظر سے جب دیکھا جائے تو یہ ان کے ابتدائی کلام کے ساتھ میل نہیں کھاتا اس لئے کہ اس (ابتدائی کلام) میں نیکی کے کام زیادہ کرنے اور سرکار علیہ السلام کی پیدائش پر باری تعالیٰ کا شکر ادا کرنے پر ترغیب دلائی گئی اور یہی میلاد کی نیت کا معنی ہے تو یہ کس طرح مذموم ہو سکتا ہے حالانکہ پہلے اس پر ترغیب دی ہے۔ اور رہا بغیر کسی نیت کے نیکی کے افعال وغیرہ دوسری چیزیں انجام دینا تو اس کا تصور بھی نہیں کیا جا سکتا اور اگر متصور ہوں بھی تو نہ یہ عبادت ہوگا اور نہ ہی اس میں کوئی ثواب کیونکہ بغیر نیت کے کوئی عمل نہیں اور یہاں اس ماہ مبارک میں سرکار کو پیدا

فرمانے پر اللہ تعالیٰ کا شکر ادا کرنے کے علاوہ کوئی نیت نہیں اور یہی نیت میلاد کا مطلب ہے چنانچہ بے شک یہ ایک اچھی نیت ہے۔ فتامل

پھر علامہ ابن الحاج نے فرمایا" اور کوئی آدمی ایسا بھی ہوتا ہے جو صرف تعظیم کے لئے میلاد نہیں کرتا بلکہ اس کا بعض خوشی اور تہواروں میں دیا ہوا مال لوگوں کے پاس ہوتا ہے۔ جسے یہ دوبارہ حاصل کرنا چاہتا ہے۔ اور خود مانگتے ہوئے شرماتا ہے پس یہ محفل میلاد کرتا ہے تاکہ اس سبب سے لوگوں کے پاس جمع اپنا مال لیلیے۔ اس میں کئی مفاسد ہیں ان میں سے ایک یہ ہے کہ ایسا آدمی صفت نفاق سے متصف ہوجاتا ہے اور وہ یہ ہے کہ وہ اپنے باطن کے خلاف اظہار کرتا ہے کہ اس کا ظاہر حال تو یہ ہوتا ہے کہ وہ عمل مولد کر کے دار آخرت چاہ رہا ہوتا ہے اور اس کا قلبی حال یہ ہوتا ہے کہ وہ اس کے ذریعے اپنے منتشر مال کو جمع کرے۔ اور بعض ایسے ہیں درہم جمع کرنے اور لوگوں کی تعریف اور تعاون حاصل کرنے کے لئے میلاد کرتے ہیں اور اس میں بھی کئی ظاہری خرابیاں ہیں اور علامہ ابن الحاج کی یہ عبارت پہلے ذکر کردہ عبارت کی طرز پر ہے۔ کہ میلاد میں برائی نیک نیتی نہ ہونے سے داخل ہوتی ہے نہ کہ اصل عمل میلاد برا ہے۔

## شیخ الاسلام علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمۃ کا میلاد شریف کے متعلق نظریہ

شیخ الاسلام حافظ العصر ابوالفضل احمد بن حجر عسقلانی سے میلاد کے متعلق سوال ہوا تو انہوں نے اس طرح جواب دیا" اصل عمل میلاد بدعت ہے جو قرون ثلاثہ میں کسی سلف صالح سے منقول نہیں لیکن باوجود اس کے کہ یہ چند اچھائیوں اور برائیوں پر مشتمل ہے تو جو اپنے عمل میں محاسن کی کوشش کرے اور برائیوں سے بچے تو اس کا یہ عمل بدعت حسنہ ہوگا۔ ورنہ نہیں آپ نے فرمایا اور میرے لئے اس کی ایک مظبوط دلیل ظاہر ہوئی۔ اور

وہ دلیل صحیحین میں موجود حدیث شریف ہے کہ نبی کریم ﷺ مدینہ منورہ تشریف لائے۔ تو یہود کو یوم عاشورہ (۱۰ محرم) کا روزہ رکھتا ہوا پایا سرکار نے ان سے پوچھا تو عرض کرنے لگے کہ یہ وہ دن ہے جس میں باری تعالی نے فرعون کو غرق فرمایا اور حضرت موسی علیہ السلام کو نجات دی پس ہم اللہ تعالی کے شکر ادا کرنے کیلئے روزہ رکھتے ہیں اس حدیث میں رب کی نعمت کو ہمیشہ رکھنے اور عذاب کو دور کرنے کیلئے کسی یوم اللہ تبارک وتعالی کے احسان پر شکر ادا کرنے کیلئے کسی فعل وعمل کرنے کا ثبوت مستفاد ہوتا ہے اور ہر سال اسی جیسے دن میں یہ فعل بار بار کیا جاتا ہے اور باری تعالی کا شکر کئی اقسام کی عبادتوں سے ہوسکتا ہے۔ جیسے کہ سجدہ، روزہ، صدقہ اور تلاوت اور اس دن میں نبی رحمت ﷺ کی تشریف آوری سے بڑی کونسی نعمت ہے۔ چنانچہ چاہئے کہ اس خاص دن کو فضیلت دی جائے تاکہ یوم عاشورہ میں حضرت موسی علیہ السلام کے قصہ کے مطابق ہوجائے۔ اور جو اس کا لحاظ نہیں کرتا تو وہ میلاد کو اس ماہ کے کسی بھی دن منانے میں پرواہ نہیں کرتا۔ بلکہ ایک طبقہ نے تو اس میں وسعت اختیار کی اور اس عمل میلاد کو سال کے کسی بھی دن کی طرف نقل کردیا۔ اور اس میں جو ہے وہ ہے۔ اور یہ اصل عمل میلاد کے متعلق ہے۔ اور رہا اس میں معمولات کا مسئلہ تو چاہئے کہ اس میں صرف وہی اعمال کئے جائیں جن سے باری تعالی کا شکر مفہوم ہوتا ہے تلاوت کرنا کھانا کھلانا، صدقہ اور نعت یا ایسے اشعار پڑھنا جو اچھے اعمال اور آخرت کیلئے عمل کی طرف دل کو راغب کریں لیکن وہ افعال جو تبعاً اس میں کئے جاتے ہیں جیسے کہ سماع اور کھیل کود وغیرہ تو اس کے لئے یہ کہنا چاہئے جو ان کاموں میں سے جائز ہو اور اس دن کی خوشی کو بڑھاتا ہو تو اس کو اس دن کرنے میں کوئی حرج نہیں اور وہ کام جو حرام اور مکروہ ہو تو ان کو روکا جائے گا اور اسی طرح وہ افعال بھی جو کہ خلاف اولی ہیں۔

میں (علامہ سیوطی) کہتا ہوں کہ میرے لئے اس کی دلیل ایک اور اصل پر ظاہر ہوتی ہے جسے امام بیہقی نے حضرت انس رضی اللہ عنہ سے روایت کیا کہ سرکار ﷺ نے نبوت کے بعد اپنی طرف سے عقیقہ کیا حالانکہ یہ وارد ہے کہ سرکار کے دادا عبدالمطلب نے سرکار کی طرف سے ولادت کے ساتویں روز عقیقہ کر دیا تھا اور عقیقہ دہرایا بھی نہیں جاتا تو اس کو اس پر محمول کیا جائے گا کہ نبی اکرم ﷺ نے یہ اس بات کے شکرانے کے طور پر کیا کہ باری تعالی نے انہیں رحمۃ العالمین بنایا اور اس پر کہ یہ امت کے لئے تعلیم ہے جیسا کہ آپ ﷺ خود پر درود پڑھتے تھے۔ بس ہمارے لئے سرکار ﷺ کے میلاد پر اجتماع کھانا کھلانا اس کے علاوہ نیکیوں اور اظہار مسرت کے ذریعے سے رب تعالی کے شکر کا اظہار کرنا مستحب ہے۔ پھر میں نے امام القراء شمس الدین ابن الجزری کو دیکھا کہ انہوں نے اپنی کتاب "عرف التعریف بالمولد الشریف" میں فرمایا جس کی عبارت یوں ہے۔ "ابولہب کو اس کے مرنے کے بعد خواب میں دیکھا گیا تو اس سے کہا گیا کہ تیرا کیا حال ہے تو اس نے کہا کہ جہنم میں ہوں مگر یہ کہ ہر پیر کی رات کو مجھ سے عذاب کو ہلکا کر دیا جاتا ہے۔ اور میں اپنی دونوں انگلیوں کے درمیان اس قدر پانی چوستا ہوں اور اپنی انگلی کے سر کی طرف اشارہ کیا اور یہ اسی وجہ سے کہ نبی کریم ﷺ کی ولادت اور ان کو دودھ پلانے کی خوش خبری دینے کے صلہ میں میں نے ثویبہ کو آزاد کر دیا تھا۔ تو جب ابولہب جیسے کافر کو جس کی مذمت میں قرآن کی ایک پوری سورت نازل ہوئی جہنم میں نبی کریم ﷺ کی پیدائش کی رات اس کا صلہ دیا جا سکتا ہے۔ تو سرکار ﷺ کے میلاد پر مسرت کرنے والے اور اپنی قدرت واستطاعت کے مطابق سرکار ﷺ کی محبت میں مال خرچ کرنے والے مسلمان کا کیا حال ہوگا میری زندگی کی قسم اللہ کریم کے دربار سے اس

کی جزا ایسی ہوگی کہ وہ اپنے فضل سے اسے جنت کے باغات میں داخل فرمائے گا۔

شمس الدین بن ناصر الدین دمشقی رحمۃ اللہ علیہ کا میلاد کے متعلق کلام حافظ شمس الدین ابن ناصر الدین دمشقی نے اپنی کتاب "مورد الصادی فی مورد الهادی" میں فرمایا یہ روایت صحیح ہے کہ پیر کے روز ابولہب پر عذاب ہلکا کر دیا جاتا ہے۔ نبی کریم ﷺ کے میلاد کی خوشی میں اس کے ثویبہ کو آزاد کرنے کی وجہ سے پھر یہ شعر لکھا۔

اذا كان هذا كافرا جاء ذمه...... وتبت يداه فى الجحيم مخلدا

اتى انه فى يوم الاثنين دائما...... يخفف عنه للسرور باحمدا

فما الظن بالعبدالذى طول عمره...... باحمد مسرورا ومات موحدا

ترجمہ:۔ جب کہ یہ کافر کہ جس کی مذمت قرآن میں وارد ہوئی کہ اس کے دونوں ہاتھ ٹوٹے اور ہمیشہ جہنم میں رہے گا اس کے بارے میں وارد ہے کہ پیر کے روز ہمیشہ سرکار ﷺ کی خوشی منانے کی وجہ سے اس کا عذاب ہلکا کر دیا جاتا ہے تو اس بندے کے متعلق کیا گمان ہے کہ جس کی عمر احمد مجتبیٰ ﷺ کی خوشی مناتے ہوئے گزری اور توحید پر اس کا انتقال ہوا۔

کمال الادفوی نے "الطالع السعید" میں فرمایا ہمیں ہمارے منصف دوست ناصر الدین بن محمود بن عماد نے بیان کیا ہے کہ بے شک ابوالطیب محمد بن ابراہیم السبتی المالکی نزیل قوص جو کہ اہل عمل علماء میں سے تھے سرکار ﷺ کے یوم میلاد پر مدرسے سے گزرتے تھے اور کہتے تھے کہ اے فقیہ یہ خوشی کا دن ہے بچوں کو واپس کر دو تو وہ ہمیں گھر بھیج دیتے اور یہ ان کے اس عمل کو صحیح اور برا نہ جاننے کی دلیل ہے اور یہ آدمی مالکی فقیہ کئی علوم کا حامل اور پرہیزگار تھا اس سے ابوحیان وغیرہ نے اکتساب فیض کیا اور ۶۹۵ھ میں انہوں نے وفات پائی۔

فائدہ: ۔ابن الحاج نے فرمایا کہ اگر یہ سوال کیا جائے کہ سرکار دو عالم کے وقت پیدائش کے ماہ ربیع الاول اور پیر کے روز کے ساتھ مخصوص فرمانے میں کیا حکمت ہے کہ سرکار کی پیدائش ماہ رمضان میں نہ ہوئی کہ جس میں لیلۃ القدر ہے اور نہ ہی حرمت والے مہینوں میں ہوئی اور نہ ہی پندرہ شعبان میں اور نہ ہی جمعہ کے دن میں اور رات میں؟ تو اس کا جواب چار طرح سے ہے۔

پہلا جواب

حدیث نبوی میں وارد ہے کہ اللہ تعالیٰ نے درخت کو پیر کے دن پیدا فرمایا۔

اس حدیث شریف میں اس بات پر بڑی تنبیہ ہے کہ غذا اور رزق کی اشیاء میوہ جات اور وہ مفید چیزیں کہ جن سے انسان نشو ونما پاتے ہیں اور جن کے ذریعہ زندہ اور خوش رہتے ہیں ان سب چیزوں کی پیدائش بروز پیر ہوئی۔

دوسرا جواب

لفظ ربیع میں اس کے اشتقاق کی طرف نسبت سے اشارہ اور نیک شگون ہے۔

حضرت ابو عبدالرحمٰن صقلی نے فرمایا۔

"لکل انسان من اسمہ نصیب"

ترجمہ: ۔ہر آدمی کے لئے اس کے نام سے حصہ ہوتا ہے۔

تیسرا جواب

موسم بہار معتدل ترین اور بہترین موسم ہے اور (اسی طرح) اس کی شریعت معتدل ترین اور کشادہ ترین شریعت ہے۔

چوتھا جواب

اللہ عزوجل حکیم اور پاک ہے اس نے اس زمانے کو سرکار ﷺ کے ذریعہ عزت بخشی چاہی پس اگر سرکار ﷺ پہلے ذکر کردہ اوقات میں پیدا فرمائے جاتے تو یہ وہم ہوسکتا تھا کہ سرکار علیہ السلام کو فضیلت ان اوقات کی وجہ سے ملی (چنانچہ باری تعالی نے ان اوقات میں سرکار کو پیدا نہ فرمایا)

تم الکتاب وللہ الحمد و المنۃ

# حسن المقصد فی عمل المولد

بسم الله الرحمن الرحیم

الحمد لله وسلام علی عباده الذین اصطفی . وبعد فقد وقع السؤال عن عمل المولد النبوی فی شہر ربیع الاول ما حکمہ من حیث الشرع؟ وھل ھو محمود اومذموم؟ وھل یثاب فاعلہ او لا ؟"

والجواب :- عندی ان اصل عمل المولد الذی ھو اجتماع الناس وقراءۃ ماتیسر من القرآن وروایۃ الخبار الواردۃ فی مبدا امر النبی ﷺ وما وقع فی مولدہ من الایات ثم یمد لہم سماط یاکلونہ وینصرفون من غیر زیادۃ علی ذلک ھو من البدع الحسنۃ . التی یثاب علیہا صاحبہا لما فیہ من تعظیم قدر النبی ﷺ واظہار الفرح الاستبشار بمولدہ الشریف، واول من احدث فعل ذلک صاحب اربل الملک المظفر ابو سعید کوکبری بن زین الدین علی ابن بکتکین احدالملوک الامجاد والکبراء الأجواد وکان لہ آثار حسنۃ وھو الذی عمر الجامع المظفری بسفح قاسیون. قال ابن کثیر فی تاریخہ: کان یعمل المولد الشریف فی ربیع الاول ویحتفل بہ احتفالا ھائلا" وکان شہما شجاعا بطلا عاقلا عالما عادلا رحمہ الله واکرم مثواہ . قال : وقد صنف لہ الشیخ ابو الخطاب بن دحیۃ مجلدا فی المولد النبی سماہ التنویر فی مولد البشیر النذیر فاجازہ علی ذلک بألف دینار . وقد طالت مدتہ فی الملک الی ان مات وھو محاصر للفرنج بمدینۃ عکاسۃ ثلاثین وستمائۃ محمود السیرۃ والسریرۃ .

وقال سبط ابن الجوزی فی مرآۃ الزمان . حکی بعض من حضر سماط المظفر فی بعض الموالد انہ عد فی ذلک السماط خمسۃ آلاف راس غنم مشوی وعشرۃ آلاف دجاجۃ ومائۃ فرس ومائۃ الف زبدیۃ وثلاثین الف صحن حلوی . قال کان یحضر عندہ فی المولد أعیان العلماء والصوفیۃ فیخلع علیہم ویطلق لہم ویعمل للصوفیۃ سماعا من الظہر الی الفجر ویرقص بنفسہ معہم وکان یصرف علی المولد فی کل سنۃ ثلثمائۃ ألف دینار وکانت لہ دار ضیافۃ للوافدین من ای جہۃ علی ای صفۃ فکان یصرف علی ھذہ الدار فی کل سنۃ مائۃ ألف دینار وکان یستفک من الفرنج فیکل سنۃ ثلاثین ألف دینار ھذا کلہ سوی صدقات السر، وحکت زوجتہ ربیعۃ خاتون بنت أیوب أخت الملک الناصر صلاح الدین أن قمیصہ کان من

كرباس غليظ لايتساوى خمسة قراطيس فالت لصاحبه فى ذلك فقال لبسى ثوبا بخمسة واتصدق بالباقى خير من ان البس ثوبا مثمنا وادع الفقير والمسكين .

وقال ابن خلكان فى ترجمة الحافظ ابى الخطاب بن دحية : كان من اعيان العلماء و مشاهير الفضلاء قدم من المغرب فدخل الشام و العراق واجتاز باربل سنة اربع وستمائة فوجد ملكها المعظم مظفر الدين بن زين الدين يعتنى بالمولد النبوى فعمل له كتاب التنوير فى مولد البشير النذير وقرأه عليه بنفسه فأجازه بالف دينار قال : وقد سمعناه على السلطان فى ستة مجالس فى سنة خمس وعشرين وستمائة انتهى .

وقد ادعى الشيخ تاج الدين عمر بن على اللخمى السكندرى المشهور بالفاكهانى من متأخرى المالكية ان عمل المولد بدعة مذمومة والف فى ذلك كتابا سماه "المورد فى الكلام على عمل المولد" وانا اسوقه هنا برمته واتكلم عليه حرفا حرفا .

قال رحمه الله : الحمدلله الذى هدانا لاتباع سيد المرسلين وايدنا بالهداية الى دعائم الدين ويسر لنا اقتفاء آثار السلف الصالحين حتى امتلأت قلوبنا بانوار علم الشرع وقواطع الحق المبين وطهر سرائرنا من حدث الحوادث والابتداع فى الدين ، احمده على مامن به من انوار اليقين واشكره على مااسداه من التمسك بالحبل المتين . واشهد ان لا اله الا الله وحده لا شريك له وان محمد عبده و رسوله سيدالاولين والآخرين صلى الله عليه وعلى آله واصحابه وازواجه الطاهرات امهات المؤمنين صلاة دائمة الى يوم الدين .

امابعد فانه تكرر سؤال جماعة من المباركين عن الاجتماع الذى يعمله بعض الناس فى شهر ربيع الأول ويسمونه المولد هل له اصل فى لشرع اوهوبدعة وحدث فى الدين؟ وقصدوا الجواب عن ذلك مبينا والا يضاح عنه معينا فقلت بالله التوفيق : لا اعلم لهذا المولد اصلا فى كتاب ولاسنة ولاينقل عمله عن احد من علماء الأمة الذين هم القدوة فى الدين المتمسكون بآثار المتقدمين بل و بدعة احدثها البطالون وشهوة اعتنى بها الأكالون بدليل انا اذا ادرنا عليه الأحكام الخمسة قلنا اما ان يكن واجبا اومندوبا اومباحا "مكروها او محرما وليس بواجب اجماعا ولامندوبا لأن حقيقة المندوب ماطلبه الشرع من غير ذم على تركه وهذا لم يأذن فيه الشرع ولا فعله الصحابة ولا التابعون ولا العلماء المتدينون فيما علمت وهذا جوابى عنه بين يدى الله تعالى ان عنه سئلت ولا جائز ان يكون مباحا لأن

الابتداع في الدين ليس مباحا باجماع المسلمين فلم يبق الا ان يكون مكرها او حراما و حينئذ يكون الكلام فيه في فصلين و التفرقة بين حالين *

احدهما ان يعمله رجل من عين ماله لأهله و اصحابه و عياله لايجاوزون في ذلك الاجتماع على اكل الطعام ء لا يقترفون شيئا من الآثام و هذا الذي وصفناه بأنه بدعة مكروهة و شناعة اذلم يفعله احد من متقدمي اهل الطاعة الذين هم فقهاء الاسلام و علماء الأنام سرج الازمنة و زين الامكنة *

و الثاني ان تدخله الجناية و تقوى به العناية حتى يعطى احدهم الشي و نفسه تتبعه و قلبه يؤلمه و يوجعه لما يجد من الم الحيف و قد قال العلماء اخذ المال بالحياء كاخذه بالسيف لاسيما ان انضاف الى ذلك شيء من الغناء مع البطون الملأى بآلات الباطل من الدفوف و الشبابات و اجتماع الرجال مع الشباب المرد و النساء الفاتنات اما مختلطات بهن او مشرفات و الرقص بالتثني و الانعطاف و الاستغراق في اللهو و نسيان يوم المخاف و كذلك النساء اذ اجتمعن على انفرادهن رافعات اصواتهن بالتهييك و التطريب في الانشاد و الخروج في التلاوة و الذكر عن المشروع و الأمر المعتاد غافلات عن قوله تعالى (ان ربك لبالمرصاد) و هذ الذي لايختلف في تحريمه اثنان و لايستحسنه ذوو المروئة الفتيان و انما يحل ذلك لنفوس موتى القلوب و غير المستقلين من الآثا و الذنوب و ازيدك انهم يرونه من العبادات لا من الامور المنكرات المحرمات فانا لله و انا اليه راجعون بدالاسلام غريبا و سيعود كما بدا ،

و لله در شيخنا القشيري حيث يقول فيما اجازناه :

قد عرف المنكر و استكر ... المعروف في ايامنا لصعبة

و صار اهل العلم في وهدة ... و صار اهل الجهل في رتبة

حادوا عن الحق فما للذي ... ساروا به فيما مضى نسبة

فقلت للابرار اهل التقى ... و الدين لما اشتدت الكربة

لاتنكروا احوالكم قد اتت ... نوبتكم في زمن الغربة

و لقد احسن الامام ابو عمرو بن العلاء حيث يقول : لا يزال الناس بخير ماتعجب من العجب ، هذا مع ان الشهر الذي ولد فيه ﷺ . هو بعينه الشهر الذي توفي فيه فليس الفرح فيه باولى من الحزن فيه . و هذا ما علينا ان نقول و من الله تعالى نرجو حسن القبول *

هذا جميع ما اورده الفاكهاني في كتابه المذكور، واقول : اما قوله لا اعلم لهذا المولد اصلا في كتاب ولا سنة فيقال عليه نفي العلم لا يلزم منه نفي الوجود، وقد استخرج له امام الحفاظ ابو الفضل احمد بن حجر اصلا من السنة واستخرجت له انا اصلا ثانيا وسياتي ذكرها بعد هذا، وقوله : بل هو بدعة احدثها البطالون الى قوله ولا العلماء المتدينون يقال عليه قد تقدم انه احدثه ملك عادل وقصد به التقرب الى الله تعالى وحضر عنده لا فيه العلماء والصلحاء من غير نكير منهم وارتضاه ابن دحية وصنف له من اجله كتابا فهؤلاء علماء متدينون رضوه واقروه ولم ينكروه، وقوله ولا مندوبا لان حقيقة المندوب ماطلبه الشرع يقال عليه : ان الطلب المندوب تارة يكون بالنص وتارة يكون بالقياس وهذا وان لم يرد فيه نص ففيه القياس على الاصلين الآتي ذكرهما، وقوله ولا جائز ان يكون مباحا لأن الابتداع في الدين ليس مباحا باجماع المسلمين كلام غير مسلم لأن البدعة لم تنحصر في الحرام والمكروه بل قد تكون أيضا مباحة ومندوبة و واجبة قال النووي في تهذيب الأسماء واللغات البدعة في الشرع هي احداث مالم يكن في عهد رسول الله ﷺ وهي منقسمة الى حسنة وقبيحة، وقال الشيخ عز الدين بن عبدالسلام في القواعد البدعة : منقسمة الى واجبة و محرمة و مندوبة ومكروهة و مباحة قال : والطريق في ذلك ان نعرض البدعة على قواعد الشريعة فاذا دخلت في قواعد الايجاب فهي واجبة اوفي قواعد التحريم فهي محرمة او الندب فمندوبة او المكروه فمكروهة اوالمباح فمباحة، وذكر لكل قسم من هذ الخمسة امثلة الى ان قال : وللبدع المندوبة امثلة، منها احداث الربط ولمدارس وكل احسان لم يعهد في العصر الاول، ومنها التراويح والكلام في دقائق التصوف وفي الجدل، ومنها جمع المحافل للاستدلال في المسائل ان قصد بذلك وجه الله تعالى، وروى البيهقي باسناده في مناقب الشافعي عن الشافعي قال : المحدثات من الأمور ضربان، احدهما ما أحدث مما يخالف كتابا اوسنة او اثرا او اجماعا فهذه البدعة الضلالة، والثاني ما احدث من الخير لاخلاف فيه لواحد من هذا، وهذه محدثة غير مذمومة، وقد قال عمر رضي الله عنه في قيام شهر رمضان نعمت البدعة هذه يعني انها محدثة لم تكن و اذا كانت فليس فيها رد لما مضى. هذا آخر كلام الشافعي، فعرف بذلك منع قول الشيخ تاج الدين ولا جائز ان تكون مباحا الى قوله : وهذا الذي وصفناه بانه بدعة مكروهة الى آخره لأن هذا القسم مما احدث وليس فيه مخالفة

ل كتاب ولا سنة ولا اثر ولا اجماع فهي غير مذمومة كما في عبارة الشافعي وهو من الاحسان فهو من البدع المندوبة كما في عبارة ابن عبدالسلام ، وقوله : والثاني الى آخره هو كلام صحيح في نفسه غير ان التحريم فيه انما جاء من قبل هذه الاشياء المحرمة التي ضمت اليه لامن حيث الاجتماع لاظهار شعار المولد بل لو وقع مثل هذه الأمور في الاجتماع لصلاة الجمعة مثلا لكانت قبيحة شنيعة ولا يلزم من ذلك ذم اصل الاجتماع لصلاة الجمعة هو واضح ، وقد رأينا بعض هذه الأمور يقع في ليال من رمضان عند اجتماع الناس لصلاة التراويح فهل يتصور ذم الاجتماع لصلاة التراويح لأجل هذه الأمور قبيح وشنيع و كذلك نقول اصل الاجتماع لأظهار شعار المولد مندوب و قربة وماضم اليه من هذه الامور مذموم و ممنوع ، وقوله مع ان الشهر الذي ولد فيه الى آخره جوابه ان يقال اولا : ان ولادته ﷺ اعظم النعم علينا و وفاته اعظم المصائب ، وقد امر الشرع بالعقيقة عند الولادة وهي اظهار شكر وفرح بالمولود ولم يامر عند الموت بذبح ولا بغيره بل نهى عن النياحة واظهار الجزع فدلت قواعد الشريعة على انه يحسن في هذا الشهر اظهار الفرح بولادته ﷺ دون اظهار الحزن فيه بوفاته وقد قال ابن رجب في كتاب اللطائف في ذم الرافضة حيث اتخذوا يوم عاشوراء مأتما لأجل قتل الحسين لم يامر الله ولا رسوله اتخاذ ايام مصائب الأنبياء و موتهم مأتما فكيف ممن هو دونهم*

وقد تكلم الامام ابو عبد الله بن الحاج في كتابه المدخل على عمل المولد فاتقن الكلام فيه جدا ، وحاصله مدح ماكان فيه من اظهار شعار وشكر ، وذم مااحتوى عليه من محرمات ومنكرات ، وانا اسوق كلامه فصلا فصلا قال : (فصل في المولد) ومن جملة ما احدثوه من البدع مع عقادهم ان ذلك من اكبر العبادات واظهار الشعائر مايفعلونه في شهر ربيع الاول من المولد وقد احتوى ذلك على بدع و محرمات جملة فمن ذلك استعمالهم المغاني معهم آلات الطرب من الطار المصر صروالشبابة و غير ذلكقما جعلوه آلة للسماع ومضوا في ذلك على العوائد الذمية في كونهم يشتغلون في أكثر الازمنة التي فضلها الله تعالى وعظمها ببدع و محرمات ولا شك ان السماع في غير هذه الليلة فيه ما فيه فكيف به اذا انضم الى فضيلة هذا الشهر العظيم الذي فضله الله تعالى وفضلنا فيه بهذا النبي الكريم فآ لة الطرب والسماع أي نسبة بينهما وبين تعظيم هذا الشهر الكريم الذي من الله علينا فيه بسيد الاولين و الآخرين فكان يجب ان يزاد فيه من العبادات والخير شكراً للمولى على ما

لولانا به من هذه النعم العظيمة وان كان النبی ﷺ لم یزد فیه علی غیره من الشهور شیئا من العبادات وما ذاک الا لرحمة ﷺ بامته ورفقه بهم لانه علیه الصلاة والسلام کان یترک العمل خشیة ان یفرض علی امته رحمة منه بهم لکن اشار علیه السلام الی فضیلة هذا الشهر العظیم بقوله للسائل الذی ساله عن صوم یوم الاثنین : "ذاک یوم ولدت فیه" فتشریف هذا الیوم متضمن لتشریف هذا الشهر الذی ولد فیه فینبغی ان نحترمه حق الاحترام ونفضله بما فضل الله به الاشهر الفاضلة وهذا منها لقوله علیه السلام : " انا سید ولد آدم ولافخر " "آدم فمن دونه تحت لوائی " وفضیلة الازمنة والأمكنة بما خصها الله به من العبادات التی تفعل فیها لما قد علم ان الأمكنة والأزمنة لاتشرف لذاتها وانما یحصل لها التشریف بما خصت به من المعانی فانظر الی ماخص الله به هذا الشهر الشریف ویوم الاثنین الاتری ان صوم هذا الیوم فیه فضل عظیم لانه ﷺ ولد فیه ؟ فعلی هذا ینبغی اذا دخل هذا الشهر الکریم ان یکرم ویعظم ویحترم الاحترام اللائق به اتباعا له ﷺ فی کونه کان یخص الأوقات الفاضلة بزیادة فعل البر فیها وکثرة الخیرات الاتری الی قول ابن عباس : کان رسول الله ﷺ اجود الناس بالخیر وکان اجود مایکون فی رمضان . فنمتثل تعظیم الأوقات الفضلة بما امتثله علی قدر استطاعتنا فصل فان قال قائل قد الزم علیه الصلاة والسلام فی الأوقات الفاضلة ما التزمه مما قد علم ولم یلتزم فی هذا الشهر ما التزمه فی غیره فالجواب ان ذلک لما علم من عادته الکریمة انه یرید التخفیف عن أمته سیما فیما کان یخصه الاتری الی انه علیه السلام حرم المدینة مثل ما حرم ابراهیم مکة ومع ذلک لم یشرع فی قتل صیده ولافی قطع شجره الجزاء تخفیفا علی امته و رحمة بهم فکان ینظر الی ماهو من جهته ومن کان فاضلافی نفسه فیترکه للتخفیف عنهم علی هذا فتعظیم هذا الشهر الشریف انما یکون بزیادة الأعمال الزاکیات فیه والصدقات الی غیر ذلک من القربات فمن عجز عن ذلک فاقل احواله ان یجتنب مایحرم علیه ویکره له تعظیما لهذا الشهر الشریف وان کان ذلک مطلوبا فی غیره الاانه فی هذا الشهر اکثر احتراما کما یتاکد فی شهر رمضان وفی الأشهر الحرم فیترک الحدث فی الدین ویجتنب مواضع البدع ومالاینبغی . قد ارتکب بعضهم فی هذا الزمان ضد هذا المعنی هو انه اذا دخل هذا الشهر العظیم تسارعوا فیه الی اللهو واللعب بالدف والشبابة وغیرهما ویالیتهم عملوا المغانی لیس الابل یزعم بعضهم انه یتادب فیبدأ المولد بقراة الکتاب العزیز وینظرون الی من هو اکثر معرفة

بالشهوك والطرق المهيجة لطرب النفوس وهذا فيه وجوه من المفاسد. لو انهم لم يقتصروا على ماذ كرناه بل ضم بعضهم الى ذلك الأمر الخطر وهو أن يكون المغني شابا لطيف الصورة حسن الصوت والكسوة والهيئة فينشد التغزل ويتكسر في صوته وحركاته فيفتن بعض من معه من الرجال والنساء فتقع الفتنة في الفريقين ويثور من المفاسد مالا يحصى وقد يؤول ذلك في الغالب الى فساد حال الزوج وحال الزوجة ويحصل الفراق والنكد العاجل وتشتت امرهم بعد جمعهم وهذه المفاسد مركبة على فعل المولد اذا عمل بالسماع فان خلا منه وعمل طعاما فقط ونوى به المولد و دعا اليه الاخوان وسلم من كل ماتقدم ذكره فهو بدعة بنفس نيته فقط لأن ذلك زيادة في الدين وليس من عمل السلف الماضين واتباع السلف اولى ولم ينقل عن احد منهم انه نوى المولد ونحن تبع فيسعنا ماوسعهم انتهى *

وحاصل ماذكره انه لم يذم المولد بل ذم مايحتوى عليه من المحرمات المنكرات واول كلامه صريح في انه ينبغي ان يخص هذا الشهر بزيادة فعل البر و كثرة الخيرات والصدقات وغير ذلك من وجوه القربات و هذا هو عمل المولد الذي استحسناه فانه ليس فيه شيء سوى قراة القرآن واطعام الطعام و ذلك خير وبرو قربة وما قوله آخر انه بدعة فاما ان يكون ناقضا لما تقدم او يحمل على انه بدعة حسنة كما تقدم تقريره في صدر الكتاب او يحمل على ان فعل ذلك خير والبدعة منه نية المولد كما اشار اليه بقوله فهو بدعة بنفس نيته فقط وبقوله ولم ينقل عن احد منهم انه نوى المولد فظاهر هذا الكلام انه كره ان ينوى المولد فقط ولم يكره عمل الطعام و دعاء الاخون اليه و هذا اذا حقق النظر لايجتمع مع اول كلامه لأنه حث فيه على زيادة فعل البرو ماذكر معه على وجه الشكر لله تعالى اذ اوجد في هذا الشهر الشريف سيدالمرسلين ﷺ و هذا هو معنى نية المولد فكيف يذم هذا القدر مع الحث عليه اولا واما مجرد فعل البر وماذكر معه من غير نية أصلا فانه لا يكاد يتصور ولو تصور لم يكن عبادة ولاثواب فيه اذ لا عمل الا بنيه ولا نية هنا الا الشكر لله تعالى على ولادة هذا النبى الكريم في هذا الشهر الشريف وهذا معنى نية المولد فهي نية مستحسنة بلا شك فتامل :

(ثم قال ابن الحاج) ومنهم من يفعل المولد لا لمجرد التعظيم ولكن له فضة عند الناس متفرقة كان قد اعطاها في بعض الأفراح او المواسم ويريد ان يستردها و يستحيى ان يطلبها بذاته فيعمل المولد حتى يكون ذلك سببا لأ خذ مااجتمع له عندالناس و هذا فيه وجوه من المفاسد، منها انه يتصف بصفة النفاق وهو انه يظهر خلاف مايبطن اذ ظاهر حاله انه عمل المولد يبتغي به الدار الآخرة وباطنه انه يجمع به فضة ، ومنهم من يعمل المولد لأجل

جمع الدراهم او طلب

ثناء الناس عليه و مساعدتهم له و هذا أيضاً فيه من المفاسد مالايخفى انتهى وهذا ايضا من نمط ماتقدم ذكره وهو ان الذم انما حصل من عدم النية الصالحة لامن اصل عمل المولد *

وقد سئل شيخ الاسلام حافظ العصر ابوالفضل احمد بن حجر عن عمل المولد فاجاب بما نصه : اصل عمل المولد بدعة لم تنقل عن احد من السلف الصالح من القرون الثلاثة ولكنها مع ذلك قداشتملت على محاسن وضدهافمن تحرى فى عملهاالمحاسن وتجنب ضدها كان بدعة حسنة والا . قال وقد ظهرلى تخريجها على اصل ثابت وهو ماثبت فى الصحيحين من ان النبى ﷺ قدم المدينة فوجد اليهود يصومون يوم عاشوراء فسألهم فقالوا هو يوم اغرق الله فيه فرعون ونجى موسى فنحن نصومه شكر الله تعالى فيستفاد منه فعل الشكرلله على ما من به فى يوم معين من اسداء نعمة او دفع نقمة ويعاد ذلك فى نظير ذلك اليوم من كل سنة والشكرلله يحصل بانواع العبادة كالسجود و الصيام والصدقة والتلاوة و أى نعمة اعظم من النعمة ببروز هذا النبى نبى الرحمة فى ذلك اليوم على هذا فينبغى ان يتحرى اليوم بعينه حتى يطابق قصة موسى فى يوم عاشوراء ومن لم يلاحظ ذلك لا يبالى بعمل المولد فى اى يوم من الشهر بل توسع قوم فنقلوه الى يوم من السنة وفيه مافيه ، فهذا مايتعلق باصل عمله *

(واما مايعمل فيه) فينبغى ان يقتصر فيه على مايفهم الشكر لله تعالى من نحو ماتقدم ذكره من التلاوة والاطعام والصدقة وانشاء شىء من المدائح النبوية والزهدية المحركة للقلوب الى فعل الخير والعمل للآخرة ، وأما ما يتبع ذلك من السماع واللهو وغير ذلك فينبغى ان يقال ماكان من ذلك مباحا بحيث يقتضى السرور بذلك اليوم لا بأس بالحاقه وبه ما كان حراما اومكروها فيمنع و كذا ماكان خلاف الأولى انتهى *

(قلت) وقد ظهر لى تخريجه على اصل آخر وهو ما آخرجه البيهقى عن انس ان النبى ﷺ عق عن نفسه بعدالنبوة مع انه قدورد ان جده عبدالمطلب عق عنه فى سابع ولادته والعقيقة لاتعاد مرة ثانية فيحمل ذلك على ان الذى فعله النبى ﷺ اظهار للشكر على ايجاد الله اياه رحمة للعالمين و تشريع لأمته كما كان يصلى على نفسه لذلك فيستحب لنا ايضا اظهار الشكر بمولده بالاجتماع واطعام الطعام ونحوذلك من وجوه القربات و اظهار المسرات، ثم رأيت امام القراء الحافظ شمس الدين بن الجزرى قال فى كتابه المسمى عرف التعريف بالمولد الشريف مانصه : قد رؤى أبولهب بعد موته فى النوم فقيل له ماحالك؟ فقال

: في النـار الا انه يخفف عني كل ليلة اثنين و امص من بين اصبعي ماء بقدر هذا . واشار لراس اصبعه . وان ذلك باعتاقي لثوبية عند مابشرتني بولادة النبي ﷺ وبار ضا عها له ، فاذا كان ابولهب الكافر الذى نزل القرآن بذمه جوزى في النار بفرحه ليلة مولد النبي ﷺ به فما حال المسلم الموحد من امة النبي ﷺ يسر بمولده ويبذل ماتصل اليه قدرته في محبته ﷺ لعمرى انما يكون جزاؤه من الله الكريم ان يدخله بفضله جنات النعيم *

وقال الحافظ شمس الدين بن ناصر الدين الدمشقي في

كتابه المسمّى مورد الصادى في مولد الهادى : قد صح ان ابالهب يخفف عنه عذاب النار في مثل يوم الاثنين لا عتاقه ثوبية سرورا بميلاد النبي ﷺ ثم انشد :

اذا كان هذا كافرا جاء ذمه ... وتبت يداه في الجحيم مخلدا

اتى انه في يوم الاثنين دائما ... يخفف عنه للسرور باحمدا

فما الظن بالعبد الذى طول عمره ... باحمد مسرورا ومات موحدا

قال الكمال الأدفوى في الطالع السعيد حكى لنا صاحبنا العدل ناصر الدين محمود بن العماد ان ابا الطيب محمد بن ابراهيم السبتي المالكي نزيل قوص احد العلماء العاملين كان يجوز بالمكتب في اليوم الذى فيه ولد النبي ﷺ فيقول يافقيه هذا يوم سرور اصرف الصبيان فيصرفنا، وهذا منه دليل على تقريره وغيره ومات سنة خمس وتسعين و ستمائة *

(فائدة) قال ابن الحاج : (فان قيل) : ما الحكمة في كونه عليه الصلاة والسلام خص مولده الكريم بشهر ربيع الأول ويوم الاثنين ولم يكن في شهر رمضان الذى انزل فيه القرآن وفيه ليلة القدر ولا في الأشهر الحرم ولا في ليلة النصف من شعبان ولا في يوم الجمعة وليلتها ؟ فالجواب من اربعة اوجه ، الأول ماورد في الحديث من ان الله خلق الشجر يوم الاثنين وفي ذلك تنبيه عظيم وهو ان خلق الأقوات والأرزاق والفواكه والخيرات التى يمتربه بنو آدم ويحيون وتطيب بها نفوسهم ، الثاني ان في لفظة ربيع اشارة وتفاؤلا حسنا بالنسبة الى اشتقاقه وقد قال ابو عبد الرحمن الصقلي لكل انسان من اسمه نصيب ، الثالث ان فصل الربيع اعدل الفصول واحسنها وشريعته اعدل الشرائع واسمحها ،

الرابع ان الحكيم سبحانه اراد ان يشرف به الزمان الذى ولد فيه فلو ولد في الأوقات المتقدم ذكرها لكان قديتوهم انه يتشرف بها ثم الكتاب ولله الحمد و المنة *

# میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم

## بیان و برکت

علامہ ابو الفرج جمال الدین ابن جوزی محدث

ترجمہ

سید ریاض حسین شاہ

سب تعریفیں اللہ کے لئے جس نے اپنی شان کے پرتو جمال سے صبح تاباں ظاہر فرمائی اور کمال کے آسمانوں پر سورج اور چاند روشنیاں دے کر طلوع فرمائے اور جمال فطرت کے حسین درختوں سے نبوت کا ایسا پھل نکالا جس کی نظیر پیش کرنے سے تمام جہان عاجز ہیں اور محمد ﷺ کی ہیبت و سطوت اور وقار و دبدبہ کے ظہور سے عبدیت کے پرچم سربلند فرمائے ایسے پرچم جن کا سایہ جس پر پڑا وہ کامیاب و کامران ہوا۔ دنیا بھر کے تمام بخت آور لوگ ایک ایسے اعزاز سے سربلند ہوئے جس کی کوئی نظیر و مثیل نہیں۔ اس اعزاز کا ظہور محمد ﷺ کی مبارک ولادت سے ہوا۔ آپ ﷺ کی ذات ایسی ذات ہے جس کے لئے عالم وجود میں تمام مخلوق سے تعظیم و توقیر کا پیاں لیا۔

تقدیس کی سزاوار وہ ذات ہے جس نے نبی ﷺ کو بہترین صورت میں پیدا فرمایا انہیں ہر قسم کی آلائش سے محفوظ رکھا۔ ہر کمی اور قصور سے مصئون بنایا۔ آپ کی طلعت باجمال و باکمال کے لئے پاکیزہ مائیں منتخب فرمائیں جیسے کہ ان کے آباء و اجداد کی اصلاب کو موتیوں کی طرح جمالت ماب بنایا آپ ﷺ کے آباء و اجداد کی پیٹھوں کو صدف کی طرح ایک نفیس جوہر کی حفاظت کے لئے منتخب فرمایا۔ آپ ﷺ یکے بعد دیگرے نبیوں کی پیٹھوں میں منتقل ہوتے رہے۔ ہر نبی نے اپنے رب کے حضور ان کے توسل سے دعائیں کیں۔ آدم علیہ السلام کی دعا ان کے وسیلہ سے مقبول ہوئی اور ادریس علیہ السلام کو ان کی وجہ سے مقام رفیع ملا' حضرت نوح علیہ السلام نے کشتی میں ان کا سہارا پکڑا' یونس علیہ السلام نے اپنی دعاؤں میں ان کی پناہ لی' ابراہیم علیہ السلام ان کو شفیع لائے یہ آپ کی آمد ہی کا اثر تھا اور ولادت ہی کے جلوے تھے کہ شاہوں کے تخت لرز پڑے' دریائے ساوہ خشک پڑ گیا اور نہر ساوئی جاری ہوا۔ چشمے پھوٹے' جھرنوں نے جوش مارا' شاہ فارس کا محل زلزلہ فگن ہوا اور اس کے کنگرے گر پڑے۔

آسمانوں میں ملائکہ نے خوشیاں منائیں' آپ علیہ السلام کی آمد کی برکت سے فضائے آسمانی' بھر گئی' عالم بالا میں سرکش شیاطین کو شہاب ہائے ثاقب نے سنگسار کیا۔ ابلیس نے سر پیٹا' شیطانی قوتیں واویلا کرنے لگیں۔

ولادت ہوئی تو والدہ ماجدہ نے آپ کو مختون پایا' آنکھیں سرگیں تھیں' مولود مسعود خوشبوؤں میں بسا ہوا تھا۔ آپ سربسجود تھے اور آسمان کی طرف اپنی انگشت اٹھائے اشارہ فرما رہے تھے۔ جبرئیل نے آپ کو نوری بانہوں پر اٹھایا' اسرافیل نے برکت لی' فرشتوں نے آپ علیہ السلام کو جھرمٹ میں لے لیا۔ تکبیر و تہلیل سے فضائیں گونج اٹھیں' آپ کا حسن جمال ایسے مہکا کہ ہر دل مسرور ہو گیا' ولولیاں پربت ہر چیز خوشبوں' مسرتوں اور نشاط و انبساط سے معمور ہو گئیں۔ شب ولادت عرش الٰہی میں جنبش ہوئی۔ تجلیء حق نے اپنے بندوں پر جلوہ ریزی فرمائی' فقر کو غنا ملا' شکستہ دلی کو جمعیت میسر آئی۔ آپ علیہ السلام کے اوصاف حسنہ سے تورات اور انجیل اور فرقان و زبور کو مشرف فرمایا۔ اور پکارنے والے نے پکار کر کہا۔

"بے شک اللہ کے حبیب کی ولادت ہو گئی آپ ایسے ہدایت فرمانے والے ہیں کہ جس نے آپ پر ایک مرتبہ درود پڑھا اللہ اس کے اجر میں دس رحمتیں نازل فرمائے گا اور اس کو بے حساب اجر دے گا" اور خود اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا۔

یٰۤاَیُّهَا النَّبِیُّ اِنَّاۤ اَرْسَلْنٰكَ شَاهِدًا وَّ مُبَشِّرًا وَّ نَذِیْرًاۙ(۴۵)
وَّ دَاعِیًا اِلَى اللّٰهِ بِاِذْنِهٖ وَ سِرَاجًا مُّنِیْرًا(۴۶)

اے غیب کی خبریں بتلانے والے (نبی) بیشک ہم نے تمہیں بھیجا حاضر ناظر اور خوشخبری دیتا اور ڈر سناتا اور اللہ کی طرف اس کے حکم سے بلاتا اور چمکا دینے والا آفتاب۔

(الاحزاب: ۴۶-۴۵) (کنز الایمان)

لَمَّا بَدَا وَجْهُ الْحَبِيْبِ تَهَلَّلَتْ
كُلُّ الْبِقَاعِ وَقَدْ نَطَقْنَ شَكُوْرًا

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے چہرے نے جب اپنا حسن
کھولا تو تمام بوئے زمین شکر الٰہی میں گویا ہوا۔

وَالْحُوْرُ فِي الْغُرَفِ الْجِنَانِ تَبَاشَرَتْ
وَقَضَتْ بِمِيْلَادِ الْبَشِيْرِ نُذُوْرًا

حوریں جنت کے گوشوں میں خوشیاں منانے لگیں
اور ان کی ولادت پر انہوں نے نذریں گذاریں۔

فِيْ كُلِّ عَصْرٍ ذِكْرُهُ مُتَوَاتِرٌ
أَنْ سَوْفَ يَظْهَرُ هَادِيًا وَّنَصِيْرًا

ہر زمانے میں آپ کا ذکر ولادت متواتر ہوا یہی کہ
وہ عنقریب ہادی اور مددگار بن کر آنے والے ہیں۔

أَخْبَارُ أَحْبَارِ الْكُتُبِ تَظَاهَرَتْ
وَلَقَدْ بَانَ بِسِرِّ ذٰلِكَ بُحَيْرًا

علمائے سابق ان کے ظہور کی خبریں دیتے رہے، یہاں
تک کہ بحیرہ راہب نے بھی اس راز سے آگاہ کیا۔

اَللّٰهُ شَرَّفَ اَحْمَدًا اِذْ كَرَّ اسْمَهُ
وَحَبَاهُ فَضْلًا فِي الْاَنَامِ كَثِيْرًا

اللہ تعالیٰ نے ان کے نام احمد کو شرف بخش
دیا اور انہیں سارے جہاں میں بزرگی عطا فرما دی۔

هُوَ سَیِّدُ الْکَوْنَیْنِ حَقًّا لَا یُرٰی
اَبَدًا فِی الْعٰلَمِیْنَ نَظِیْرًا

وہ دونوں جہانوں کے سردار ہیں۔ اور سب
جہانوں میں ان کی نظیر نہیں دیکھی گئی۔

لَمَّا تَشَفَّعَ اٰدَمٌ بِمُحَمَّدٍ
غَفَرَ الْاِلٰہُ لَہٗ وَکَانَ غَفُوْرًا

آدم نے ان کے وسیلہ سے شفاعت مانگی
تو اللہ تعالیٰ کو بخشنے والا پایا

وَکَذَالِکَ نُوْحٌ فِی السَّفِیْنَۃِ قَدْ نَجَا
مِنْ یَمِّہٖ فَاسْاَلْ بِذَالِکَ خَبِیْرًا

نوح نے ان ہی کے وسیلہ سے کشتی میں سمندر سے
نجات پائی تم کسی بھی جاننے والے سے پوچھ لو۔

نَارُ الْخَلِیْلِ بِاَحْمَدَ قَدْ اُخْمِدَتْ
لَوْلَاہُ زِیْدَتْ فِی الْوُقُوْدِ سَعِیْرًا

آتش ابراہیم انہی کی وجہ سے ٹھنڈی پڑ گئی۔ اگر
وہ نہ ہوتے تو وہ اور شعلہ بداماں ہو جاتی۔

لَوْلَاہُ مَا خُلِقَ الْوُجُوْدُ بِاَسْرِہٖ
ھٰذَا الْفَخَارُ وَلَا اَقُوْلُ نَکِیْرًا

آپ نہ ہوتے تو کسی بھی چیز کا وجود نہ ہوتا

یہ فخر کی بات ہے، انکار کا معاملہ نہیں۔

بُشْرَاكُمْ يَا أُمَّةَ الْهَادِيْ بِهِ
يَوْمَ الْقِيَامَةِ جَنَّةً وَّحَرِيْرًا

ایسی ہدایت کرنے والے نبی کی امت تمہیں مبارک ہو،
بروز قیامت آپ ہی کی وجہ سے ریشمی خلعتیں ہوں گی۔

فُضِّلْتُمْ حَقًّا بِأَشْرَفِ مُرْسَلٍ
خَيْرُ الْبَرِيَّةِ بَادِيًا وَّحَضُوْرًا

تم افضل المرسلین ہی کی وجہ سے فضیلت دیئے گئے ہو
تم ہی بہترین مخلوق ہو۔ شہری ہو یا دیہاتی۔

صَلّٰى عَلَيْهِ اللّٰهُ رَبِّيْ دَائِمًا
مَا دَامَتِ الدُّنْيَا وَزَادَ كَثِيْرًا

میرا پروردگار ہمیشہ ان پر درود بھیجے جب تک
کہ دنیا رہے آپ پر رحمتیں برستی رہیں۔

اللہ تعالیٰ نے آپ ﷺ کو فرمایا کہ "اے نبی ہم نے آپ کو شاہد بنا کر بھیجا یعنی
سولوں کی تبلیغ کی شہادت دینے والا اور مبشر یعنی جو ایمان لائے اس کو جنت کی بشارت
ینے والا اور نذیر یعنی جھٹلانے والے کے لئے دوزخ سے ڈرانے والا بنا کر بھیجا۔
فرمان الٰہیہ میں شاہد سے مراد سب پر شہادت دینے والا اور مبشر سے مراد کرامت
بزرگی کی بشارت ہے اور نذیر اسے اعمال کی سزا پانے سے ڈرانے والا اور داعیا سے
لامتی کی طرف بلانے والا اور سراجا" منیرا" سے سیدھی راہ چلنے والوں کے لئے
وشن چراغ بنا کر بھیجنا مراد ہے۔
اس آیت کا مفہوم یہ بھی ہے کہ

ولیوں کو بشارت دینے والا اور نذیرا" بدبختوں کو ڈرانے والا' داعیا" تقویٰ والوں کو دعوت دینے والا اور سراجا" منیرا" اصفیا اور اخیار کے لئے روشن چراغ بنا کر بھیجا ہے۔

اور یہ بھی ممکن ہے کہ شاہد گواہوں پر گواہی دینے والا' مبشر سجدہ گزاروں کے لئے بشارت دینے والا' نذیر انکار کرنے والے کو ڈر سنانے والا' داعی معبود کی طرف بلانے والا اور سراج منیر پل صراط پر روشنیاں بانٹنے والا قرار ہو۔

اللہ تعالیٰ کی فرمان سے یہ بھی مراد لی جا سکتی ہو کہ شاہد یعنی عبادت کرنے والوں کے لئے گواہی دینے والا' مبشر موحدین کو بشارت دینے والا' نذیر منکرین کو خبردار کرنے والا' داعی ارادت مندوں کو بلانے والا اور سراج منیر واصل باللہ لوگوں کے لئے روشن چراغ ہو۔

ابن جوزی لکھتے ہیں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے کہ اے نبی! ہم نے آپ کو شاہد یعنی اپنا گواہ بنا کر مبعوث کیا' مبشر یعنی ہماری طرف سے مسلمانوں کو بشارت دینے والا' نذیر یعنی ہماری طرف سے ڈرانے والا' سراج ہمارے وجود کے لئے چراغ اور منیر یعنی ہمارے وجود پر روشنی ڈالنے والا بھیجا گویا اللہ تعالیٰ نے فرمایا ہے کہ اے حبیب میں واحد ہوں اور آپ بشیر ہیں' میں خبیر ہوں اور آپ نذیر ہیں' میں قدیر ہوں اور آپ داعی ہیں' میں قاضی ہوں آپ گواہ ہیں' آپ گواہی دیں میں قبول فرماؤں گا' آپ بشارت دیں میں عزت افزائی کروں گا' میں کریم ہوں گا ہر اس ایمان دار مغفرت کرنے والے کے لئے جو آپ کی تصدیق کرے گا۔ آپ لوگوں میں انذار کریں اس لئے کہ میں سزا دینے پر قدرت رکھتا ہوں خواہ میرے ساتھ شرک کا جرم ہو یا انکار و تکبر کا۔ آپ لوگوں کو دعوت دیں اس لئے کہ میں قضا بالحل کرنے والا ہوں اے سید البشر! میں آپ کی وجہ سے ہر اس شخص کی دعا قبول کروں گا جو آپ کا فرماں بردار ہو گا۔

علماء رحمہم اللہ فرماتے ہیں کہ اللہ جل مجدہٗ نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کا نام سراج رکھا اور سراج کے معنی سورج کے ہیں اللہ تعالیٰ کا ارشاد ہے۔

أَلَمْ تَرَوْا كَيْفَ خَلَقَ اللَّهُ سَبْعَ سَمٰوٰتٍ طِبَاقًا ﴿١٥﴾
وَجَعَلَ الْقَمَرَ فِيهِنَّ نُورًا وَجَعَلَ الشَّمْسَ سِرَاجًا ﴿١٦﴾

کیا تم نہیں دیکھتے اللہ نے کیونکر سات آسمان بنائے ایک ایک پر ایک اور ان میں چاند کو روشن کیا اور سورج کو چراغ۔

(نوح:۷۱-۱۵) (کنزالایمان)

سورج جس طرح زمین کو تابانیاں بخشتا ہے اس سے کہیں زیادہ احمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ساری کائنات کو اجالتے ہیں۔ یہ آپ ہی کا نور تھا جس نے کفر و شرک اور طغیان و سرکشی کی آنکھوں کو چکا چوند کر دیا۔

آپ وہ چراغ حق ہیں کہ آپ کے نور سے تاریکیوں میں روشنی ملتی ہے۔ آپ وہ مبشر ہیں کہ مسلمانوں کو آپ ہی کے وسیلہ سے خوش خبری ملی۔ ان کے لئے اللہ کی طرف سے فضل عظیم ہے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے ذکر رحمت کو سن کر ایمان کو قوت' دل کو نور اور آنکھ کو عرفان کے چمک ملتی ہے۔ یہی وجہ ہے کہ اللہ جل مجدہ' نے آپ کی محبت کو اپنی محبت سے پیوست کر کے ان کی اطاعت کو اپنی اطاعت' ان کے ذکر کو اپنا ذکر اور ان کی بیعت کو اپنی بیعت قرار دیا۔

حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ جان رحمت صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

"اے ابوالحسن! تمہیں جاننا چاہئے کہ محمد ﷺ پروردگار عالمیاں کے رسول' نبیوں اور رسولوں کے خاتم' روشن پیشانیوں اور روشن ہاتھ پاؤں والوں کے سردار ہیں۔ وہ اس وقت بھی نبی تھے جب آدم پانی اور مٹی میں تھے۔ وہ مسلمانوں پر رحیم اور گناہ گاروں کے شفیع ہیں۔ اللہ نے انہیں تمام مخلوق کی طرف رسول بنا کر بھیجا' کتاب اللہ نے انہیں رسول اللہ اور خاتم النبین فرمایا۔

آپ اس حوض کے مالک ہیں پیاسوں کی یوں پناہ ہوگا۔ مقام محمود پر آپ فائز ہوں گے۔ آپ سرالٰہیہ کے جاننے والے لوائے حمد والے اور شفاعت عظمیٰ کے مالک ہیں۔ آپ ہی امام' ہاشمی' قریشی' نبی' حرم

والے' کی' بطحی' اور تہامی ہیں آپ کا حسب یہ ہے کہ ابراہیمی ہیں۔ نسب یہ ہے کہ اسماعیلی ہیں۔ اصالتہ" آپ آدم سے ہیں فرعا" آپ نزاری ہیں۔ آپ کی شخصیت عالی تر ہے۔ وطن آپ کا حجاز ہے۔ آپ کا نور قمری اور دل رحمانی ہے۔ آپ اللہ کے رسول ہیں نہ دراز قامت اور نہ پستہ قد' سفید' پاکیزہ خو' گول چہرہ' گھنے بالوں والے' جسم انور پر جیسے مشک بکھیرے ہوں۔ آپ سب سے زیادہ سخی اور کریم۔ جب کوئی آپکو سلام کرتا یا مصافحہ لیتا تو تین تین دن تک اپنے ہاتھوں میں خوشبو پاتا۔ جو آپ کو مسجد میں دیکھتا بدر منیر پاتا جو آب و تاب سے روشن ہو۔ آپ کے دونوں کاندھوں کے درمیان مہر نبوت تھی اس میں کیا لکھا تھا؟ یہ اللہ ہی جانتا ہے۔

ایسے شخص جو آپ پر ایمان لائے' آپ کی نبوت کی تصدیق کرے اور آپ سے محبت کا دعوئی کرے اس پر لازم ہے کہ ان کی اتباع کرے اور ان کی سنتیں اپنائے اور ان کی بیعت کرے۔

اللہ تعالٰی کا ارشاد ہے

إِنَّ الَّذِينَ يُبَايِعُونَكَ إِنَّمَا يُبَايِعُونَ اللَّهَ
يَدُ اللَّهِ فَوْقَ أَيْدِيهِمْ

وہ جو تمہاری بیعت کرتے ہیں وہ تو اللہ ہی سے بیعت کرتے ہیں ان کے ہاتھوں پر اللہ کا ہاتھ۔

(الفتح: ۱۰) (کنزالایمان)

مَنْ يُطِعِ الرَّسُولَ

فَقَدْ أَطَاعَ اللَّهَ وَمَنْ تَوَلَّى فَمَا أَرْسَلْنَاكَ عَلَيْهِمْ حَفِيظًا ۝

جس نے رسول کا حکم مانا بے شک اس نے اللہ کا حکم مانا
اور جس نے منہ پھیرا تو ہم نے تمہیں ان کے بچانے کو نہ بھیجا۔
(النساء:۸۰) (کنزالایمان)

قُلْ إِنْ كُنْتُمْ تُحِبُّونَ اللّٰهَ فَاتَّبِعُونِي
يُحْبِبْكُمُ اللّٰهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ ذُنُوبَكُمْ وَاللّٰهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ

اے محبوب تم فرما دو کہ لوگو! اگر تم اللہ کو دوست رکھتے ہو تو میرے فرمانبردار ہو جاؤ اللہ تمہیں دوست رکھے گا اور تمہارے گناہ بخش دے گا اور اللہ بخشنے والا مہربان ہے۔
(آل عمران:۳۱) (کنزالایمان)

آپ ﷺ خود ارشاد فرمایا کرتے تھے۔

میں اولاد آدم کا سردار ہوں اور اللہ کے نزدیک ان میں سب سے زیادہ عزت والا ہوں اور اس میں کوئی فخر نہیں۔ میں ہی سب سے پہلا شفیع اور مقبول الشفاعہ ہوں۔ سب سے پہلے میرے لئے ہی زمین شق ہوگی۔ قیامت کے دن مجھے ہی سب سے پہلے اللہ کے حضور سجدہ کرنے کی اجازت ہوگی۔ میں احمد ہوں اور میں محمد ہوں' میں حبیب اللہ ہوں' میں نبی اللہ ہوں۔ نبی توبہ' نبی رحمت اور نبی ملحمہ ہونے کی سعادت مجھے ہی میسر ہے۔ میں کفر کا مٹانے والا' لوگوں کو جمع کرنے والا اور سب کے بعد آنے والا ہوں۔ سربستہ رازوں کو کھولنے والا آخری نبی' اللہ کا بندہ' بشیر' نذیر' امین' مامون اور رب العلمین کا رسول ہوں۔

اس میں کیا شک ہے کہ آپ مہر تاباں' ہادی برحق' مہدی' مرتضیٰ' مصطفیٰ' مختار نور مبین' برہان' شاہد' مبارک' نور الامم ہیں۔ آپ لوگوں کے سردار' سید البشیر' مخلوق پر ربی محبت کی دلیل' خیرالخلائق منبر اعلیٰ والے' اور

اولاد آدم میں سب سے زیادہ مکرم حبیب الرحمٰن ہیں۔

نَبِیٌّ لَہٗ مِنْ مُرْسَلَاتِ الرِّضَا نَبَا
وَاَزْکَی الْوَرٰی اُمًّا وَّاَکْرَمُہُمْ اَبَا

آپ وہ نبی ہیں جن کی خبر عظمت والے رسولوں نے دی
آپ کی والدہ مخلوق میں پاکیزہ اور والد عزت والے ہیں

اَبَی الْقَلْبُ اِلَّا حُبَّ اَشْرَفِ مُرْسَلٍ
وَاَلْکِنَّہٗ سَیْفٌ عَنِ الْحَقِّ مَانَبَا

دل نے انکار کیا ہر چیز سے لیکن اشرف الانبیا
کی محبت سے وہ منکر نہ ہو سکا۔ آپ کا وجود ایسی
تلوار ہے جو حق سے کبھی تجاوز نہیں کر سکتی۔

نَبِیٌّ نَبِیَّۃُ کَنْزُ فَضْلٍ وَّلَمْ یَزَلْ
بِتَوْشِیْحِ تَرْشِیْحِ الْعُلُوْمِ مُہَذَّبَا

آپ ایسے نبی ہیں جو ہمیشہ سے فہم فضل کے خزانے
رکھنے والے ہیں اور پاکیزہ تربیت کے مالک ہیں۔

وَاَظْہَرَ فِی التَّعْجِیْزِ سِحْرَ بَلَاغَۃٍ
وَبِالنَّصْرِ یَوْمَ الْفَتْحِ اَخْزٰی ابْہُمْ سَبَا

آپ اپنی بلاغت سحر اس طرح ظاہر کرتے ہیں کہ سب آپ
کے سامنے عاجز ہوتے ہیں اور فتح والے دن آپ کی نصرت
ایسی ہوتی ہے کہ آپ کفار کو قیدی بنا لیتے ہیں۔

هُوَ الْمُصْطَفَى الْمَبْعُوْثُ لِلنَّاسِ رَحْمَةً
عَلَيْهِ سَلَامُ اللّٰهِ مَا هَبَّتِ الصَّبَا

مصطفیٰ وہ مبعوث ہونے والے رسول ہیں جو تمام انسانیت کے لئے رحمت ہیں جب تک باد صبا ہو ان پر اللہ کی طرف سے رحمتوں کا نزول ہوتا رہے۔

حَلِيْمٌ عَظِيْمُ الْخَلْقِ وَالْخُلْقِ وَالْحِجٰى
بَشِيْرٌ نَذِيْرٌ صَادِقُ الْقَوْلِ مُجْتَبٰى

یہ خلق و خلق میں عظیم، بردبار اور عقل والے ہیں خوشخبری دینے والے، ڈرانے والے، برگزیدہ ہیں۔

بِمَوْلَادِهٖ قَدْ شُرِّفَتْ مَكَّةُ كَمَا
بِتُرْبَتِهٖ قَدْ شَرَّفَ اللّٰهُ يَثْرِبَا

مکہ آپ کی ولادت سے یوں مشرف ہوا جیسے مدینہ آپ کے روضہ انور سے متبرک ہوا

تَبَاشَرَتِ الْاَكْوَانُ يَوْمَ وِلَادِهٖ
وَحَفَّتْ بِهِ الْاَكْوَانُ شَرْقًا وَّمَغْرِبَا

آپ کے میلاد کے دن شرق غرب اور سارے جہاں خوشیاں مناتے ہیں۔

وَفَاخَرَتِ الْاَرْضُ السَّمَاءَ بِاَحْمَدٍ
فَاَهْلًا وَّسَهْلًا بِالْحَبِيْبِ وَمَرْحَبَا

آپ کی ولادت باسعادت کے دن زمین نے آسمان سے فخریہ
کہا میں حبیب خدا کو "اھلا" و "سھلا" اور مرحبا کہتی ہوں

آپ صلی اللہ علیہ و آلہ وسلم کے بارے میں ایک دلچسپ روایت ملاحظہ ہو۔
"اللہ تبارک و تعالٰی نے جب تمام مخلوقات کی تخلیق فرمائی۔ آسمانوں کو بلندی بخشی اور زمین کو بچھونا بنایا تو اپنے پرتو نور سے ایک مٹھی لی اور فرمایا تو محمد ﷺ ہو جا تو وہ نور ایک ستون کی صورت میں اس قدر بلند ہوا کہ حجاب عظمت تک جا پہنچا۔ پھر اس نور نے بارگاہ ایزدی میں سجدہ کیا اور الحمد اللہ پڑھا اس پر اللہ عزسبحانہ نے ارشاد فرمایا۔
اے نور یہی تو وہ علت تھی کہ میں نے تجھے پیدا کیا اور تیرا نام محمد رکھا صلی اللہ علیہ وسلم۔ تجھی سے اب خلق کی ابتدا کرتا ہوں اور تجھی پر رسالت کا سلسلہ مختتم ہوگا۔ اس کے بعد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے نور کو چار جلووں میں تقسیم کیا۔ ایک سے لوح' دوسرے سے قلم پیدا فرمایا۔ حکم ہوا قلم کو کہ لکھ تو قلم ایک ہزار سال ہیبت سے کانپتا رہا۔ پھر قلم نے عرض کیا اے رب کیا لکھوں؟ فرمان صادر ہوا لکھ

لَآ اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰہِ

قلم نے کلمہ طیبہ لکھا اور پھر ربانی ہدایت کے مطابق اس کی مخلوق کو لکھا۔ نسل آدم کے بارے میں لکھا جو اللہ کی اطاعت کرے گا جنت میں داخل ہوگا اور جو نافرمانی کرے گا دوزخ میں ڈالا جائے گا۔ امت نوح علیہ السلام کے بارے میں بھی یہی لکھا اسی طرح حضرت موسیٰ علیہ السلام اور عیسیٰ علیہ السلام کی امتوں کے بارے میں لکھا' جب باری رحمتہ مجتبیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی امت کی آئی تو قلم نے لکھا جس نے اطاعت کی وہ جنت میں داخل ہو اور جو نافرمان ہوا۔ قلم لکھا چاہتا تھا کہ وہ جہنم رسید ہوا' اللہ تعالٰی کی طرف سے آواز آئی قلم ادب کر اس پر قلم پھٹ گیا اور دست قدرت سے اس پر قط لگا۔ پھر قلم نے عرض کیا

لکھا:

"یہ امت گناہ گار ہے اور رب بخشنے والا ہے"۔

سید وہب بن منبہ فرماتے ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا:

جب آدم علیہ السلام میں روح پھونکی گئی تو آپ نے آنکھیں کھول کر جنت کی طرف دیکھا تو لکھا پایا۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ

آدم علیہ السلام نے عرض کیا پروردگار تو نے کوئی ایسا بھی بنایا ہے جو تیرے نزدیک مجھ سے بھی بڑا ہو فرمایا

آدم! ہاں وہ تیری اولاد میں سے ہے اگر وہ نہ ہوتا تو تجھے بھی نہ پیدا کیا جاتا پھر جو حوا علیہا السلام بنائی گئی تو آدم علیہ السلام نے اس سے عقد چاہا رب تعالیٰ نے فرمایا آدم اس کا پہلے مہر ادا کرو' عرض کی مولا! وہ کیا ہے؟

اللہ تعالیٰ نے ارشاد فرمایا:

تم محمد صلی اللہ علیہ وسلم نام والے پر دس مرتبہ درود بھیجو۔

حضرت کعب الاحبار رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ اللہ عزسبحانہ نے جس وقت ہمارے نبی ﷺ کی تخلیق کا ارادہ فرمایا تو جبرائیل علیہ السلام سے کہا کہ جاؤ جہاں ان کی قبر ہونی ہے وہاں سے مٹھی بھر سفید مٹی لے آؤ' وہ مٹی لائی گئی پھر اسے جنت کی نہروں میں ڈبو کر آسمان و زمین میں پھیرا گیا۔ اس پر تمام فرشتوں نے آپ ﷺ کا مقام رفیع پہچان لیا۔ آدم اور ان کی نسل تو بعد کی بات ہے۔ نبی صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے مبارک نور کو سر عظمت بین رکھا گیا اور اس کے ساتھ ہی آپ کا اسم گرامی عرش پر لکھا۔ تخلیق آدم کے بعد یہی نور ان کی پیٹھ میں منتقل ہوا۔ حضرت نے اپنی صلب میں ایک عجیب و لطیف آواز سنی۔ عرض کیا پروردگار! یہ آواز کیسی ہے؟ اللہ نے ارشاد فرمایا یہ خاتم الانبیاء کی تسبیح کی آواز ہے۔ یہ وہ ہیں جو تیری نسل سے ظاہر ہوں گے میں انہیں پاک پشتوں

ساق عرش پر حضرت محمد صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کا نام لکھا ہوا پایا۔ دریافت کیا یہ کون ہیں؟ جن کا نام تو نے اپنے نام کے ساتھ ملا کر لکھا ہے۔ فرمایا یہ نبیوں کے سردار ہیں اور تیری نسل سے ہوں گے، اگر یہ نہ ہوتے تو میں تجھے نہ پیدا کرتا۔ حضرت آدم کو شیطان نے جب وسوسہ میں مبتلا کیا اور آپ کا ہبوط علی الارض ہوا تو آپ نے آپ ﷺ کے نام کا وسیلہ پکڑ کر مناجات فرمائی۔ آپ کی دعا قبول ہوئی اور ساتھ ہی آواز آئی اس وقت اگر تم سب اہل زمین کی شفاعت اس نام کے وسیلے سے کرتے تو وہ بھی قبول ہو جاتی۔

اس کے بعد اللہ تعالیٰ نے جتنا وقت چاہا آپ ﷺ کا نور صلب آدم میں رکھا جب حضرت حوا حاملہ ہوئیں تو یہ نور بطن حوا میں منتقل ہوا۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی کرامت کی وجہ سے اس بار حضرت حوا سے شیث علیہ السلام تنہا پیدا ہوئے۔ حضرت آدم علیہ السلام کے وصال کا وقت آیا تو آپ نے حضرت شیث علیہ السلام سے ہاتھ پکڑا کر یہ پیمان لیا کہ اللہ تعالیٰ نے حکم دیا ہے کہ وہ نور مبارک جو شیث کی پیشانی میں ودیعت ہے وہ کسی پاک ماں کو منتقل کریں اس کے بعد حضرت آدم علیہ السلام نے اپنا سر آسمان کی طرف اٹھایا اور مناجات فرمائی۔

اے عرش کے پیدا کرنے والے رب!

سورج کو روشنی دینے والے معلیٰ!

مجھے پیدا کرنے والے خالق!

"جس طرح تیرا علم ازلی ہے تو نے مجھے پیدا فرمایا اور تو نے مجھ سے اس نور کے بارے میں عہد لیا جس کی عزت کی دھوم ہر جانب ہے۔ اب وہ نور مجھ سے شیث علیہ السلام کی جانب منتقل ہو گیا ہے۔ پروردگار! اب تو ہی اس نور کا نگہبان ہے اور تو خود ہی اس پر گواہ بھی ہے۔ آپ اس دعا سے فارغ ہوئے تو جبرائیل ملائکہ کی ایک جماعت کے ساتھ زمین پر تشریف لائے اور کہا اے آدم "تم پر تمہارے رب کا سلام ہو"۔

وہ ارشاد فرماتا ہے کہ حضرت شیث کو ان فرشتوں کی گواہی کے ساتھ ایک عہد نامہ

کہ کر دے دیں۔

حضرت شیث علیہ السلام نے عہد نامہ لکھا تو آپ کو دو سبز جنتی حلے پہنائے گئے اور اللہ تعالیٰ نے ان کا بی بی "محوالکہ بیضا" جو نہایت پارسا" حسین اور حضرت حوا کی طرح کی خاتون تھیں، کے ساتھ نکاح کر دیا۔ حضرت کی شب عروسی کے نتیجہ میں بی بی "محوش" سے حاملہ ہوئیں، وہ ہمیشہ یہ آواز سنتی۔ اے بیضا! تمہیں مبارک اللہ تعالیٰ نے تمہارے شکم میں نور محمد [redacted] کو ودیعت کر دیا ہے۔

- ایک دوسری روایت میں ہے کہ حضرت آدم علیہ السلام نے جس وقت توبہ کی تو دعا میں عرض کی:۔

اے اللہ! محمد [redacted] کے ذریعے مجھے معاف فرما دے۔ اس پر اللہ جل مجدہ، نے پوچھا تم نے نام محمد [redacted] کیسے معلوم کیا ہے؟ آدم علیہ السلام نے فرمایا "میں نے جنت میں جابجا تیرے نام کے ساتھ یہ نام لکھا پایا ہے۔ اس سے مجھے پتہ چلا یہ تیرے نزدیک نہایت عزت والی ذات ہے۔

نبی کریم [redacted] نے خود ارشاد فرمایا:

"میں اس وقت بھی نبی تھا جب آدم ابھی مٹی اور پانی کے درمیان تھے۔ سب سے پہلے میں ہی عالم وجود میں آیا اس وقت کچھ نہ تھا پانی نہ مٹی اور جسم نہ آدم۔"

آپ سے جب پوچھا گیا یا رسول اللہ [redacted] سب سے پہلے کون پیدا کیا گیا آپ نے فرمایا "سب سے پہلے میرا نور پیدا کیا گیا اور پھر اللہ نے میرے نور سے ساری کائنات پیدا فرمائی"۔

نبی کریم [redacted] کے دادا جان عبدالمطلب نے ایک ایسا خواب دیکھا جس سے وہ پریشان ہو گئے تمام کاہن آئے تاکہ تسلی دیں حضرت نے فرمایا کہ میں نے دیکھا ہے کہ مجھ سے نور کی ایک زنجیر نکلی جو اتنی روشن تھی کہ آنکھیں چندھیائی جا رہی تھیں۔ اس کے چار کنارے ہیں ایک زمین کے مشرق میں اور دوسرا مغرب میں ہے تیسرا آسمان سے جا ملا ہے اور چوتھا زمین کے نیچے سے بھی آگے نکل گیا ہے۔ دیکھتے ہی دیکھتے وہ زنجیر

سرسبز درخت بن گئی جس میں ہر قسم کے پھل لگے ہوئے ہیں۔ اس کے نیچے دو ہیبت والے شخص ہیں ان میں سے ایک کو میں نے کہا تم کون ہو؟۔ انہوں نے فرمایا "میں نوح علیہ السلام ہوں"۔ دوسرے سے میں نے پوچھا تم کون ہو؟۔ اس نے کہا "میں ابراہیم خلیل اللہ ہوں ہم تمہارے پاس اس لئے آئے ہیں کہ تمہارے اس درخت کے نیچے آجائیں جو تمہاری پیٹھ سے ظاہر ہوگا۔ تم خوش رہو تمہیں مبارک ہو۔"

یہ خواب سننے کے بعد کاہنوں نے کہا یہ خواب تمہارے لئے خوشخبری ہے نہ کہ ہمارے لئے۔ اگر تمہارا خواب سچا ہے تو پھر تمہاری پشت سے ایک ایسا شخص ظاہر ہوگا جو شرق و غرب اور بحر و بر کو دعوت دے گا۔ وہ ایک کے لئے باعث رحمت ہوگا اور دوسرے اس کی وجہ سے جہنم جائیں گے۔ حضرت عبداللہ پیدا ہوئے تو حضرت عبدالمطلب بہت خوش ہوئے اور ارتجالاً یہ اشعار کہے:

لَہُ النَّسَبُ الْعَالِی فَلَیْسَ کَمِثْلِہٖ
حَسِبٌ نَسِیْبٌ مُنْعِمٌ مُتَکَرِّمٌ

ان کا نسب اتنا بلند ہے کہ اس کی کوئی مثال نہیں
وہ حسب و نسب والے اور انعام و اکرام والے ہیں۔

اُقَدِّمُہٗ فِیْ کُلِّ خَیْرٍ لِاَنَّہٗ
اِذَا کَانَ مَدْحٌ فَالنَّسِیْبُ مُقَدَّمٌ

ہر خیر کے معاملہ میں انہیں میں مقدم ہی رکھتا ہوں
جب بھی کسی کی تعریف ہوتی ہے وہ آگے نکل جاتے ہیں۔

جَمِیْلٌ بِتَاجِ الْمَکْرُمَاتِ مُتَوَّجٌ
جَلِیْلٌ بِآلَاءِ الْبَہَاءِ مُعَمَّمٌ

آپ صاحب جمال ہیں۔ کرامت کا تاج پہننے والے ہیں ایسے

صاحب جلالت ہیں کہ نعتیں گویا ان کی عمامہ پوش ہیں۔

فَمَا ابْکَوْنَ اِلَّا حُلَّۃٌ وَمُحَمَّدٌ
طِرَازٌ بِاَنْوَارِ النُّبُوَّۃِ مُعْلَمٗ

کائنات ساری ان کا حلہ ہے اور آپ ایسا نقش ہیں
جس کے نشان انوار نبوت ہیں۔

لَہُ الشَّمْسُ وَالْبَدْرُ اَطَاعَتَا
کَذَا الضَّبُّ حَتَّی الظَّبِیُّ جَآئَ یُسَلِّمُ

شمس و بدر دونوں ان کی اطاعت کرتے ہیں اور
گوہ اور ہرن تک جانور ان کو سلامی دیتے ہیں۔

بِمَبْعَثِہِ الْاَصْنَامُ خَرَّتْ تَصَاغُرًا
لَہُ حَلَّلَ اللّٰہُ الَّذِیْ کَانَ یُحَرِّمُ

ان کی بعثت سے ہر بت منہ کے بل گر پڑا۔ اور ان
کی وجہ ہی سے بہت سی حرام چیزیں بھی حلال ہو گئیں۔

فَلَوْلَاہُ مَا سَارَتْ لِطَیْبَۃَ نُوْقُنَا
وَلَوْلَاہُ مَا کَانَ الْحُدَاۃُ تَزَمْزَمُ

اگر وہ نہ ہوتے تو مدینہ شریف کی طرف ہماری اونٹنیاں نہ چلتیں
اور اگر وہ نہ ہوتے تو حدی خوانوں کی نغمہ سرائیاں بھی نہ ہوتیں۔

اَلَا قُلْ لِقَوْمٍ تَنَازِعُوْا اِنْ اَرَدْتُمْ
نَجَاۃً بِہٖ صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا

جھگڑا کرنے والی قوم سے کہہ دو اگر تم ان کے وسیلہ
سے نجات چاہتے ہو تو مل کر ان پر درود و سلام بھیجو۔

حضرت محمد ﷺ کے والد گرامی حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ جب بالغ ہوئے تو ہر قبیلے کی عورتوں کی طرف سے عموماً" اور قریش کے عورتوں کی طرف سے خصوصاً" نکاح کے پیغام موصول ہونے لگے۔ ہر گھر میں عورتوں کا پسندیدہ عنوان حضرت عبداللہ ہی بن گئے۔ حضرت عبدالمطلب کو پتہ چلا تو آپ نے اپنے باوقار فرزند سے فرمایا بیٹے تم شکار کی غرض سے شہر سے نکل پڑو تاکہ عورتوں سے نجات ہو۔ چنانچہ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ وہب زہری کے ساتھ شکار کے لئے تشریف لے گئے۔ حضرت وہب خود فرماتے ہیں کہ ہم جنگل میں تھے کہ اچانک ستر یہودی گھڑ سوار تلواریں سونتے نمودار ہوئے۔ وہب نے ان سے پوچھا تمہاری غرض کیا ہے؟۔ انہوں نے کہا ہم عبداللہ کو قتل کرنا چاہتے ہیں۔ وہب نے کہا انہوں نے تمہارا کیا بگاڑا ہے؟ کہنے لگے کچھ نہیں۔ بجز اس کے کہ ان کی پشت سے آخری نبی ظاہر ہوگا جس کا دین تمام ادیان کا ناسخ ہوگا۔ ہم سرے سے ہی اس شخص کو قتل کر دینا چاہتے ہیں جس سے اس نبی نے ظاہر ہونا ہے۔

حضرت وہب فرماتے ہیں ہم باتوں میں ہی مشغول تھے کہ اچانک آسمان سے ایک لشکر ظاہر ہوا جس نے تمام یہودیوں کو ختم کر ڈالا۔ حضرت عبداللہ اور وہب نے واپس آکر تمام قصہ عبدالمطلب کو سنایا۔

حضرت عبدالمطلب کو تشویش ہوئی اور پسند فرمایا کہ حضرت عبداللہ کا نکاح ہو جائے۔ وہب سے مشورہ لیا تو وہب نے کہا میری ایک آمنہ نامی بیٹی ہے۔ آپ اپنی اہلیہ محترمہ کو بھیجئے تاکہ وہ اسے دیکھ لیں اگر عبداللہ کی والدہ نے میری بیٹی پسند کر لی تو میں اسے بطور باندی پیش کروں گا اس پر عبدالمطلب کی زوجہ محترمہ وہب کے گھر گئیں۔ دروازہ کھٹکھٹایا۔ گھر والوں نے اھلاً" کہا اور استقبال کرتے ہوئے کہا۔ عرب خواتین کی سیدہ تو نے ہمیں خوش کر دیا ہے۔ غالباً" تم عبداللہ کے نکاح کی غرض سے ہمارے ہاں آئی ہو۔ تم نے ہماری آنکھیں ٹھنڈی کر دی ہیں۔ حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کی

والد نے کہا خدا کی قسم میری آمد کی غرض یہی ہے۔ وہب کے کنبہ نے کہا ہماری خوش بختی ہے کہ ہماری بچیاں عبدالمطلب کے گھر جائیں۔ حضرت عبداللہ کی والدہ نے حضرت سیدہ آمنہ کو دیکھا تو کوکب درخشاں کی مانند پایا۔ آپ واپس ہوئیں اور حضرت عبدالمطلب سے سیدہ آمنہ کی تعریف کی۔ حضرت عبدالمطلب نے اہل وہب کو بلا کر کہا، مہر اور نکاح کی شرطیں طے کی جائیں۔ حضرت وہب نے جو مطالبہ رکھا اس پر حضرت عبدالمطلب راضی ہو گئے اور اس طرح حضرت عبداللہ رضی اللہ عنہ کا نکاح سیدہ آمنہ سے ہو گیا۔

حضرت عبداللہ عفت و طہارت کا مجسمہ تھے۔ اللہ تعالیٰ نے انہیں ہر معصیت سے محفوظ رکھا تھا۔ ایک مرتبہ ایک عورت فاطمہ بنت مر نے ان کو دعوت گناہ دی اور کہا کہ اگر تم مجھ سے ہم بستری کرو تو میں تمہیں سو اونٹ دوں گی۔ حضرت عبداللہ نے ارتجالاً جواب میں کہا۔

اَمَّا الْحَرَامُ فَالْمَمَاتُ دُوْنَهٗ
وَالْحِلُّ لَاحِلَّ فَاَسْتَبِیْنَهٗ
فَکَیْفَ بِالْاَمْرِ الَّذِیْ تَنْوِیْنَهٗ
یَحْمِی الْکَرِیْمُ عِرْضَهٗ وَدِیْنَهٗ

حرام کے ارتکاب سے بہتر یہ ہوتا ہے کہ آدمی مر جائے
اور حلال کی کوئی صورت نہیں جسے یقیناً میں جان سکوں۔

عورت تیری خواہش کو کیسے پورا کیا جاسکتا ہے اس لئے کہ
ہر شریف آدمی اپنے دین اور اپنی عزت کو بچایا کرتا ہے۔

رجب کی چار تاریخ تھی جب حضرت عبداللہ نے سیدہ آمنہ سے زفاف میں فرمائی۔ قریش کی عورتیں حسد سے جل گئیں اور نور رسول ﷺ کے نہ پانے کے صدمہ میں تق...

حضرت عبداللہ کا گزر ایک مرتبہ اسی خثعمیہ عورت فاطمہ پر ہوا لیکن اس مرتبہ اس نے حضرت عبداللہ کی طرف کوئی توجہ نہ دی اس پر حضرت نے اس سے کہا۔

"اے فاطمہ کیا آج بھی تمہاری وہی خواہش ہے جو کل تھی۔"

اس نے کہا

"قد کان مرۃً والیومَ لا"

"اس دن تھی مگر آج نہیں"۔

اس وقت سے یہ جملہ ضرب المثل بن گیا۔

فاطمہ نے حضرت عبداللہ کو غور سے دیکھا اور کہا اے نوجوان! تم نے یہاں سے جانے کے بعد کون سا کام کیا ہے آپ نے فرمایا آمنہ سے نکاح کیا ہے۔

فاطمہ نے کہا۔

اے نوجوان!

"میں نہ حرام کار ہوں اور نہ حسد کرنے والی عورت ہوں۔ میں نے آپ کی پیشانی میں نور نبوت دیکھا تھا اور خواہش پیدا ہوئی تھی کہ وہ نور میرے بطن سے ظاہر ہو لیکن ایسا نہ ہو سکا"

عبداللہ! جا کر اب اپنی بیوی کو خوشخبری دو کہ وہ کائنات کے سب سے چنیدہ شخص اور ایک نبی سے حاملہ ہو گئی ہیں۔

خُذُوا لِی اَمَانًا مِنْ لَوَاحِظِهَا النُّجْلِ
وَاِلَّا سَلُوهَا مَنْ اَحَلَّ لَهَا قَتْلِی

میرے لئے اس کی خوبصورت اور کشادہ آنکھوں سے پناہ لو ورنہ اس سے پوچھ لو میرا قتل اس کے لئے کس نے حلال کیا ہے۔

فَلَوْ عَلِمَتْ مَاذَا الَّذِیْ مِنَ الْاَسٰی
لَمَا حَلَّتْ هَجْرِیْ كَمَا حَرَّمَتْ وَصْلِیْ

اگر اسے میرے دکھوں اور راہ محبت میں پہنچنے والے صدموں کا احساس و علم ہوتا ہے تو وہ مجھ سے دور رہنے کو کبھی حلال نہ کرتی جیسے کہ اس نے مجھ سے ملنے کو حرام کر رکھا ہے۔

فَرِیْدَۃُ حُسْنٍ لَا یُرٰی قَطُّ مِثْلُھَا
کَمَا لَا یُرٰی بَیْنَ الْوَرٰی عَاشِقٌ مِثْلِیْ

وہ حسن میں ایسا دریکتا ہے جس کی مثل کبھی نہیں دیکھی گئی بالکل ایسے ہی جیسے مخلوق میں میری مثل کوئی عاشق نہیں۔

اَرٰی جَوْرَھَا عَدْلًا اِذَا حَکَمَتْ بِہٖ
فَمَا مِیْکَ مِنْ جَوْرٍ وَمَا مِیْکِ مِنْ عَدْلٍ

میں اس کے ظلم کو بھی عدل تصور کرتی ہوں جب وہ اس پر تل جائے تو اندازہ کر لیا جائے کہ جب وہ ظلم سے منع کرے میں اس کے عدل کو کیا سمجھوں گی۔

مُبَرْقَعَۃٌ تَجْلُوْ عَلٰی ذَالِکَ الْحِمٰی
ھِیَ النُّوْرُ وَلٰکِنْ ضَلَّ فِیْ حُبِّھَا عَقْلِیْ

جو اس چراگاہ میں ہے وہ اس پر جھرمٹ کیے ہوئے ہے۔
بلاشبہ وہ روشنی ہے لیکن ہر عقل اس کی محبت میں بھٹک گئی ہے۔

مَتٰی یَنْظُرُ الْمُشْتَاقُ حُسْنَ جَبِیْنِھَا
وَیَجْمَعُ قَبْلَ الْمَوْتِ رَبِّیْ بِھَا شَمْلِیْ

اس کا شوق رکھنے والا نہ جانے کب اس کی درخشاں اور خوبصورت پیشانی کو دیکھے گا اور نہ جانے کب میرا رب میری موت سے پہلے میری پریشانیوں کو جمعیت خاطر میں بدلے گا۔

وَاَسْعٰی اِلٰی ذَاكَ الضَّرِيْحِ مُسَلِّمَا
عَلٰی مَنْ سَمَا قَدْرًا عَلٰی سَائِرِ الرُّسُلِ

نجانے اس کی تربت کو سلامی دینے میرا اس کی جانب کب جانا ہو گا ہاں وہاں ایسا رسول ہے جو سب رسولوں سے شان و حرمت میں رفیع ہے۔

اَقُوْلُ لَهٗ صَاحِبَ الْحَوْضِ وَاللِّوَا
وَمَنْ فَضْلُهٗ قَدْ عَمَّ فِي الصَّعْبِ وَالسَّهْلِ

میں ان سے عرض گزار ہوں گا اے کوثر ولوا کے مالک اور اے وہ ذات جس کا فضل و کرم شدید اور مسلسل ہر حالت میں ارزاں ہوتا ہے۔

دَعَوْتَ بِاَشْجَارِ الْفَلَاتِ فَاَقْبَلَتْ
وَحَنَّ اِلٰی لُقْيَاكَ جِذْعٌ مِنَ النَّخْلِ

آپ وہ ہیں کہ جنگل کے درخت بھی آپکے بلانے پر حاضر ہوئے اور ستون حنانہ نے آپ کے فراق میں گریہ و زاری کی۔

يُصَبِّرُنِيْ مِنْكَ الْعَذُوْلُ وَاِنَّنِيْ
مِنَ الْوَجْدِ لَا اَصْغٰی لِلَوْمٍ وَلَا عَذْلٍ

ملامت کرنے والا مجھے صبر کی تلقین کرتا ہے حالانکہ جدائی کے صدمہ نے

میری حالت یہ کر دی ہے کہ مجھے اب ملامت اور سزا دونوں کی پروا نہیں۔

كَانَّ عَذُوْلِيْ فِيْكَ يَا شَافِعَ الْوَرٰى
اَبُوْلَهَبٍ فِي الْعَقْلِ وَهُوَ اَبُوْجَهْلٍ

اے مخلوق کی شفاعت کرنے والے جو لوگ آپ کی محبت میں مجھے ملامت کرنے والے ہیں وہ اپنی عقل اور سوچ میں ایسے ہیں جیسے ابولہب اور ابوجہل تھے۔

اَقُوْلُ لِنَفْسٍ طَالَبَتْنِيْ بِعِزِّهَا
وَكَيْفَ تُرِيْدُ النَّفْسُ عِزًّا بِلَا ذُلٍّ

میں عزت کے طالب نفس سے کہتا ہوں اے نفس بغیر ذلت کے کبھی عزت حاصل نہیں ہو سکتی۔

تُرِيْدِيْنَ اِدْرَاكَ الْمَعَالِيْ رَخِيْصَةً
وَلَا بُدَّ دُوْنَ الشَّهْدِ مِنْ اِبَرِ النَّحْلِ

کیا تو اعلیٰ مرتبے بغیر کسی مصیبت کے یونہی حاصل کرنا چاہتا ہے جانتا نہیں کہ شہد کے حصول سے پہلے مکھیوں کے ڈنک سے دوچار ہونا پڑتا ہے۔

قَطَعْتُ زَمَانِيْ بِامْتِدَاحِيْ مُحَمَّدًا
وَسِيْرَتُهٗ بَيْنَ الْوَرٰى اَبَدًا شُغْلِيْ

میں نے ساری عمر حضور صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی نعت گوئی میں بسر کی ہے۔ لوگوں میں ان کی سیرت کا بیان ہمیشہ میرا مشغلہ رہا۔

وَمَنْ اَنَا حَتّٰی اَنْ اَکُنْ مَادِحًا لَہٗ
وَمَدَحَ الٰہُ الْعَرْشِ جَلَّ عَنِ الْمِثْلِ

میں کون ہوں کہ ان کی نعت کہوں جبکہ عرش والا
خدا خود ہی ان کی بے مثل تعریف فرما رہا ہے۔

عَلَیْہِ صَلٰوۃُ اللّٰہِ مَالَاحَ بَارِقٌ
سَحِیْرًا عَلٰی وَادِی الْمُحَصَّبِ وَالْاَثْلِ

جب تک بجلیاں چمکیں ان پر اللہ درود بھیجے
اور ہر صبح وادی محصب اور جھاؤ کے درختوں پر
ان کی نسبت سے رحمتیں نازل ہوتی رہیں۔

نبی کریم ﷺ نے ارشاد فرمایا کہ "اللہ تعالی نے مجھے آدم کی پیٹھ میں رکھ کر زمین میں اتارا اور نوح کے ساتھ کشتی میں سوار کیا اور ابراہیم کے ساتھ آگ میں ڈالا اسی طرح اپنے والد عبداللہ تک پشت در پشت منتقل ہوا۔"

گویا اس طرح آپ کا سلسلہ نسب یہ ہوا۔

محمد بن عبداللہ بن عبدالمطلب بن ہاشم بن عبد مناف بن قصی بن کلاب بن مرہ بن کعب بن لوی بن غالب بن فہر بن مالک بن نضر بن کنانہ بن مدرکہ بن الیاس بن مضر بن نزار بن معد بن عدنان۔

یہاں تک تمام مورخین کا اتفاق ہے اس سے اوپر اجداد کے اسماء گرامی میں علماء اختلاف رکھتے ہیں۔

اللہ تعالی نے جب پسند فرمایا کہ پشتوں میں ودیعت کیا ہوا وہ خزانہ ظاہر فرمائے اور ایک عالم اس سے مستفیض ہو تو اس نور مبارک کے ظہور پر نشانیاں متجلی فرمائیں۔ ساری کائنات کو خوش خبری سنائی گئی۔ آسمانوں میں ہر جانب منادیاں ہوئی' کہا گیا۔ اے عرش انوار کی پوشاک پہن ـــــ!! اے کرسی افتخار کا لباس لے ـــــ!! اے سدرہ المنتہی روشن ہو جا ...

کسو اور عرش کے گردا گرد حلقہ بنا لو۔۔۔۔!! اے رضوان جنت ابواب جنت کھول دو۔۔۔۔!! اے ملک دوزخ دربائے جہنم بند کر لو۔۔۔۔!! آج وہ پنہاں نور جو میرے خزانوں میں ازل سے محفوظ آ رہا ہے بطن آمنہ میں منتقل ہو رہا ہے۔ پھر لوح اقتدار پر اقلام اقدار اس پاکیزہ نطفہ اور در معنی کے استقرار پر جاری ہو گئیں تو آمنہ صدیقہ کے بطن مبارک میں اس نور نے قرار فرمایا۔ پھر ہر سو آواز دی گئی کہ ملائکہ اعلیٰ کو خوشبوؤں سے معطر کر دو۔ ملائکہ جن محرابوں میں عبادت کرتے ہیں وہاں عطر بکھیر دو۔ جو مقرب فرشتے ہیں ان کی ضیافت کے لئے جانمازیں بچھا دو۔ اس لئے کہ اس ماہ اس کا جلوہ ظاہر ہو گا جو روشن معجزات اور تاباں نشانیوں والے ہیں اور ۱۲ ربیع الاول کو پیر کی شب سبع مثانی والے کا ظہور ہو گا۔

مورخین لکھتے ہیں کہ جب سیدہ آمنہ طاہرہ زکیہ کا بطن اطہر اس مدت کو جا پہنچا جو حاملہ عورتوں کے شمار سے ہوتا ہے تو پہلے مہینے میں سیدنا آدم علیہ السلام خواب میں آئے اور سیدہ کو خوشخبری سنائی کہ "تم جہاں میں سب سے اونچی ذات کے حمل سے ہو"۔ دوسرا مہینہ ہوا تو ادریس علیہ السلام خواب میں آئے اور فرمایا "تم قدر و منزلت والے سے حاملہ ہو۔" تیسرے ماہ نوح علیہ السلام نے بشارت دی کہ "تم مدد والی ذات کے حمل سے ہو"۔ چوتھا مہینہ ہوا تو حضرت ابراہیم علیہ السلام خواب میں آئے اور "نوید جاں فزا سنائی کہ تم عزت و کرامت والی ذات سے حاملہ ہو"۔ پانچویں مہینے حضرت اسماعیل علیہ السلام نے خوشخبری سنائی کہ "تم ہیبت و دبدبہ والے صاحب سے حاملہ ہو"۔ چھٹا ماہ داخل ہوا تو حضرت موسیٰ علیہ السلام خواب میں آئے اور فرمایا "تمہیں عظمت و فضیلت والے صاحب قلب سلیم مبارک ہوں۔" ساتواں مہینہ ہوا تو داؤد علیہ السلام نے بشارت دی "سیدہ! تم اس سے حاملہ ہو جو بلند لوا والے کوثر کے مالک ہیں"۔ آٹھویں مہینے سلیمان علیہ السلام نے خواب میں آکر فرمایا کہ "بی بی! تم خاتم الانبیاء والمرسلین سے حاملہ ہو" اور نویں مہینے عیسیٰ علیہ السلام نے خوشخبری دی کہ "تم خوبصورت چہرے والے، فصیح زبان والے اور دین صحیح والے سے حاملہ ہو"

# نعت شریف

یَا مَوْلِدًا قَدْ حَوٰی عِزًّا وَّ اِقْبَالًا
بِوَصْفِهٖ یَبْلُغُ الْعُشَّاقُ اٰمَالًا

اے ولادت سعادت والے عزت اور اقبال سب کچھ پر تو حاوی ہے۔ تیری نعت گوئی ہی سے چاہنے والوں کی امیدیں پوری ہوتی ہیں۔

یَا مُدَّعِی الْحُبِّ فِیْهِ وَهُوَ ذُوْ وَلَهٍ
وَفِیْ هَوَاهُ جَفَا اَهْلًا وَّ اَطْلَالًا

اے محبت کا دعویٰ کرنے والے یہی تو ہیں جو محبت کے لائق ہیں۔ ان کے سوا کسی دوسری محبت میں مبتلا ہو کر اور گھر بار چھوڑ کر ظلم نہ کر۔

اِنْ كُنْتَ تَعْشِقُهٗ مُتْ فِیْ مَحَبَّتِهٖ
فَمَوْلَهُ الْقَلْبِ مُشْتَاقٌ اِلَّا لَا

اگر تجھے ان سے پیار ہے تو تیری موت ان کی محبت ہی میں ہونی چاہئے۔ اس لئے کہ چاہنے والے دل یا چاہتے ہیں یا پھر رہتے ہی نہیں۔

اَلنُّوْقُ تَعْشِقُهٗ وَجْدًا وَّ تَقْصِدُهٗ
شَوْقًا وَّ تَطْلُبُ مِنْ رُؤْیَاهُ اِجْلَالًا

[illegible]

متصور ہی ہیں۔ ان کی زیارت سے وہ عظمت کی طالب ہوتی

مُشْتَاقَةٌ عَشِقَتْ مَنْ لَا شَبِيهَ لَهُ
وَيَقْطَعُ الشَّوْقُ مِنْهَا فِيهِ أَوْصَالَا

وہ انہی کی مشتاق ہیں۔ اور ان کا عشق ایک ایسی ذات سے ہے جن کی مثال کوئی نہیں۔ وہ ان کے شوق میں دوڑ دوڑ کر اپنے جوڑوں کو اکھاڑ ڈالتی ہیں۔

إِيَّاكَ وَالْعَدْلَ مَنْ فِي الْكَوْنِ يُشْبِهُهُ
قَدْ فَاقَ فِي الْحُسْنِ أَشْكَالًا وَأَمْثَالَا

انصاف چاہئے جناب! عالم ان کے مشابہ کون ہو سکتا ہے بلاشبہ وہ شکل و صورت میں ہر حسین پر فوقیت رکھتے ہیں۔

إِنْ جِئْتَ بَانَاتِ اللُّقَى أَوْ جِئْتَ مَرْبَعَةً
فَحُطَّ يَا حَادِيَ الْعِيسِ أَحْمَالَا

جب تو محبوب کی منزل پر پہنچ جائے تو اے حدی خوان اپنا سفر منقطع کر دے اور سواریوں کے بوجھ اتار پھینک۔

ضَاعَ الزَّمَانُ وَلَمْ أَنْظُرْ مَنَازِلَهُ
وَمَا رَأَيْتُ بِذَاكَ الشِّعْبِ أَطْلَالَا

وقت گزر گیا اور میں اچھی طرح ان منزلوں کو دیکھ نہ پایا بلکہ محبوب سے منسوب پہاڑی ٹیلوں کی زیارت بھی نہ کر سکا۔

ذَنْبِیْ یُقَیِّدُنِیْ وَالْقَیْدُ یُقْعِدُنِیْ
وَقَدْ حَمَلْتُ مِنَ الْاَوْزَارِ اَثْقَالَا

میرے گناہ میرے وہ بند ہیں جنہوں نے مجھے قیدی بنا رکھا ہے اور بلاشبہ میں نے گناہوں کے انبار لاد رکھے ہیں۔

لٰکِنَّنِیْ فِیْ غَدٍ اَرْجُوْهُ یَشْفَعُ لِیْ
مُحْسِنَ ظَنِّیْ بِخَیْرِ الْخَلْقِ مَاذَالَا

لیکن میں کل ان سے امید رکھوں گا کہ وہ میری شفاعت فرمائیں۔ یہ میرا وہ حسن ظن ہے جو خیر الخلائق ﷺ سے میں نے ہمیشہ رکھا ہے۔

فَقَدْ لَجَأْنَا اِلٰی بَابِ الْکَرِیْمِ وَمَنْ
یَلْجَاءُ اِلَیْهِ یَرٰی رُحْبًا وَّاِقْبَالَا

ہم اب اس کریم کے دروازہ پر آئے ہیں جہاں جو آئے کشائش پاتا ہے اور اقبال مند ہوتا ہے۔

هُوَ النَّبِیُّ الَّذِیْ ضَاءَ الْوُجُوْدُ بِهٖ
وَاَفْرَحَ الْقَلْبَ فِیْ ذِکْرَاهُ اِجْمَالَا

وہ نبی ﷺ ہیں جن سے سارا جہاں روشن ہے ان کا ذکر اجمالی بھی ہو تو دل خوش ہو جاتا ہے۔

بِحَقِّهٖ یَا اِلٰهِیْ جُدْ لَنَا کَرَمًا
عَفْوًا وَّصَفْحًا وَّاِکْرَامًا وَّاِجْلَالَا

کر لو ر ہمیں اکرام اور اجلال کی دولت سے مالا مال فرما۔

صَلَّى عَلَيْهِ إِلٰهُ الْعَرْشِ ثُمَّ عَلَى
أَهْلِيهِ وَالصَّحْبِ آبَادًا وَّ أَزَلًا

عرش کے مالک ان پر اور ان کی آل'
اصحاب پر ہمیشہ ہمیشہ درود بھیج۔

حضرت سیدہ آمنہ طاہرہ کے بطن مبارک میں نور مبارک کے نو مہینے پورے ہو گئے تو ربیع الاول کی پہلی رات کو حضرت سیدہ کو خاص قسم کی خوشی محسوس ہوئی اور دوسری رات کو آرزو کے پورا ہونے کی خوشخبری دی گئی۔ تیسری رات ملائکہ کی تسبیحوں کی آواز سنی۔ چوتھی رات کو اپنی سعادت ہویدا ہوئی۔ پانچویں رات میں دائمی خوشی کا مژدہ ملا اور یہ وقت ایسا تھا کہ بی بی نہ کمزور رہیں اور نہ ست۔ جب چھٹی رات ہوئی تو تکان اور تکلیف کلیتہ" جاتی رہی۔ ساتویں رات میں حضرت ابراہیم علیہ السلام کو خواب میں دیکھا انہوں نے اچھے نام والے خوبصورت نسبت والے اور عظیم نبی کی بشارت سنائی۔ آٹھویں رات میں فرشتوں نے ان کا طواف کیا جب وضع حمل کا وقت قریب آیا تو نویں رات ظہور نور ہوا۔ دسویں رات میں ولادت نبوی کی خوشی میں پرندوں نے راگوں کے ساتھ چہچانا شروع کر دیا۔ گیارہویں رات ہوئی تو فرشتوں نے حمد و ثنا کے غلغلے بلند کئے۔ بارہویں شب تھی جب کسی کہنے والے نے سیدہ آمنہ سے کہا "بی بی! تمہیں مبارک ہو آج تم ایک عظیم فرزند تولد کرو گی جب وہ ماہ نبوت ظاہر ہو جائے تو اس کا نام محمد ﷺ رکھنا"۔

جب نور محمد صلی اللہ علیہ وسلم افق وجود پر ظاہر ہوئے تو ان آوازوں سے وادیاں گونج اٹھیں۔ کسی نے کہا "اے کوہ ابوقبیس! یہ آنے والے صاحب فراست اور خوشیوں کے مالک ہیں۔ اے جبل حرئی! یہ ولادت خیرالوریٰ کی ہوئی ہے۔ اے عرفات کے پہاڑ! آج ہلاکتوں سے نجات دینے والے دنیا میں آئے ہیں۔ اے مقام نیف! آج تیرے پہلو میں عظیم مہمان کا جلوہ...

والے نبی مصطفیٰ و مجتبیٰ ہیں۔ اے زمزم! پہچان یہ عظیم الشان نبی کی ولادت کا دن ہے۔ اے آسمانو! معجزات و آیات کے مالک کی آمد پر فخر کرو اور اے زمینو! اولین اور آخرین کے سردار کی ولادت پر خوشیاں مناؤ"۔

صبح ولادت طلوع ہوئی تو ایک علم مشرق میں' ایک علم مغرب میں اور ایک علم خانہ کعبہ پر نصب کیا گیا۔ شیطان سنگ سار ہوا۔ بت سر کے بل گر پڑے۔ آتش کدہ فارس جو ہزار سال سے روشن تھا' ٹھنڈا پڑ گیا۔ احمد مجتبیٰ کی میلاد کی ہیبت تھی کہ قیصر کسریٰ میں زلزلہ بپا ہو گیا۔ دریائے ساوئی خشک ہو گیا۔ وادی سماوئی میں پانی جوش مارنے لگا۔ بی بی آمنہ کو ستاروں نے جھک کر سلامی دی۔ سیدہ کو جب درد زہ معلوم ہوا تو آپ نے اپنے ہاتھ دعا کے لئے' رازوں کے جاننے والے رب کے سامنے پھیلا دیئے اور فرمایا "رب اس وقت میرے پاس عبد مناف کی کوئی عورت نہیں"۔ ابھی دعا ختم نہیں ہوئی تھی کہ آمنہ کا گھر خوبصورت' طویل القامت' سیاہ زلف والی اور سرخ گالوں والی عورتوں سے بھر گیا' وہ آمنہؓ کی بلائیں لیتیں اور کہتیں آمنہ تم فکر نہ کرو ہم جنتی حوریں ہیں' ہمیں اللہ تعالیٰ نے مولود مسعود سے برکت لینے کے لئے بھیجا ہے۔

سیدہ آمنہ فرماتی ہیں کہ "اس کے بعد پھر میرے سامنے ایک پرندہ نمودار ہوا اور اس نے ایک نرم و نازک جوان کی صورت اختیار کر لی اس کے ہاتھ میں ایک پیالہ تھا جس میں دودھ سے زیادہ سفید' شہد سے زیادہ شیریں اور مشک سے زیادہ خوشبودار مشروب تھا۔ اس نے وہ پیالہ مجھے تھما دیا کہ یہ پی لو' پس میں نے وہ شربت پی لی۔ اس کے بار بار کے اصرار پر میں بار بار وہ پیتی رہی پھر اس نے اپنا نورانی ہاتھ میرے بطن پر پھیر کر کہا اے سید المرسلین! تولد فرمایئے۔ اے خاتم النبین! ظہور فرمایئے۔ اے رحمتہ اللعالمین! جلوہ فگن ہو جایئے۔ اے نبی اللہ ﷺ قدوم میمنت نواز سے کائنات کو رونق بخشئے' اے اللہ کے رسول تشریف لایئے! اے خیر الخلائق کائنات کو روشنی بخشئے' بسم اللہ اے محمد بن عبداللہ رونق افروز ہو جایئے پھر حضور صلی اللہ علیہ وسلم بدر منیر کی طرح جہاں میں جلوہ افروز ہوئے۔

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللهِ

اس کے بعد پڑھنے والے نے یہ اشعار پڑھے۔

وُلِدَ الْحَبِيْبُ وَمِثْلُهُ لَا يُوْلَدُ
وُلِدَ الْحَبِيْبُ وَخَدُّهُ يَتَوَرَّدُ

خدا کے حبیب پیدا ہوئے ان کی مثل کبھی کوئی نہ پیدا ہوگا۔ وہ ایسے حبیب ہیں ان کے رخسار گلگوں ہیں۔

وُلِدَ الْحَبِيْبُ مُكَحَّلًا وَّمُطَيَّبًا
وَالنُّوْرُ مِنْ وَّجَنَاتِهٖ يَتَوَقَّدُ

ایسے حبیب پیدا ہوئے جن کی آنکھیں سرگیں اور وجود خوشبو خوشبو ہے اور رخسار ایسے ہیں کہ نور جلوہ نما ہے۔

وُلِدَ الَّذِیْ لَوْلَاهُ مَا ذُكِرَ النَّقَا
كَلَّا وَلَا ذِكْرًا لِّحِمًى وَالْمَعْهَدُ

اگر وہ حبیب پیدا نہ ہوتے تو کبھی بھی
نقیٰ، حمی اور معہد کا تذکرہ نہ ہوتا۔

هٰذَا الَّذِیْ لَوْلَاهُ مَا ظَهَرَ الْقُبَا
كَلَّا وَلَا كَانَ الْمُحَصَّبُ يُقْصَدُ

یہ وہ ہیں کہ اگر نہ ہوتے تو قبا کا ظہور بھی نہ ہوتا اور محصب کا بھی کوئی قصد نہ کرتا۔

هٰذَا الَّذِیْ جَاءَتْ اِلَيْهِ غَزَالَةٌ
وَالْجِذْعُ حَقًّا قَالَ اَنْتَ مُحَمَّدٌ

یہ وہ ہیں کہ ہرن آپ کے پاس فریادی ہو کر آیا اور کھجور کے تنے نے گواہی دی کہ آپ ہی تعریف کیے گئے ہیں۔

هَـٰذَا إِمَامُ الْمُرْسَلِيْنَ حَقِيْقَةً
هَـٰذَا خِتَامُ الْأَنْبِيَاءِ وَسَيِّدٌ

یہ رسولوں کے حقیقت میں امام ہیں اور ایسے سردار کہ نبوت آپ پر ختم کر دی گئی ہے۔

إِنْ كَانَ يُوْسُفُ قَدْ أَفَاقَ جَمَالُهُ
وَاللّٰهِ ذَا الْمَحْبُوْبُ مِنْهُ أَزْيَدُ

یوسف حسن میں اگرچہ ہر ایک سے بڑھ گئے ہیں لیکن قسم اللہ کی یہ ایسے محبوب ہیں کہ ان کا حسن ان سے بھی زیادہ ہے۔

لَوْ كَانَ إِبْرَاهِيْمُ أُعْطِيَ رُشْدَهُ
بِاللّٰهِ ذَا الْمَوْلُوْدُ مِنْهُ أَرْشَدُ

حضرت ابراہیم علیہ السلام کو اگرچہ ہدایت دی گئی ہے لیکن یہ ایسے مولود ہیں کہ ان سے بھی آگے نکل گئے ہیں۔

لَوْ كَانَ قَدْ أُعْطِيَ الْمَسِيْحُ عِبَادَةً
فَمُحَمَّدٌ مِنْهُ أَجَلُّ وَأَعْبَدُ

عیسیٰ علیہ السلام کو اگر جذبہ عبادت دیا گیا ہے تو محمد ﷺ اس میں بھی سب سے بزرگی رکھنے والے ہیں۔

هَـٰذَا الَّذِيْ خُلِعَتْ عَلَيْهِ مَلَابِسٌ
وَنَفَائِسٌ فَنَظِيْرُهُ لَا لَهُ ...

یہ وہ ہیں جنہیں نفیس اور جنتی خلعت عطا کی گئی ہے۔ ان کی نظیر کہاں پائی جا سکتی ہے۔

جِبْرِيْلُ نَادٰی فِیْ مِنَصَّةِ حُسْنِهٖ
هٰذَا مَدِيْحُ الْكَوْنِ هٰذَا اَحْمَدُ

جبرئیل نے اپنے مقام حسن سے آواز دی یہ وہ ہیں جو کائنات کے ممدوح ہیں یہ احمد ہیں۔

يَا عَاشِقِيْنَ تَوَلَّهُوْا فِیْ حُبِّهٖ
هٰذَا هُوَ الْحَسَنُ الْجَمِيْلُ الْمُفْرَدُ

اے عشاق ان کی محبت میں وارفتہ ہو جاؤ اس لئے کہ یہ حسن و جمال میں یکتا ہیں۔

سِيْرُوْا اِلٰى نَجْدٍ وَّاسْمَعُوا الْحَادِیْ بِكُمْ
يَحْدُوْ وَيُعْلِنُ بِاللُّحُوْنِ وَيُنْشِدُ

نجد میں جا کر دیکھو اور سنو حدی خواں مختلف معنوں میں کیا گا رہے ہیں اور کیا اعلان کر رہے ہیں۔

وَيَقُوْلُ يَا عُشَّاقُ هٰذَا الْمُصْطَفٰى
وَيَقُوْلُ يَا مُشْتَاقُ هٰذَا الْاَنْجَدُ

اور کہتے ہیں اے محبت میں وارفتہ لوگو! یہ مصطفیٰ ہیں یہ سب سے بلند رتبہ رکھنے والے ہیں۔

يَا نَازِلِيْنَ الْمُنْحَنٰى فِيْ شَعْبِكُمْ
اِنَّ الْمُتَيَّمَ بِالْفِرَاقِ يُهَوَّدُ

اے محنی میں مہمان بننے والو! بے شک تمہاری راہوں میں عشق کا ارادہ کرنے والے کو ڈرایا جاتا ہے۔

يَا مَوْلِدَ الْمُخْتَارِ كَمْ لَكَ مِنْ ثَنَاءٍ
وَمَدَائِحٍ تَعْلُوْ وَذِكْرٌ يُوْجَدُ

اے صاحب میلاد کتنی ہی آپ کی تعریفیں اور نعتیں ہیں اور آپ کا ذکر جمیل کیسے ہر جگہ موجود ہے۔

لَمْ يَأْتِ فِيْ اَوْلَادِ آدَمَ مِثْلُهٗ
فِيْمَا مَضٰى هٰذَا حَدِيْثٌ مُسْنَدٌ

گزشتہ دور میں آدم کی اولاد میں ان جیسا کوئی نہیں ہوا یہ بات بڑی پختہ ہے۔

قَالَتْ مَلَائِكَةُ السَّمَاءِ بِاَسْرِهِمْ
وُلِدَ الْحَبِيْبُ وَمِثْلُهٗ لَا يُوْلَدُ

آسمان کے جمیع فرشتوں نے مل کر کہا حبیب خدا پیدا ہوئے۔ ان کی مثل اب کوئی نہ پیدا ہو گا۔

صَلُّوْا عَلَيْهِ بُكْرَةً وَّعَشِيَّةً
اَلْفَ الصَّلٰوةِ مَعَ السَّلَامِ وَزِيْدُوْا

ان پر صبح و شام درود مع السلام بھیجو بلکہ ہو سکے تو ہزاروں مرتبہ سے بھی زیادہ پڑھو

صلی اللہ علیہ و آلہ و سلم

حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں کہ حضور صلی اللہ علیہ و سلم اس حال میں پیدا ہوئے کہ سجدہ کناں تھے اور چشم مبارک سے آسمان کی طرف اشارہ فرما رہے تھے۔ یہ روایت بھی ہے کہ آپ نے پیدائش کے فوراً" بعد قرب الٰہی کے مصلے پر سجدہ کیا۔ حضرت سیدہ آمنہ نے درد زہ بالکل محسوس نہ فرمائی۔ میلاد شریف کے بعد مقرب فرشتوں نے آپ کو اٹھا لیا اور ساتوں آسمانوں پر لے گئے۔ آپ کے نور سے جہاں کا ہر گوشہ بھر گیا۔ اللہ تعالٰی نے آپ کے سر پر کرامت کا تاج رکھا۔ آپ سرمہ لگائے ہوئے دنیا میں رونق افروز ہوئے۔ سیدہ طاہرہ نے آپ کو دیکھا تو حسن و جمال سے متحیر ہو گئیں۔ بلاشبہ آپ شوکت' وقار اور دبدبہ کی خلعتوں میں ملبوس تھے۔ فرشتوں نے آپ کو جھرمٹ میں لیا ہوا تھا۔ کسی کہنے والے نے کہا ان کو بحر و بر اور شرق و غرب اور خلوت و جلوت میں لے جاؤ تاکہ آپ کی ولادت اور اسم گرامی کی معرفت ہر سو عام ہو جائے اور ہر ایک آپ کی برکت سے فیض یاب ہو۔

حضرت سیدہ فرماتی ہیں کہ اس موقع پر کسی کہنے والے نے یہ بھی کہا کہ انھیں آدم کی صفوت' شیث کی رفعت' نوح کی رقت' ابراہیم کی خلت' اسماعیل کی اطاعت' ایوب کی استقامت' یعقوب کا شکر' یوسف کا حسن' داؤد کی آواز' سلیمان کی حکومت' لقمان کی حکمت' موسیٰ کی قوت' یحییٰ کا زہد اور عیسیٰ (صلوت اللہ و سلامہ علیھم اجمعین) کی بشارت عطا کر دو اور جمیع انبیاء کے اخلاق کی انھیں کسوت دو۔

آپ کی ولادت سعادت ہوئی تو حضرت عبدالمطلب کو اطلاع دی گئی جب وہ آئے تو انھیں مولود مسعود کی مبارک دی گئی اور آمنہ سیدہ نے تمام احوال اور معجزے جو دیکھے تھے انھیں کہہ سنائے' حضرت عبدالمطلب نے آپ ﷺ کو ہاتھوں میں اٹھا لیا اور کعبہ شریف کے سامنے لے آئے۔ وہاں دعا مانگی اللہ کا شکر بجا لائے اور ارتجالاً" حضور ﷺ کی تعریف میں یہ اشعار پڑھے۔

اَلْحَمْدُ لِلّٰہِ الَّذِیْ اَعْطَانِیْ
ھٰذَا الْغُلَامَ الطَّیِّبَ الْاَرْدَانِ

تعریف اس اللہ کے لئے جس نے مجھے
یہ پاکیزہ اور خوبصورت بچہ عطا فرمایا۔

قَدْ سَادَ فِی الْمَھْدِ عَلَی الْغِلْمَانِ
اُعِیْذُہٗ بِالْبَیْتِ ذِی الْاَرْکَانِ

یہ بچہ ماں کی گود ہی میں تمام بچوں پر سرداری میں
سبقت لے گیا میں اسے کعبہ کی پناہ میں دیتا ہوں۔

حَتّٰی اَرَاہُ بَالِغَ الْبُنْیَانِ
اُعِیْذُہٗ مِنْ شَرِّ ذِیْ شَنَانِ

یہاں تک کہ میں اسے دیکھوں خوب بولنے والا
میں اسے دشمن کے شر سے پناہ میں دیتا ہوں۔

مِنْ حَاسِدٍ مُضْطَرِبِ الْعِنَانِ
اَنْتَ الَّذِیْ سُمِّیْتَ فِی الْقُرْاٰنِ

ہر حاسد اور پریشان آنکھوں والے سے بے شک
تو ہی ہے جس کا نام قرآن میں رکھا گیا۔

اَحْمَدُ مَکْتُوْبًا عَلَی الْجِنَانِ

جنت کے در و دیوار پر احمد لکھا ہوا ہے۔

سیدنا عباس رضی اللہ عنہ سے روایت ہے کہ اللہ تبارک نے حضور ﷺ سے بڑھ کر کوئی مخلوق معزز پیدا نہیں فرمائی۔ آپ ہی ہیں کہ آپ کے نام کی قسمیں اس نے کیں۔ آپ کی حیات مبارکہ پور بجا کی قسم کی۔

آپ مکہ مکرمہ میں پیدا ہوئے۔ وہ دور فارس کے بادشاہ نوشیرواں عادل کا تھا۔ تاریخ ولادت کے بارے میں تین معروف اقوال ہیں۔ پہلا قول یہ کہ آپ ۱۲ ربیع الاول کو پیدا ہوئے عکرمہ رضی اللہ عنہ کے مطابق آپ ۸ ربیع الاول کو پیدا ہوئے۔ عطا رضی اللہ عنہ کہتے ہیں کہ جب آپ کی میلاد ہوئی ۳ ربیع الاول تھی۔ پہلا قول ہی زیادہ صحیح ہے۔ پیدائش کا دن پیر ہے۔ عجیب اتفاق معراج' ولادت' ہجرت اور وصال سب پیر والے دن ہی ہوئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم تشریف فرما ہوئے تو دل خوش ہو گئے۔ سختیاں رفع ہو گئیں۔ آپ ﷺ کی آمد نے روحوں کو خوش کر دیا۔ قلوب نے آپ سے زندگی پائی اور غم و اضطراب رخصت ہو گئے۔ زمین آپ کے نور سے جگمگا اٹھی۔

# ایام رضاعت

ولادت باسعادت کے بعد آپ ﷺ کو دودھ پلانے والی عورتوں کے سامنے لایا گیا۔ عورتوں نے یتیم سمجھتے ہوئے کوئی خاص توجہ نہ دی مگر وہ عورت جو علم الٰہی میں بلند بخت تھی اس نے آپ کو قبول کر لیا۔ اس عظیم سعادت اور توفیق خیر کے دروازے حضرت حلیمہ سعدیہ کے لئے کھلے۔ آپ کی اس سعادت مندی ہی کی وجہ سے اور حلم ہی کی بنا پر آپ حلیمہ سعدیہ ٹھہریں۔

حلیمہ سعدیہؓ نے حضرت محمد ﷺ کو اٹھا کر گود میں ڈال لیا آپ کی سواری جس علاقہ سے گزرتی خشک وادیاں سرسبز و شاداب ہو جاتیں۔ پتھروں سے سلام کی آوازیں آتیں۔ درختوں کی شاخیں جھک جھک کر سلامی دیتیں اور بعض اقوال میں حاسد نے حسد کا اظہار بھی کیا۔ حضرت حلیمہ سعدیہ اپنے علاقہ میں داخل ہوئیں تو گویا زمین نے زمردیں لباس پہن لیا۔ ہر طرف سبزہ ہی سبزہ دکھائی دینے لگا۔

حضور کو جب میں نے لیا تو میری چھاتیوں میں دودھ کم تھا لیکن آپ کو لانے کے بعد دودھ میں اتنی فراوانی ہو گئی کہ دوسری عورتیں بھی بچے دودھ کے لئے میرے پاس آتیں۔ حضور ﷺ کے ہاتھوں نے ہماری بکریوں کے تھنوں کو چھوا تو ان کا دودھ چالیس گھروں کے لئے کفایت کرنے لگ گیا۔ میں جب حضرت محمد ﷺ کو دودھ پلاتی تو کسی چراغ کی ضرورت محسوس نہ ہوتی بلکہ ایک دن مجھ سے خولہ سعدیہ نے پوچھا تم کیا ساری رات اپنے گھر میں آگ روشن رکھتی ہو؟ میں نے کہا خدا کی قسم یہ روشنی آگ کی نہیں ہوتی بلکہ حضرت محمد ﷺ کے روئے تاباں سے ہوتی ہے۔

فرماتی ہیں کہ حضرت محمد ﷺ سے پہلے ہماری صرف سات بکریاں تھیں لیکن آپ کی آمد کے بعد اتنی خیرو برکت ہوئی کہ ان کی تعداد بڑھ کر ایک سو تک جا پہنچی۔ لوگ ہمارے گھر آتے اور آپ ﷺ سے برکت حاصل کرتے۔ ایک مرتبہ میں نے حضور ﷺ کے پاؤں دھوئے اور آپ کے تلووں کا دھوون ان کی بکریوں کو پلا دیا۔ اس سے ان کی تمام بکریاں گابھن ہو گئیں اور خوب ان کے مال میں خیرو برکت ہوئی۔

حضرت حلیمہ فرماتی ہیں کہ میں حضرت محمد ﷺ کی معیت میں خوش رہتی۔ میں نے کبھی آپ کے پیشاب کو نہ دھویا مگر طہارت کے خیال سے۔ میں آپ کے وسیلے سے خدا سے جو حاجت مانگتی وہی پوری ہو جاتی۔

آپ ﷺ جب بھی میرے لڑکے ضمرہ کے ساتھ بکریاں چرانے تشریف لے جاتے تو واپسی پر میرا بیٹا محیرالعقول قسم کے واقعات سناتا۔ ان میں سے بعض یہ ہیں کہ ضمرہ کہتے کہ ہمارے حجازی بھائی محمد ﷺ جب کسی خشک وادی میں قدم رکھتے ہیں وہ فوراً سرسبز و شاداب ہو جاتی ہے۔ دھوپ ہو تو بادل کے ٹکڑے آپ پر سایہ کر لیتے ہیں۔ جانور آپ کے قدموں کا بوسہ لیتے۔ جب آپ کسی پتھر پر قدم رکھتے تو وہ موم ہو جاتا اور اس پر نشان قدم بن جاتا ایسے جیسے خمیر آٹے میں نشان بن جاتے ہیں۔

حلیمہ کہتی ہیں میں ضمرہ کو سمجھاتی' بیٹے یہ واقعات کسی اور سے بیان نہ کرنا۔ ایک دن حسب عادت دونوں بکریاں چرانے جنگل کی طرف گئے اچانک میرا بیٹا ضمرہ ... ہوا گھر واپس آیا اور کہا اماں میرے حجازی بھائی کی مدد کو پہنچئے وہ مصیبت میں مبتلا

ہو گئے ہیں میرا خیال ہے کہ تم شاید ہی ان سے زندہ ملو' غالباً" وہ شہید کر دیئے گے ہیں۔

حلیمہ سعدیہؓ فرماتی ہیں ہم دوڑتے بھاگتے جب جائے وقوعہ پر پہنچے تو حضرت محمد ﷺ کا رنگ بدلا ہوا تھا اور آپ ایک پہاڑی ٹیلے پر کھڑے تھے۔ میں نے آپ کو سینے سے چمٹا لیا۔ آنکھوں پر بوسہ دیا اور پوچھا میرے حبیب کیا ہوا ہے؟ آپ کس مصیبت میں مبتلا ہو گئے تھے؟ آپ نے فرمایا ماں! کوئی بات نہیں ہم کھڑے تھے کہ اچانک تین آدمی نمودار ہوئے۔ ان کے چہرے چاند کی طرح چمک رہے تھے۔ ایک شخص کے ہاتھ میں ایک جواہرات کا برتن تھا جو آب کوثر سے پگھلائے ہوئے برفانی پانی سے بھرا ہوا تھا۔ دوسرے کے ہاتھ میں سبز ریشمی رومال تھا۔ انہوں نے مجھے پہاڑ پر آہستگی سے لٹا دیا اور پھر ہلکے سے انداز میں میرا سینہ چاک کر دیا۔ میں نے اس دوران ذرہ بھر تکلیف محسوس نہ کی۔ انہوں نے میرے سینے سے گوشت کا ایک سیاہ لوتھڑا نکال دیا اور کہنے لگے "یہ شیطان کا اندرونی حصہ ہے"۔ اب تم پر شیطان کا تسلط ممکن ہی نہیں رہا۔ پھر میرے دل کو لائے گئے پانی سے دھویا اور دوسرے نے ریشمی رومال میں اسے لپیٹ کر معطر کیا۔ ساتھ والے شخص نے اسے کہا کہ کلمہ الٰہیہ سے اسمیں علم' حلم اور رضائے الٰہی بھر دو۔ اس کے بعد میرا دل سینے میں رکھ دیا گیا اور سینہ برابر ہو گیا۔ اب دیکھتی نہیں میں بالکل صحیح ہوں۔ حضرت حلیمہ نے اللہ کا شکر ادا کیا۔ بوسہ لیا اور اپنے سینہ سے چمٹا لیا اور کچھ وقت کے بعد آپ کو عبدالمطلب کے پاس لے گئیں اور یہ امانت ان کے سپرد کر دی۔

قارئین! یاد رہے کہ میلاد شریف کے بیان اور اس کی ترغیب میں خاصی طویل بات ہوئی ہے اور یہ عمل مکہ شریف' مدینہ منورہ' مصر' شام' یمن' اور بلد شرق و غرب میں ہمیشہ سے جاری ہے۔ میلاد شریف کی محفلیں ہوتی ہیں۔ لوگ جمع ہو کر نعتیں پڑھتے ہیں۔ ماہ ربیع الاول کا چاند طلوع ہوتے ہی مسلمانوں میں خوشیوں کی ایک لہر دوڑ جاتی ہے۔ لوگ غسل کرتے ہیں۔ عمدہ عمدہ لباس زیب تن کرتے ہیں۔ ان کی بستیاں عطر و گلاب کی خوشبو سے مہک اٹھتی ہیں۔ ان دنوں میں لوگ سرمہ لگاتے ہیں اور

خوب اور خوب خوشیاں مناتے ہیں۔ مال و دولت خوب خرچ کئے جاتے ہیں۔

میلاد کی محفلوں کا اہتمام بڑے تزک و احتشام سے ہوتا ہے۔ لوگ اظہار مسرت کرکے خوب ثواب کماتے ہیں۔ محفل میلاد کی برکتوں میں سے تجربہ شدہ بات یہ ہے کہ جس سال کسی گھر میں حضور ﷺ کا میلاد ہو اس سال خوب خیرو برکت ہوتی ہے۔ سلامتی و عافیت' مال و دولت میں کشائش اور اولاد و اموال میں برکت ہوتی ہے اور سارا سال گھر میں سکون رہتا ہے۔

کہتے ہیں بغداد میں ایک شخص رہتا تھا جو ہر سال محفل میلاد کروایا کرتا۔ اس کے پڑوس میں ایک متعصب یہودی عورت رہتی تھی۔ ایک مرتبہ اس نے اپنے شوہر سے کہا ہمارے پڑوسی کو کیا ہوا کہ ہر سال کثیر مقدار میں دولت فقرا اور مساکین پر خرچ کر دیتا ہے شوہر نے کہا یہ مسلمان ہے اور سب کچھ اپنے نبی کی میلاد پر اظہار خوشی کے لئے کرتا ہے اور اس کا گمان ہے کہ اس کے نبی اس فعل پر خوش ہوتے ہیں۔ رات ہوئی تو وہ یہودی عورت خواب میں کیا دیکھتی ہے کہ ایک نورانی شخص ہیں اور ان کے ساتھ صحابہ کی ایک جماعت ہے اس نے یہ دیکھ کر تعجب کیا اور ایک صاحب سے پوچھا یہ کون ہیں؟ جو سب سے زیادہ بزرگ و محترم ہیں۔ بتایا گیا یہ نور مجسم محمد ﷺ ہیں۔ عورت نے کہا کیا میں ان سے مل سکتی ہوں۔ صحابہ نے فرمایا ہاں کیوں نہیں۔ عورت کہتی ہے میں آگے بڑھی اور عرض کیا یا رسول اللہ! آپ نے فرمایا بندی میں موجود ہوں۔ میں نے عرض کیا حضور آپ مجھے کیوں جواب دیتے ہیں حالانکہ میں یہودی ہوں۔ آپ ﷺ نے ارشاد فرمایا میں نے جواب اس وقت دیا ہے جب میں نے جان لیا ہے کہ اللہ تعالیٰ تجھے ہدایت فرمانے والا ہے عورت نے کہا حضور! اپنا دست نور بلند فرمایئے تاکہ میں بیعت کر لوں اور اس کے ساتھ ہی گواہی دے دی اللہ کے سوا کوئی معبود نہیں اور محمد ﷺ اللہ کے سچے رسول ہیں۔

عورت کی آنکھ کھلی تو وہ از حد مسرور تھی۔ اب نہ صرف ایمان کا ارادہ ہو گیا بلکہ عہد کر لیا کہ اپنا تمام مال و زر صدقہ کرے گی۔ اور ہر سال حضور ﷺ کا میلاد کیا کرے گی۔ تکمیل عہد کا وقت آیا تو شوہر نے بھی بڑی سرگرمی دکھائی اور اپنا تمام مال و

زر قربان کرنے پر آمادہ دکھائی دیا۔ عورت نے پوچھا' ماجرا کیا ہے؟ تم کس وقت ایمان لائے۔ اس نے کہا جس کے ہاتھ پر تم رات اسلام لائی ہو تمہارے بعد میں بھی ان کے دست کرم پر ایمان لے آیا تھا۔

دونوں نے اللہ کا شکر ادا کیا کہ اللہ تعالیٰ نے انہیں اسلام کی دولت عطا فرما دی ہے۔

والحمدللہ رب العٰلمین

اے اللہ ہم نے محبوب رسول ﷺ کی میلاد مبارک کا ذکر رقم کیا ہے اسے قبول و منظور فرما۔۔۔۔!!

بارالہٰ! اپنے حبیب کے طفیل جنت نعیم میں ہمارا مسکن بنا۔۔۔۔!!

رب العٰلمین! جس دن شدید خوف ہو گا اور پیاس انتہا پر ہوگی اپنے حبیب ﷺ کے حوض سے سیرابی عطا فرمانا۔۔۔۔!!

مولائے کریم! اپنے وجہ نور کی زیارت سے ہمیں محروم نہ فرمانا۔۔۔۔!!

اے اللہ! ہم تیرے حضور تیرے نبی مصطفیٰ' رسول مجتبیٰ' امین مقتدیٰ' آل پاک' اہل بیت اطہار' اہل صدق و صفا اور فضل و وجود و وفا کے مالک اصحاب کو وسیلہ لاتے ہیں۔ مولا! ہماری دعائیں قبول فرما۔۔۔۔!!

تو ہمارا مددگار ہے!

تو ہمارا حاجت روا ہے!

تیری رحمتوں کے ہم دریوزہ گر ہیں!

رب کریم! ہمیں جنت کی نعمتیں' حور و قصور اور عزتیں عطا فرمانا۔۔۔۔!!

اے اللہ! ہمارے گناہوں کو معاف فرما دے ہم تیرے رسول کے وسیلہ سے معاصی پر تیری چشم عفو کے امیدوار ہیں' معاف فرما دے۔۔۔۔!!

مولا! ہر خوف و خطر کی جگہ سے محفوظ رکھیو۔۔۔۔!!

رب کریم ہم نے جو کچھ پیش کیا ہے' اسے قبول فرمائیو۔۔۔۔!!

ہمارے اعمال کے

آقا! ہم پر رحم فرما ـــــــ!!

اے معاف کرنے والے معاف فرما ـــــــ!!

اے کرم کرنے والے کرم سے نواز ـــــــ!!

اے اللہ! ہمیں، ہمارے والدین، اساتذہ و مشائخ، اور جو بھی محفل میلاد میں شریک ہو سب کو معاف فرما دے۔

قاضی الحاجات تو ہے۔ توبہ قبول کرنے والا تو ہے اور ارحم الراحمین تو ہے۔

مولا کرم فرما دے ـــــــ!!

توبہ قبول فرما لے ـــــــ!!

اور اپنی رحمتوں کی عطا سے محروم نہ فرما ـــــــ!!

سُبْحَانَ رَبِّكَ رَبِّ الْعِزَّةِ عَمَّا يَصِفُوْنَ
وَ سَلَامٌ عَلَى الْمُرْسَلِيْنَ وَالْحَمْدُ لِلّٰهِ
رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ وَ الصَّلٰوةُ وَ السَّلَامُ عَلٰى
اَشْرَفِ الْاَنْبِيَاءِ وَ الْمُرْسَلِيْنَ وَ عَلٰى
آلِهٖ وَ اَصْحَابِهٖ اَجْمَعِيْنَ o

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

إِتْحَافُ الْأَنَامِ بِأَوَّلِ مَوْلِدٍ فِي الْإِسْلَامِ

# اسلام کی تاریخ
میں سب سے پہلا
# میلاد شریف

مؤلف

فضیلۃ الشیخ ڈاکٹر عیسیٰ بن عبد اللہ بن مانع حمیری

مترجم

محمد ذاکر اللہ نقشبندی

مع

## محفل میلاد منانا جائز ہے

حال نزیل مکة المکرمه زادها الله

وزاد مولودها شرفا و عزا و مجدا

ترجمہ: بیت اللہ شریف کے سامنے بوقت ۵:۴۵

بروز دوشنبہ ۱۳ جمادی الاخری ۱۴۲۶ھ ق

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا حَبِیْبَ اللہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# پیش لفظ

الحمدللہ وحدہ والصلوٰۃ و السلام علی من لانبی بعدہ' وعلی آلہ وصحبہ الذین ہم مصا بیح الدجیٰ و مفا تیح الھدیٰ

امّا بعد! اللہ عزوجل کے فضل وکرم اور نبی محترم صلی اللہ علیہ وسلم کی روحانی مدد، اولیاء اللہ کی توجہات اور علماء اہلِ سنت والجماعت کی سرپرستی اور مخیر حضرات کے تعاون سے قائم ادارہ جمعیت اشاعت اہلِ سنت (پاکستان) نور مسجد کاغذی بازار کراچی دین مبین اسلام، مسلک حق اہلِ سنت والجماعت کے عقائد حقہ کی نشر و اشاعت میں دن رات معروف عمل ادارہ ہے جو نہایت اہلِ صلاح و اخلاص لوگوں کے اجتماع واتحاد سے معرض وجود میں آیا ہے عرصہ دراز سے مسلمانان پاکستان کو دین اسلام کی تعلیمات سے وابستہ رکھنے کی خاطر ملک بھر میں ہر ماہ اہلِ تعلق ومحبت کو دینی مسائل اور علمی دلائل ومباحث پر مشتمل کتب و رسائل ترسیل کرتا ہے اسکے علاوہ اہلِ محلّہ و ساکنان علاقہ کو فیض پہچانے کی خاطر ہر پیر کو نور مسجد کاغذی بازار میں نماز عشاء کے بعد ایک دینی اجتماع ہوتا ہے جس میں مختلف علماء کرام عقائد واعمال کی اصلاح کی غرض سے جدید سے جدید ترین موضوعات پر عوام کو لیکچرز دیتے ہیں نیز بڑی راتوں کو نعت خوانی ذکر واذکار کی محافل قیام اللیل کا اہتمام بھی ہوتا ہے اسی طرح اکابرین اور

صوفیائے کرام سے عوامِ اہلِ سنّت کو مربوط رکھنے کی غرض سے اور پریشان حالوں کی مصیبتوں کو ٹالنے کیلئے ہر اتوار کو عصر و مغرب کے درمیان اجتماعی طور پر ختمِ قادریہ کا اہتمام کیا جاتا ہے، جس میں کثیر تعداد میں مسلمین اور مسلمات شرکت کرتے ہیں اس کے علاوہ حفظ و ناظرہ کیساتھ درسِ نظامی (عالم کورس) کا شعبہ بھی قابل اور تجربہ کار اساتذہ کرام اور علماء کی نگرانی میں چل رہا ہے جبکہ ملک کے مختلف حصوں سے لوگ اپنے مسائل بھیج کر دارالافتاء جمعیت اشاعت اہلِ سنّت (پاکستان) سے اپنی علمی پیاس بجھاتے ہیں اور اپنے دنیاوی اور دینی مسائل کا حل بلیغ، مدلّل اور محققانہ انداز میں پاتے ہیں۔ جمعیت کے دارالکتب میں نایاب اور کم یافت کتب کے مخطوطات بھی موجود ہیں جنکی تصحیح تبییض اور طباعت کا کام بھی بہ نوبت جاری ہے جبکہ نت نئے مسائل پر محققین اور باحثین کیلئے ہزاروں کی تعداد میں عربی، مصری اور بیروتی مطبوعات کے ذخائر بھی موجود ہیں جبکہ "مرکز تحقیقات النصوص الشرعیة و الثقافة الإسلامیة" بھی جمعیت اشاعت اہلِ سنّت کی ایک ذیلی شاخ ہے جو کہ ائمہ دین علماءِ ملّت بالخصوص اعلیٰ حضرت امام احمد رضا فاضل بریلوی علیہ الرحمۃ کی تصنیفات، تعلیمات و حواشی کی کتابت، تصحیح اور طباعت کی ذمہ داری اپنی دوش پر لئے ہوئی ہے۔ اور فقہ حنفی کی تائید میں اس فقہ کے مسائل کو احادیث نبویہ علیہ التحیۃ والثناء سے ثابت کرنے اور خلاف و موافق احادیث میں تطبیق دینے میں مشہور حنفی مُحدِّث امام ابو جعفر احمد بن محمد طحاوی (متوفی ۳۲۱ھ) کی مشہور کتاب "شرح معانی الآثار" کے مطبوعہ نسخہ پر اور فقہ حنفی کی مشہور کتاب "حاشیۃ

الطحطاوی علی الدر المختار" کے مطبوعہ نسخہ پر اعلیٰحضرت امام احمد رضا علیہ الرحمہ کا لکھا ہوا حاشیہ چڑھانا اس سلسلے کی کڑی ہے جس کو کتاب نسخوں کے کناروں پر لکھنے کے کام کا شرف بھی نہایت قلیل مدت میں اللہ عز وجل کے فضل و کرم سے ہمارے ایک دوست کاتب ابن کلمات کے حصے میں آیا" حاشیہ طحطاوی علی الدر" پر اعلیٰحضرت کا حاشیہ چڑھانا جو کہ بہت بڑا کام ہے جسکی تین جلدوں پر کام مکمل ہونے کے بعد فقہاءِ احناف کی کرامت اور اکابرینِ اہلسنّت والجماعت کی خدمات کو عام کرنے پر ان کی ارواح طیبہ سے صلے کے طور حرمین شریفین کی حاضری اور سنت ادائیگی عمرہ کا بلاوا آیا اور بندہ سفرِ حرمین شریفین کا عازم ہوا چونکہ پہلی دفعہ اداءِ عمرہ مسنونہ کے بعد بار بار عمرہ کرنا مستحب عمل ہے جبکہ کعبۃ اللہ اور مدینہ شریف کے حرم میں عبادت بھی اپنا مقام رکھتی ہے اور عبادات نافلہ میں بہترین عبادت علم عرفان کی تعلیم وتعیم اور تعلم اور تفہیم ہے لہذا بندہ نے متعدد عمروں کے بجائے ارادہ کیا کہ کوئی علمی کام کیا جائے اب اگر" حاشیہ طحطاوی علی الدر المختار" کی چوتھی جلد پر کام کیا جائے تو وقت کی قلت اور کتاب کے وزنی ہونے کی وجہ سے دشواری تھی جبکہ سعودی گورنمنٹ کا ایک متشدد مسلک سے تعلق اور وہاں کا تنگ نظر قانون بھی اجازت نہیں دے رہا تھا تو ان وجوہ کے سبب ارادہ اس پر مرکوز ہوا کہ کسی مختصر کتاب پر کام کیا جائے تو اس کیلئے حاشیہ امام احمد رضا بر کتاب الابریز من کلام سیدی الشیخ عبد العزیز۔ الدباغ۔ رحمۃ اللہ کا انتخاب کیا۔ لیکن چونکہ اعلیٰ حضرت علیہ الرحمہ کے قلمی حاشیہ پر لکھے ہوئے حوالہ جات کسی پرانے نسخے کیمطابق تھے جب کہ میرے پاس موجود نسخہ

بیروت کا جدید طرز پر چھپا ہوا تھا جو پرانے نسخے سے جودت طبع اور کتابت کمپیوٹر کیوجہ سے یکسر مختلف تھا جبکہ اس کے کناروں پر چھوڑی ہوئی جگہ حاشیہ کیلئے ناکافی تھی تو اس وجہ اس پر بجائیکہ تفصیلی کام شروع کیا جائے صرف نشاندہی کردی اور باقی کام کراچی آکر کرنے کا عزم کیا۔

جب دوبارہ مدینہ شریف سے مکہ المکرمہ کی طرف عازم سفر ہوا تو شیخ ڈاکٹر عیسیٰ مانع الحمیری حفظہ اللہ کا رسالہ "اِتْحَافُ الْاَنَامِ بِقَوْلِ مَوْلِدِفِی الْاِسْلَام" (جو کہ آپ کے ہاتھوں میں ہے) ملا جس کے اردو ترجمہ کیلئے پہلے سے ہمارا ارادہ تھا اور چونکہ اس کے متعلق حضرت شیخ صاحب سے صفہ شریف کے پاس محراب تہجد کے سامنے بات ہوئی جس پر انہوں نے نہایت خوشی اور رضامندی کا اظہار کیا تھا تو بندہ نے ایفاءِ عہد کے طور پر رکن یمانی کے پاس کعبۃ اللہ سے ۱۹ قدموں کے فاصلہ پر بالمقابل بیٹھ کر ترجمہ کے کام کا آغاز کیا نیت یہ تھی کہ چونکہ آقائے نعمت مولائے کل دانائے سبل محمد رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت مکہ المکرمہ میں ہوئی ہے۔ لہذا آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی روح پر فتوح کی خدمت اقدس میں سیرت شریف کے حوالے سے عقیدت کا نذرانہ پیش کیا جائے اور یہ رسالہ بھی میلاد شریف کے حوالے ہے لہذا اسی کو محور عمل گردانا۔

اور دوسری غرض یہ تھی کہ چونکہ تمام عالم کے مسلمان اسی کعبۃ اللہ کی طرف اپنی نمازوں میں رُخ کرتے ہیں خواہ عرب ہوں یا عجم تو ان کے درمیان اب بھی وحدت اور یکجہتی کے بہت سارے اسباب للہ الحمد موجود ہیں تو یہاں پر

ایسا کام کرنا جو عرب وعجم کے اہل سنن کیلئے باعث وحدت ہو بہتر ہوگا تو ایک عرب سُنی عالم دین کی کتاب کے ترجمہ کا انتخاب کیا۔

حضرت علامہ ڈاکٹر عیسیٰ بن عبداللہ بن محمد بن مانع الحمیری حفظہ اللہ عرب کے علمائے اہل سنت والجماعت میں ممتاز مقام کے حامل ہیں اللہ عزوجل نے آپ کو علمی تبحر کے ساتھ حلم واخلاق سے نوازا ہے تحقیق اور تحقیق اور علمی جستجو آپ کی نمایاں صفات میں سے ہیں سخاوت اور مہمان نوازی آپ کی طبیعت میں ودیعت کردی گئی ہے خوف خدا اور فکر آخرت کی مثالیں آپ کی زندگی میں بکثرت مشاہدہ ہوتی ہیں باوجود یکہ متحدہ عرب امارات دبئی میں آپ شئون اسلامی اور اوقاف کے مدیر تھے لیکن پھر بھی آپ اپنی تدریسی و تعلیمی مصروفیات کو وقت دیتے تھے آپ نے مسلمانان عرب امارات کی دینی رہنمائی کیلئے ایک دارالافتاء بھی قائم کیا تھا جس میں اسلامی فقہی چار مذاہب سے مربوط قرآن وحدیث کی روشنی میں فیصلہ صادر کیا جاتا تھا "فتاوی شرعیۃ" جسے دائرۃ الأوقاف والشئون الإسلامیۃ بدبی ، ادارۃ الافتاء والبحوث نے شائع کیا تھا جسے آپ ہی کی نگرانی میں محترم ڈاکٹر عبدالستار خلیفہ، محترم ڈاکٹر وسیلہ الحاج موسیٰ وغیرہ علمائے کرام نے مرتب کیا تھا۔

آپ جامعۃ الامام مالک رحمہ اللہ کے مدیر ہیں جس کے کلیۃ الشریعۃ میں احادیث احکام کی کتابیں آپ ہی پڑھاتے ہیں آپ جہاں ایک باعمل عالم ہیں وہاں پر زاہد اور باکمال صوفی کی صفت سے بھی متصف ہیں آپ کی خانقاہ میں ہفتہ وار ختم خواجگان نقشبند اور ذکر شریف کی محفل بھی منعقد

ہوتی ہے۔

چونکہ آپ سُنّی العقیدہ حسلب فی الدین عالم محقق ہیں آپ نے اسماء وصفات عقائد وعلم التوحید اور دیگر فقہی اور اعتقادی موضوعات پر سلف صالحین اور علماءِ اہلِ سنّت کے نقشِ قدم پر چلتے ہوئے قلم اٹھایا ہے۔ اور اسلامی مکتبہ کو درج ذیل چند معروف تصانیف کا تحفہ پیش کیا ہے۔

۱. اَلتَّاَمُّلُ فِی حَقِیْقَةِالتَّوَسُّلِ.

۲. بُلُوْغُ الْمَامُوْلِ فِی الْاِخْفَاءِ وَالْاِحْتِفَالِ بِمَوْلِدِالرَّسُوْلِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

۳. اَلْفَتَاوی الشَّرعِیَّة.

۴. رُؤْیَةُالنَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ جَائِزَۃٌفِی الْمَنَامِ اِلٰی قِیَامِ السَّاعَةِ. (اس رسالہ کا اردو ترجمہ پاکستان میں چھپا ہے اور پھر جمعیت اشاعت اہلسنت (پاکستان) بھی اسے اپنے سلسلہ اشاعت میں شائع کر چکی ہے)

۵. اِتْحافُ الْاَنَامِ بِاَوَّلِ مَوْلِدِفِی الْاِسْلَامِ.

۶. تَصْحِیْحُ الْمَفَاهِیْمِ الْعَقَدِیَّةِفِی الصِّفَاتِ الْاَلٰهِیَّةِ.

۷. تَحْسِیْنُ حَدِیْثِ اِرْتِجَاسِ الْاَیْوَانِ.

۸. اَلْقَوْلُ الْمُبِیْنُ فِی بَیَانِ عُلُوِّ مَقَامِ خَاتَمِ النَّبِیِّیْنَ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ

اسکے علاوہ بھی حضرت کی کافی تصانیف ہیں جن کا ذکر خوفِ طوالت

کی بناء پر ترک کیا جاتا ہے۔

مولائے کائنات کی بارگاہ سے دعاء ہے کہ اللہ تعالیٰ حضرت شیخ کی عمر وعلم واولاد میں برکتیں نازل فرمائے۔

وَذٰلِکَ فِی ذَاتِ الْاِلٰهِ وَاِنْ یَّشَا
یُبَارِکْ عَلٰی اَوْصَالِ شِلْوٍ مُمَزَّعٍ

محمدذاکر الله نقشبندی خادم العلم الشریف بمرکز لتحقیقات النصوص الشرعیة والثقافة الاسلامیة نور مسجد کراتشی

لیلة السبت الساعة ۷۰/۵ لیلاً بقرب الصباح

لیلة الذهاب إلی بلد الحبیب

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# مقدمہ

سب تعریفیں اُس ذات کیلئے ثابت ہیں جس نے اپنے حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت و مدحت کو اپنا ذکر قرار دیا اور اس ربّ جلیل عزوجل نے فرمایا:

﴿"اِنَّ اللّٰہَ وَمَلٰٓئِکَتَہٗ یُصَلُّوْنَ عَلَی النَّبِیِّ ط یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا صَلُّوْا عَلَیْہِ وَسَلِّمُوْا تَسْلِیْمًا"﴾ (الأحزاب: ۳۳/ ۵۶)

ترجمہ: بے شک اللہ اور اس کے فرشتے درود بھیجتے ہیں اس غیب بتانے والے (نبی) پر۔ اے ایمان والو! اُن پر درود اور خوب سلام بھیجو (کنزالایمان)

اور میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ اللہ جل جلالہ اپنے جمال و جلال میں یکتا و تنہا ہے۔

﴿لَا یُسْئَلُ عَمَّا یَفْعَلُ وَھُمْ یُسْئَلُوْنَ﴾ (الانبیاء: ۲۱/ ۲۳)

ترجمہ: اس سے نہیں پوچھا جاتا جو وہ کرے اور ان سب سے سوال ہوگا (کنزالایمان)

اور میں اس بات کی گواہی دیتا ہوں کہ ہمارے آقا حضرت محمد صلی اللہ علیہ والہ وسلم، اللہ تعالٰی کے بندے اور اس کے رسول ہیں۔ آپ صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کی شان کو خود اللہ عزوجل نے سراہا ہے (آپ علیہ الصلوۃ والسلام کے سینۂ اطہر کو اللہ جل جلالہ نے کشادہ فرمایا ہے) آپ علیہ التحیتہ والثناء کے

ذکر کو بلند کیا ہے کہیں بھی حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کے علاوہ حق تعالیٰ جل جلالہ کا ذکر نہیں ہوا اگر ہوا ہے تو حبیب صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ہوا، آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات پاک کی شان تو یہ ہے جس کے متعلق آپ کے پروردگار نے خود فرمایا ہے:

﴿وَاِنَّكَ لَعَلٰی خُلُقٍ عَظِیْمٍ﴾ (القلم: ٦٨/٤)

ترجمہ کنزالایمان یہ ہے۔

"بے شک تمہاری خو بو بڑی شان کی ہے۔" اور حدیث شریف میں ہے: سید عالم ﷺ نے فرمایا کہ: اللہ تعالیٰ نے مجھے مکارم اخلاق و محاسن افعال کی تکمیل و تتمیم کے لیے مبعوث فرمایا۔ (خزائن العرفان) نعیمی

اور بیشک اے محبوب! آپ بلند ترین اخلاق پر فائز ہیں۔

اللہ عز وجل کے تسمیہ اور تعریف اور نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی تصلیہ اور توصیف کے بعد! یہ ایک مختصر رسالہ ہے جسے ہم ان قارئین کرام کی خدمت میں نذر کرتے ہیں جن کے دلوں کو اللہ عز وجل نے جلا بخشی، جن کی قدر و منزلت کو اللہ جل شانہ نے رفعت دی۔ اور جن کی عقل و فکر کو رب جلیل نے فتنوں کی مداخلت اور سرایت سے پاک کیا، اور جنھیں اللہ تعالیٰ عز وجل نے بدعقیدگی و گمراہی کی محنتوں اور آزمائشوں سے صاف رکھا، اور جنھیں اللہ تعالیٰ نے راہِ خیر پر چلنے کی توفیقِ خیر رفیق مرحمت فرمادی ہے، جو کہ ان ہی باتوں کی پیروی کرتے ہیں جن کی اللہ عز وجل نے اجازت عطا کی ہے، جن کے سامنے اللہ تعالیٰ نے تاریک اور اندھیری راتوں کے پردے چاک کر کے روشنی سے

تبدیل کیا ہے، جن کے معمولات کے پیانے اہلِ علم کے ان دلائل سے لبریز ہیں جن کو انہوں نے میلادِ مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے موضوع پر کتب اور رسائل میں جمع کیا ہے۔

اس رسالے نے اس بات کو ثابت کیا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مِدحت اور تعریف کرنا ایک فطری سیرت ہے، جس کی طرف بلند اور عالی ہمتوں والے ایک دوسرے سے بڑھ کر پیش قدمی کرتے ہیں۔ امام احمد بن حنبل اور امام طبرانی رحمہما اللہ وغیرہما نے حضرت اسود بن سریع رضی اللہ عنہ کی روایت سے ایک حدیث نقل کی ہے کہ: میں نے عرض کیا یا رسول اللہ! میں نے ایک قصیدۃ اللہ جل جلالہ کی مِدحت میں اور دوسرا قصیدہ آپ ﷺ کی مِدحت میں لکھا ہے تو آپ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ: پڑھکر سناؤ اور پہلے اللہ عزوجل کی مِدحت سے شروع کیجئے۔(۱)

یہ ہیں حضرت عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا یہ فضیلت نہ ان سے فوت ہوئی، اور نہ ان سے یہ حصہ غائب ہوا، کہ اس (مِدحتِ مصطفیٰ ﷺ) سے انہوں نے اپنا حصہ حاصل کرلیا۔

رسول اللہ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم جب غزوۂ تبوک سے واپس ہوئے تو حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ نے آپ صلی اللہ تعالیٰ علیہ وسلم کی

---

(۱) اس حدیث کو انہیں الفاظ کے ساتھ امام احمد نے مسند (۳/۲۴) طبرانی نے "معجم کبیر" جلد اول حدیث نمبر ۸۲۳-۸۳۲ اور "مسند احمد" میں اس جیسے الفاظ کیساتھ (۳/۴۳۵) ہے ہیثمی نے "مجمع" (۹/۲۲) میں کہا ہے: اس کے راوی ثقہ ہیں اور بعض میں اختلاف ہے۔ اور امام طبرانی نے "معجم اوسط" میں ان الفاظ کیساتھ کہ پہلے اللہ تعالیٰ کی حمد سے شروع کرو پھر میری مدحت امام نبہانی رحمہ اللہ نے "جامع الثناء علی اللہ" میں اسے ذکر کیا ہے۔ شیخ عیسیٰ۔

خدمت اقدس میں وہ منظوم کلام پیش کیا، جو آپ رضی اللہ عنہ اور ہر سچے عاشق رسول ﷺ کے سچے کے جوش کا آئینہ دار تھا تو اس کلام کا سننا ہی تھا کہ آقا صلی اللہ علیہ وسلم نے آپ کو اجازت مرحمت فرمائی کہ میری یہ نعت لوگوں کو بھی سنا دیں۔ تا کہ اس کے سننے سے زمانے والوں کے کان مستفید اور محظوظ ہو جائیں۔ اور رہتی دنیا تک مسلمانوں کو یہ سلیقہ مل جائے، اور یہ قانون بن جائے کہ آقائے دو جہاں صلی اللہ علیہ وسلم کی مدحت سرائی ہر وقت اور ہر جگہ جائز ہے تا کہ اس کی بجا آوری ہو جائے جو اللہ جل جلالہ کی کتاب (یعنی قرآن) میں (نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی نعت مذکور) ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سنت (اور یم رسول اللہ ﷺ کے طریقہ) پر عمل ہو جائے۔

اللہ جل جلالہ سے دعا ہے کہ اس رسالے سے مخلوق کو نفع پہنچائے۔

مجھے اُمید ہے کہ رسالہ پڑھنے کے بعد میلاد شریف کے حوالے سے کوئی شک نہیں رہے گا، اس کے باوجود کہ مجھے علم ہے کہ اہلِ علم و دانش نے اس موضوع پر بہت کچھ لکھا ہے، اور دلائل کے انبار لگا کر شک کرنیوالوں کی رائے اور ان کے موہومات کے تسلی بخش جواب دیئے، لیکن (ان تمام باتوں کے باوجود جیسا کہ کہا گیا ہے آگے جانے والے پیچھے آنے والوں کیلئے کچھ کام چھوڑ کر جاتے ہیں) جام عرفان میں اب بھی اتنا پانی ہے کہ گمراہی اور بد عقیدگی کی آگ کو بجھا دے اور اس سے ہدایت کی ضیاء پاشیاں روشنی بکھیر دیں۔

میں نے اس رسالہ کا نام "اِتْحَافُ الْاَنَامِ بِاَوَّلِ مَوْلِدٍ فِیْ الْاِسْلَامِ" رکھا (۱)، اور اس کے ساتھ ایک اور رسالہ "حز فی تحسین حدیث ابن عباس

## اَرضَی الوَرٰی اِلَّا غُوَاۃٌ نَجِسٌ

اس کا ترجمہ کسی عالم سے دریافت کر لینا۔ غرض ہم لوگوں کے نزدیک یہ عمل مبارک۔ مولد شریف کا پڑھنا مفتاح سعادتِ دو جہاں اور مصباح ہدایتِ انس و جاں ہے، باقی جھگڑے کی باتیں اپنے شہر کے مولویوں سے تحقیق کرو، اس پرچہ کو احتیاط سے رکھو۔ انشاء اللہ تعالیٰ گیارہ بارہ شوال تک دہلی کا ارادہ ہے۔ والسلام "

ہشتم رمضان المبارک سہ شنبہ ۱۳۱۵ھ ہجری "

آپ نے مکتوب شریف میں مولوی رشید احمد صاحب گنگوہی کی جس تحریر کا حوالہ دیا ہے، وہ ذیل میں نقل کرتا ہوں :

" ذکر میلاد فخر عالم علیہ الصلوٰۃ والسلام کا مندوب و مستحب ہے، اگر روایات صحیحہ سے بیان ہو اور کوئی امر مکروہ و غیر مشروع اس میں مضموم نہ ہو، چنانچہ اس امر کو بارہا بتصریح یہ احقر لکھ چکا ہے اور براہین قاطعہ میں بھی اس کے جواز و ندب کی تصریح کی گئی ہے، کسی کو اس پر اعتراض نہیں، جو کچھ بحث و کلام ہے وہ سب قیود زوائد میں ہے اور بس، مگر حسّاد کو یا نظر نہیں یا فہم نہیں اور اسی طرح اپنے اساتذہ و مشائخ کا عمل در آمد دیکھا ہے، جو کچھ کہ اہلِ عناد نے انکار نفس مولد شریف کا اتہام بندہ اور احباب بندہ پر لگایا ہے وہ محض افترا ہے۔ فقط واللہ تعالیٰ اعلم

کتبہ الاحقر رشید احمد گنگوہی عفی عنہ [مہر] "

آپ نے علامہ جلال الدین سیوطیؒ کی عبارت کا جو کہ ان کے رسالہ حسن المقصد میں ہے، حوالہ دیا ہے، اس کا مکمل ترجمہ اس رسالہ کے شروع میں فقیر نے لکھ دیا ہے۔ چوں کہ رسالہ حسن المقصد چھپ چکا ہے اور اس عبارت کو علماء نے اپنی کتابوں میں مثلاً الدر المنظم اور احسن الکلام میں نقل کر دیا ہے اس لئے اس کو نقل نہیں کیا ہے۔

آپ نے مولوی مشتاق احمد صاحب کا ذکر فرمایا ہے۔ مولوی صاحب انبیٹھہ کے رہنے والے تھے، طریقہ چشتیہ صابریہ میں بیعت و مجاز تھے، دہلی میں سالہا سال بہ سلسلۂ ملازمت ان کا قیام رہا، حضرت والد ماجد کی خدمت بابرکت میں روز حاضر ہوتے تھے۔ اگرچہ آپ سے بیعت

نہ تھے لیکن بہ درجۂ اتم آپ کے مخلص اور مداح تھے۔ ۱۳۵۷ھ ہجری کو شملہ سر بل میں فقیر سے آپ کی ملاقات ہوئی، حضرت سیدی الوالد رحمہ اللہ کا ذکرِ خیر کرتے رہے اور آخیر میں کہا: حضرت شاہ صاحب رحمۃ اللہ علیہ کو یہ سب دولت ان کے اخلاص کی بدولت ملی تھی، ان کا ہر کام اخلاص پر مبنی تھا۔

اس وقت مولوی صاحب کی عمر نوے سال کی تھی اور اپنی تالیفات کے بارے میں بتایا کہ قریب ایک سو کے ہیں، کنجپورہ ضلع کرنال میں جا کر مقیم ہو گئے تھے۔ ۷ محرم ۱۳۶۳ھ ہجری کو اس سرائے فانی سے رحلت فرما ہوئے۔ رحمۃ اللہ علیہ۔

آپ نے علامہ نبہانی رحمۃ اللہ علیہ کے خمسہ کا ایک بند تحریر فرمایا ہے اور لکھا ہے: اس کا ترجمہ کسی عالم سے دریافت کر لو، لہٰذا اس بند کا ترجمہ لکھا جاتا ہے:

"خوب سمجھ لو جو شخص جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت رکھتا ہے یقیناً وہ آپ کے اسم مبارک کو سن کر خوش ہوگا یعنی آپ کے ذکرِ خیر کو بار بار سننا پسند کرے گا، اسی لئے اہلِ علم نے آپ کے بعد مولد شریف کی سنت کو رواج دیا ہے جو کہ ایک فعلِ رشید اور مستقیم ہے؛ جس نے بجز نجد کے سرکشوں کے تمام دنیا کو خوش کیا ہے۔"

علامہ نبہانی نے صحیح کہا ہے کہ بجز محمد بن عبد الوہاب نجدی اور ان کے متبعین اور ہم خیالوں کے تمام دنیا کے مسلمان اس سنتِ حسنہ سے از حد مسرور و شاداں ہیں۔

حضرت سیدی الوالد رحمۃ اللہ علیہ سے پہلی ربیع الآخر ۱۳۳۳ھ ہجری کو حلقۂ شب میں میلاد شریف کے متعلق چند سوالات کئے گئے۔ آپ نے ان کے جوابات دیئے۔ ان سوالات اور جوابات کو ایک مخلص صاف کیش نے قلم بند کر لیا تھا، ان کو تحریر کرتا ہوں:

سوال: پہلے تین قرنوں میں میلاد شریف کی خوشی اس طرح پر نہیں ہے۔

جواب: اس وقت مسلمانوں کو گھر میں بیٹھنے کی فرصت کہاں تھی، جہاد فی سبیل اللہ اور تبلیغ اسلام اور دیگر بڑے بڑے کام کرنے میں مصروف تھے، اب وہ کام کہاں ہیں، لوگ غفلت میں پڑ گئے ہیں۔ اس لئے ہمارے نزدیک اپنے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے حالات، معجزات اور ہر وقت کی دعاؤں کا معلوم کرنا صرف مستحب ہی نہیں بلکہ قریب قریب واجب اور فرض کے ہے۔

سوال : آپ میلاد شریف کی محفل کو بتیوں اور پھولوں سے آراستہ کرتے ہیں۔

جواب : لوگوں کو دین کی رغبت کم ہوگئی ہے ہم چاہتے ہیں وہ کسی طرح آکر آپ کا ذکر پاک سن لیں تاکہ ان کو دین کا شوق پیدا ہو۔

آپ کے اس ارشاد مبارک کو حدیث شریف اِنَّمَا الْاَعْمَالُ بِالنِّیَّاتِ وَاِنَّمَا لِکُلِّ امْرِیءٍ مَّا نَوٰی کی روشنی میں دیکھنا چاہیے تاکہ حقیقت اچھی طرح واضح ہو:

بر طریقِ ادب نگہ می دار | دم مزن بر کلام شاں زنہار
ہر چہ فہم تو زاں بود قاصر | مکن آں راز ابلہی انکار

سوال : کیا محفلِ میلاد شریف میں حضور سرورِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لاتے ہیں یا آپ کی روح پُر فتوح تشریف لاتی ہے؟

جواب : یہ کہنا درست نہیں، آفتاب اپنی جگہ پر رہتا ہے، اس کا نور عالم میں پھیلتا ہے۔ صوفیوں کے نزدیک جو آپ کا تشریف لانا ثابت ہے اس کی کیفیت یہ ہے کہ ان کے دلوں میں آپ کی محبت ہوتی ہے، جب وہ اپنے محبوب کا ذکر سنتے ہیں اور ان میں ذوق و شوق کی حالت پیدا ہوتی ہے تو آپ کے انوار و برکات ان کے دلوں پر مثل آفتاب کی شعاعوں کے آکر گرتے ہیں اور ان کو گھیر لیتے ہیں لیکن یہ بات ہر ایک کو کہاں حاصل ہے:

روشن از پرتو رویت نظرے نیست کہ نیست | منتِ خاک درت بر بصرے نیست کہ نیست
ناظر روئے تو صاحب نظراں اند ولے | شوق دیدار تو در ہیچ سرے نیست کہ نیست
نہ مَنِ دل شدہ از شوقِ تو خونیں جگرم | از غم عشق تو پر خون جگرے نیست کہ نیست

کسی نے خوب کہا ہے:

آنکھوں والا تیرے جوبن کا تماشا دیکھے
دیدۂ کور کو کیا آئے نظر کیا دیکھے

سوال : بعض لوگ سال بہ سال تاریخ معین پر مولود شریف پڑھنے کو ہندوستان کے جنم کنہیا سے مشابہت دیتے ہیں اور مولود شریف کے منکر ہیں اور نماز میں حضور پُر نور صلی اللہ علیہ وسلم کے خیال شریف آنے سے العیاذ باللہ گدھے یا کسی اور چیز کے خیال آنے کو

بہتر بتاتے ہیں اور محمد بن عبدالوہاب نجدی کے اعتقادات کو اچھا کہتے ہیں۔

جواب: جو لوگ اس قسم کی باتیں کرتے ہیں وہ سخت گمراہ، بے ادب اور خراب ہیں۔

بایدت اول ادب اندوختن | بس دگر آں را ادب آموختن
ہر چہ بر تو آید از ظلمات غم | آں ز بے باکی و گستاخی است ہم
بے ادب تنہا نہ خود را داشت بد | بلکہ آتش در ہمہ آفاق زد
از خدا خواہیم توفیق ادب | بے ادب محروم گشت از لطفِ رب

یہ فقیر مولف رسالہ اَصْلَحَ اللّٰہُ شَانَہٗ وَاَلْہَمَہُ الصَّوَابَ کہتا ہے: افسوس یہاں لوگوں پر کہ یہ جناب حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے خیالِ شریف اور ذکر شریف کے بارے میں کیسے الفاظِ مستہجنہ[1] اور عبارات بیہودہ[2] کا استعمال کرتے ہیں، ذرا خیال نہیں کرتے کہ اللہ تعالیٰ آپ کے ادب کی کتنی تاکید فرماتا ہے۔ اور ائمہ کرام نے اس بارے میں کیا کیا تحریر کیا ہے۔ دیکھو سورۂ بقر کی آیت ۱۰۴ کو، اللہ تعالیٰ فرماتا ہے یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَ قُوْلُوا انْظُرْنَا. الآیۃ یعنی "اے مسلمانو! پیغمبر کو رَاعِنَا کا لفظ مت کہو بلکہ اُنْظُرْنَا کا لفظ کہو۔"

## حافظ ابو نعیمؒ کی عبارت

حافظ ابو نعیمؒ جن کا انتقال سو سال کی عمر میں ۴۳۰ھ ہجری کو ہوا ہے، اپنی کتاب دلائل النبوہ میں لکھتے ہیں، دیکھو صفحہ سات کو: اِنَّ اللّٰہَ عَزَّوَجَلَّ فَضَّلَ مُخَاطِبَتَہٗ مِنْ مُخَاطِبَۃِ الْمُتَقَدِّمِیْنَ قَبْلَہٗ مِنَ الْاَنْبِیَاءِ تَشْرِیْفًا لَّہٗ وَاِجْلَالًا وَّ ذٰلِکَ اَنَّ غَیْرَ ھٰذِہِ الْاُمَّۃِ مِنَ الْاُمَمِ کَانُوْا یَقُوْلُوْنَ لِاَنْبِیَآئِھِمْ وَرُسُلِھِمْ رَاعِنَا سَمْعَکَ فَنَھَی اللّٰہُ عَزَّوَجَلَّ ھٰذِہِ الْاُمَّۃَ اَنْ یُّخَاطِبُوْا رَسُوْلَھُمْ بِھٰذِہٖ وَ الْمُخَاطَبَۃِ الَّتِیْ فِیْھَا مَغْمَزٌ وَضَعَۃٌ وَذَمَّھُمْ اَنْ یَّسْلُکُوْا اَیَّھُمْ ذٰلِکَ الْمَسْلَکَ فَقَالَ یٰٓاَیُّھَا الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا لَا تَقُوْلُوْا رَاعِنَا وَقُوْلُوا انْظُرْنَا. یعنی اللہ تعالیٰ نے آپ کی تشریف اور اجلال کی وجہ سے مخاطب کرنے اور متوجہ کرنے کے لفظ میں بھی انبیائے ماسبق سے آپ کو ممتاز فرمایا ہے کیونکہ پہلی امتیں اپنے انبیاء اور رسولوں کو مخاطب

کرتے وقت رَاعِنَا کا لفظ کہتی تھیں یعنی آپ ہماری طرف متوجہ ہوں کیونکہ اس لفظ میں کچھ مذمت کا پہلو بھی نکلتا ہے، اس لئے اللہ تعالیٰ نے آپ کی امت کو ایسے لفظ کے استعمال کرنے سے منع فرما دیا۔ اللہ کو یہ گوارا نہیں تھا کہ آپ سے ایسا لفظ کہا جائے جس میں ذرا بھی مذمت کا پہلو نکلے اور حکم دیا کہ وہ بجائے رَاعِنَا کے اُنْظُرْنَا کہا کریں۔ یعنی آپ ہماری طرف متوجہ ہوں۔" انتہیٰ۔

اس آیت شریفہ سے صاف معلوم ہو گیا کہ آپس کی بول چال میں اگرچہ کسی لفظ یا عبارت میں کوئی نقصان کا پہلو بھی نکل سکتا ہو تو جناب حبیب خدا صلی اللہ علیہ وسلم کے بارے میں اس کا استعمال ناجائز ہے۔

## حافظ جلال الدین سیوطیؒ کی عبارت

حافظ سیوطیؒ رسالہ مَسَالِکُ الْحُنَفَاء کے خاتمہ میں لکھتے ہیں وَسُئِلَ الْقَاضِیْ اَبُوْ بَکْرِ ابْنُ الْعَرَبِیِّ اَحَدُ الْاَئِمَّةِ الْمَالِکِیَّةِ عَنْ رَجُلٍ قَالَ اِنَّ اٰبَآءَ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فِی النَّارِ فَاَجَابَ بِاَنَّ مَنْ قَالَ ذٰلِكَ فَهُوَ مَلْعُوْنٌ لِقَوْلِهٖ تَعَالٰی اِنَّ الَّذِیْنَ یُؤْذُوْنَ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ فِی الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَةِ قَالَ وَلَآ اَذًی اَعْظَمُ مِنْ اَنْ یُّقَالَ عَنْ اَبِیْهِ اَنَّهٗ فِی النَّارِ۔ یعنی "کسی نے قاضی ابوبکر ابن العربیؒ سے جو ائمہ مالکیہ میں سے ایک امام ہیں، ایسے شخص کے بارے میں دریافت کیا جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آباء کے متعلق کہتا ہے کہ وہ دوزخ میں ہیں۔ قاضی صاحب نے جواب دیا: جو شخص یہ بات کہے وہ ملعون ہے کیونکہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے: جو لوگ اللہ اور اس کے رسول کو ایذا دیتے ہیں ان پر دنیا اور آخرت میں اللہ کی پھٹکار ہے۔ اس سے بڑھ کر اور کونسی ایذا رسانی ہو سکتی ہے کہ آپ کے والد کے بارے میں کہا جائے کہ وہ دوزخ میں ہیں۔" انتہیٰ۔

قاضی ابوبکر بن العربیؒ قاضی عیاض مالکیؒ مصنف کتاب الشفا بتعریف حقوق المصطفیٰ کے استاد ہیں اور حجۃ الاسلام امام محمد غزالیؒ اور دیگر ائمہ اعلام کے شاگرد ہیں، پچھتر سال کی عمر

میں ان کا انتقال ۲۱۱ھ ہجری کو ہوا ہے۔ رحمہ اللہ۔

ذرا خیال کرو کہ جس شخص نے ایک صحیح حدیث کی بنا پر جس کو امام مسلمؒ نے اپنی صحیح میں روایت کیا ہے کہ آپ نے فرمایا اِنَّ اَبِیْ وَاَبَاکَ فِی النَّارِ ایسی بات کہدی ہے۔ اس کے بارے میں انہوں نے فرمایا ہے کہ وہ شخص ملعون ہے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا فرمان ہے: لَا تُؤْذُوا الْاَحْیَاءَ بِسَبِّ الْاَمْوَاتِ یعنی مُردوں کو بُرا کہہ کر زندوں کو تکلیف نہ پہنچاؤ۔ اور اس سے بڑھ کر کیا ایذا رسانی ہو سکتی ہے کہ آپ کے والد ماجد کے بارے میں کہا جائے کہ وہ دوزخ میں ہیں۔ لہٰذا ایسے مسائل میں ہم کو قطعاً زبان روکنی چاہیئے۔ اللہ تعالیٰ جانے اور اس کا کام۔

## حافظ سیوطیؒ کی دوسری عبارت

حافظ سیوطیؒ رسالہ تنزیہ الانبیاء کے اواخر میں لکھتے ہیں سُئِلَ شَیْخُ الْاِسْلَامِ وَحَافِظُ قَاضِی الْقُضَاۃِ شِھَابُ الدِّیْنِ ابْنُ حَجَرٍ بِمَا نَصُّہٗ مَا یَقُوْلُ اَئِمَّۃُ الدِّیْنِ فِیْ ھٰذِہِ الْمَوَالِدِ الَّتِیْ یَصْنَعُھَا النَّاسُ مَحَبَّۃً فِی النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ غَیْرَ اَنَّ بَعْضَ الْوُعَّاظِ یَذْکُرُوْنَ فِیْ مَجَالِسِھِمُ الْحَافِلَۃِ الْمُشْتَمِلَۃِ عَلَی الْخَوَاصِّ وَالْعَوَامِّ مِنَ الرِّجَالِ وَالنِّسَاءِ مُجْرَیَاتٍ ھِیَ مُخِلَّۃٌ بِکَمَالِ التَّعْظِیْمِ حَتّٰی یَظْھَرَ مِنَ السَّامِعِیْنَ لَھَا حُزْنٌ وَّرِقَّۃٌ فَیَبْقٰی فِیْ حَیِّزِ مَنْ یُّرْحَمُ لَا مَنْ یُّعَظَّمُ وَمِنْ ذٰلِکَ اَنَّھُمْ یَقُوْلُوْنَ اَلْمَرَاضِعُ حَضَرْنَ وَلَمْ یَاْخُذْنَہٗ لِعَدَمِ مَالِہٖ اِلَّا حَلِیْمَۃُ رَغِبَتْ فِیْ رِضَاعِہٖ شَفَقَۃً عَلَیْہِ وَیَقُوْلُوْنَ اِنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یَرْعٰی غَنَمًا۔ اس کے بعد اس مضمون کا ایک شعر اور ایک مصرع لکھا ہے اور پھر لکھا ہے: وَکَثِیْرٌ مِّنْ ھٰذَا الْمَعْنَی الْمُخِلِّ بِالتَّعْظِیْمِ فَمَا قَوْلُکُمْ فِیْ ذٰلِکَ فَاَجَابَ بِمَا نَصُّہٗ یَنْبَغِیْ لَھُمْ اَنْ یَّکُوْنُوْا فُطَنًا اَنْ یَّحْذِفُوْا مِنَ الْخَبَرِ مَا یُوْھِمُ فِی الْمُخْبَرِ عَنْہُ نَقْصًا فَلَا یَضُرُّہٗ بَلْ یَجِبُ ھٰذَا الْجَوَابُ بِحُرُوْفِہٖ۔ یعنی کسی نے شیخ الاسلام و قاضی القضاۃ حافظ شہاب الدین ابن حجرؒ سے بایں الفاظ دریافت کیا: کیا فرماتے ہیں ائمہ دین ان میلاد شریف کی محفلوں کے بارے میں جن کو لوگ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی محبت میں منعقد کرتے ہیں۔ ایسے عام جلسوں میں جہاں خاص و عام مرد و زن بھی ہوتے ہیں، بعض واعظ اس طرح کے واقعات بیان کرتے ہیں جن کا بیان

کرنا آپ کے کمالِ تعظیم میں خلل انداز ہوتا ہے اور جن کو سن کر سامعین پر حزن اور رقت کی کیفیت طاری ہوتی ہے (یعنی ان کے دلوں میں شفقت اور رحم کی لہریں دوڑتی ہیں) ایسے واقعات کے بیان کرنے سے یہ نتیجہ نکلتا ہے کہ آپ ان لوگوں کے شمار میں آجاتے ہیں جن پر ترس اور رحم کیا جائے، نہ ان لوگوں کے شمار میں جن کی تعظیم اور اجلال کی جائے، منجملہ ان واقعات کے ایک یہ ہے کہ دودھ پلانے والیوں نے آپ کو حقیر جانا اور کسی نے بھی آپ کو دودھ پلانے پر آمادگی ظاہر نہ کی اور آپ کو نہ لیا کیونکہ آپ کا مال نہ تھا، دولت نہ تھی اور حلیمہؓ آپ پر شفقت کھا کے دودھ پلانے پر رضامند ہوگئیں اور یہ واعظ بیان کرتے ہیں کہ آپ بکریاں چرایا کرتے تھے۔ اس کے بعد اس مضمون کا ایک شعر اور ایک مصرع لکھا ہے اور پھر لکھا ہے: اور اسی قسم کی بہت سی باتیں ذکر کرتے ہیں جو آپ کی تعظیم میں خلل انداز ہوتی ہیں، اس بارے میں آپ کیا فرماتے ہیں؟ (علامہ ابن حجرؒ نے اس سوال کا جواب دیا وہ بعینہٖ یہ ہے) ایسے واعظوں کو اگران میں سمجھ ہے مناسب ہے کہ ایسے واقعات اور خبروں کو جن سے ذرا سا بھی نقصان کا شائبہ ان کے بارے میں پیدا ہوتا ہے جن کا ذکر شریف کیا جا رہا ہے، ذکر نہ کریں اور پھر جبکہ ایسے امور کے ذکر نہ کرنے سے کوئی مضرت بھی نہ پہنچتی ہو بلکہ واجب ہے کہ ایسے امور کا ذکر نہ کریں۔ یہ ہے بجنسہٖ حضرتؒ کا جواب۔"

حافظ سیوطیؒ نے اسی رسالہ میں یہ مضمون بھی بیان کیا ہے کہ بکریوں کا چرانا پہلے معیوب نہیں سمجھا جاتا تھا لیکن اب عرف اس کے خلاف ہے، بسا اوقات پیشے ایک زمانہ میں معیوب نہیں سمجھے جاتے لیکن دوسرے زمانہ میں سمجھی جاتی ہیں، اور ایک شہر میں نہیں سمجھی جاتیں اور دوسرے شہر میں سمجھی جاتی ہیں، فقہاء نے بھی اس کا ذکر کیا ہے۔ منہاج میں اس کا پورا بیان ہے۔" انتہی۔

ذرا خیال کرو اور غور سے دیکھو کہ ائمہ کرام نے ایسے واقعات کے بیان کرنے سے منع کیا ہے جس کے سننے سے عوام میں آپ کی عظمت اور جلیل القدری میں کچھ فرق آنے کا شائبہ پیدا ہوتا ہو چہ جائیکہ مسائل کے بیان کرنے میں اور تشبیہات کے دینے میں ایسے الفاظ اور عبارات ذکر کئے جاویں جو ایک ادنیٰ شخص کے بارے میں نہ کہے جاویں اور جن کو سن کر ہر مسلمان کا دل رنج والم سے پارہ پارہ ہو جاوے۔

## حضرت عمرؓ کا ایک منافق کی گردن مارنا

تفسیر روح البیان میں شیخ اسماعیل حقیؒ سورۂ عبس کی تفسیر میں لکھتے ہیں رُوِيَ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ بَلَغَهٗ اَنَّ بَعْضَ الْمُنَافِقِيْنَ يَؤُمُّ قَوْمَهٗ فَلَا يَقْرَأُ فِيْهِمْ اِلَّا سُوْرَةَ عَبَسَ فَاَرْسَلَ اِلَيْهِ فَضَرَبَ عُنُقَهٗ لِمَا اسْتَدَلَّ بِذٰلِكَ عَلٰى كُفْرِهٖ وَوَضْعِ مَرْتَبَتِهٖ عِنْدَهٗ وَعِنْدَ قَوْمِهٖ اِنْتَهٰى۔ یعنی بیان کیا گیا ہے کہ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ کو یہ خبر پہنچی کہ منافقوں

میں سے کوئی منافق جو اپنی قوم کا پیش امام ہے وہ نماز میں سورۂ عبس کے سوائے کوئی دوسری سورت نہیں پڑھتا ہے۔ یہ سن کر آپ نے ایک شخص کو بھیجا جو اس کی گردن کو جا کر اڑا آیا۔ آپ نے اس شخص کے سورۂ عبس کو ہوشہ پڑھنے سے استدلال کیا کہ وہ اپنی قوم کی نظر میں آپؐ کے قدر اور مرتبہ کو گھٹانا چاہتا ہے اور وہ لائق گردن زدنی کے ہے۔ انتہیٰ۔

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تعظیم، آپ کے افعال مبارکہ کی تعظیم، آپ کے اقوال طیبہ کی تعظیم، آپ کے اوصافِ شریفہ کی تعظیم، آپ کے ذکر شریف کی تعظیم اور آپ کی ہر ہر بات کی تعظیم مسلمان کے واسطے لازمی اور ایمان کا جزو ہے۔ محفل میلاد شریف کی نسبت جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کی گئی ہے، محفل میلاد نبوی اس کا نام ہے، بارہ ماہ مبارک کے ربیع انور کی نسبت جناب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کی گئی ہے، اس کا نام تمام عالم اسلام میں یوم عید میلاد النبیؐ ہے۔ صرف اسی نسبت کی وجہ سے ہم پر اس محفل مبارک اور اس یوم مبارک کی تعظیم واجب ہے۔

حضرت سیدی الوالد رحمہ اللہ کو ایک شخص نے بہت القاب و آداب خط میں تحریر کئے ہیں، آپ نے خط کے پشت پر یہ تین شعر تحریر فرما دیئے۔ ؎

نہ جامم، نہ شہ، نہ مولانا
بندۂ آستانۂ عمرم

گر تئی نسبتم بہ آں در فیض
ہر چہ گفتی ازاں بلند ترم

ور تئی زیں اضافہ فی الجملہ
زشت کردار خیرہ محتقرم

عمرؔ سے مراد آپ کے والد ماجد حضرت شاہ محمد عمر رحمۃ اللہ علیہ ہیں۔ یہ ہے بزرگانِ دین کا طریقہ جو بیان ہوا۔ رحمۃ اللہ علیہم اجمعین وَاَفَاضَ عَلَیْنَا مِنْ عُلُوْمِہِمْ وَبَرَکَاتِہِمْ۔

علماء میں اختلاف ہوا ہی کرتا ہے۔ ہر ایک اپنے مسلک کی اشاعت کرتا ہے، جو لوگ کسی وجہ سے محفل مبارک میلاد شریف کو بہیئت کذا منعقد کرنے کو اچھا نہیں سمجھتے وہ دلائل سے اپنے مسلک کو ثابت کریں، سوقیانہ الفاظ و معاندانہ انداز سے اجتناب کریں، تعصب کی وجہ سے دولتِ ایمان کو برباد نہ کریں۔ هَدَانِي اللّٰهُ وَاِيَّاهُمْ لِمَا فِيْهِ فَلَاحُ دِيْنِنَا وَدُنْيَانَا.

اب میں موضوع سابق کی طرف آتا ہوں کسی نے آپ سے قیام کے متعلق دریافت کیا، آپ نے فرمایا قیام اگر اس طرح کیا جائے کہ اس میں شرک آجائے تو وہ ناجائز ہے، ہر وقت اور ہر لمحہ اور ہر جگہ حاضر و ناظر ہونا صرف رب العلمین ہی کی شان ہے۔ ہاں آپؐ کی محبت اور تعظیم کی وجہ سے قیام کرنا بہتر ہے۔ ہم آپ کا ذکر شریف کرتے ہیں، ہم کو ذوق اور شوق پیدا ہوتا ہے، ہم قیام کرتے ہیں۔ اگر کسی شخص کو

ذوق اور شوق پیدا نہ ہوا اور وہ آپ کی محبت میں قیام نہ کرے تو تمہارا کیا بگڑتا ہے۔

## کلامِ گوہر نظام وعلیہ الختام

جس گھر میں ذکرِ مولدِ خیر البشر ہوا
عالی زیادہ قصرِ فلک سے وہ گھر ہوا

کیونکر نہ ہو کہ اس شہِ والا کا ذکر ہے
جس کا وزیر رُوحِ قُدس جیسا مُرغ پر ہوا

وہ مہرِ اوجِ قُدس، وہ شمعِ جمالِ حق
دو ٹکڑے ایک اشارے سے جس کے قمر ہوا

وہ سرورِ زمین و زماں، جانِ دو جہاں
دم بھر میں عرش و فرش سے جس کا گزر ہوا

وہ شاہ جس کے سایۂ احساں کے رو برو
شرمندگی سے غرقِ عرق ابرِ تر ہوا

وہ جس کے آستانۂ عُلیا کے سامنے
افسانۂ بہشت ہمیں مختصر ہوا

ہم لوگ کیوں نہ فدا اس پہ اپنی جاں کریں
جب سجدہ گاہِ حور و ملائک وہ در ہوا

دیوار و در وہاں کے ہوئے خالِ روئے عرش
اور سایۂ نورِ دیدۂ اہلِ نظر ہوا

ہے سلسبیل چشمۂ زرقا سے منفعل
کوثر کو غم ہے کیوں نہ وہاں کا شجر ہوا

واں کے ضعیف پر نہیں پاتے قوی قمر فرغ
عصفور کو وہاں کے شرف باز پر ہوا

ملتی ہے صورت ان کی بہت لامکاں سے
نورِ خدا ہر ایک مکاں سر بسر ہوا

ق

عشقِ نبیؐ جسے ہو اسے عشقِ حق سے ہے
احمد میں صاف نورِ احد جلوہ گر ہوا

کچھ خوف مجھ کو تیرگیِ گور کا نہیں
نورِ محبتِ نبویؐ ساتھ اگر ہوا

ہاں ایک نگاہِ بندہ نوازانہ ادھر بھی ہو
وہ کون ہے جو تم سے نہیں بہرہ ور ہوا

پہنچے نہ باغِ طیبہ تک افسوس خیر ہم
آئی خزاں ربیع کا موسم بسر ہوا

---

سُبْحٰنَكَ لَا عِلْمَ لَنَا اِلَّا مَا عَلَّمْتَنَا اِنَّكَ اَنْتَ الْعَلِیْمُ الْحَكِیْمُ ○ وَصَلَّی اللّٰهُ وَسَلَّمَ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰی اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ اَجْمَعِیْنَ ○

چہار شنبہ ۱۰ ذی قعدۃ الحرام ۱۳۷۲ھ ہجری ۲۲ جولائی ۱۹۵۳ء میلادی
خانقاہ حضرت غلام علی شاہ معروف بہ درگاہ شاہ ابوالخیر
بازار چتلی قبر، دہلی

# قصیدۃ الامام زین العابدین رضی اللہ عنہ

اِنْ نِلْتِ یَا رِیْحَ الصَّبَا یَوْمًا اِلٰی اَرْضِ الْحَرَمْ
جو پہنچو کسی دن اے صبا! زمین حرم میں

بَلِّغْ سَلَامِیْ رَوْضَۃً فِیْھَا النَّبِیُّ الْمُحْتَرَمْ
پہونچا سلام میرا اس روضے پر جس میں نبی باحرمت ہیں

مَنْ وَّجْھُہٗ شَمْسُ الضُّحٰی مَنْ خَدُّہٗ بَدْرُ الدُّجٰی
وہی کہ چہرہ ان کا آفتاب چاشت کا اور رخسار ان کا ماہ شب تیرہ کے

مَنْ ذَاتُہٗ نُوْرُ الْھُدٰی مَنْ کَفُّہٗ بَحْرُ الْھِمَمْ
وہ کہ ذات ان کی نور ہدایت ہے اور ہتھیلی ان کی دریا ہمتوں کا

قُرْاٰنُہٗ بُرْھَانُنَا نَسْخًا لِاَدْیَانٍ مَّضَتْ
قرآن ان کا ہماری دلیل ہے نسخ کرنے والا پہلے دینوں کا

اِذْ جَآءَنَا اَحْکَامُہٗ کُلُّ الصُّحُفِ صَارَ الْعَدَمْ
جب آئے ہمارے پاس اس کے حکم سب صحیفے معدوم ہوگئے

اَکْبَادُنَا مَجْرُوْحَۃٌ مِّنْ سَیْفِ ھِجْرِ الْمُصْطَفٰی
جگر ہمارے زخمی ہیں تلوار جدائی مصطفیٰ سے

طُوْبٰی لِاَھْلِ بَلْدَۃٍ فِیْھَا النَّبِیُّ الْمُحْتَشَمْ
کیا خوشی ہے اس شہر والوں کو جس میں وہ نبی باحشمت ہیں

یَا لَیْتَنِیْ کُنْتُ کَمَنْ یَّتْبَعُ نَبِیًّا عَالِمًا
اے کاش ہوتا میں مثل اس کے کہ اتباع کرتا ہے نبی عالم کی

یَوْمًا وَّلَیْلًا دَآئِمًا وَّارْزُقْ کَذَا لِیْ بِالْکَرَمْ
دن رات اور ہمیشہ نصیب کر مجھے یہ دولت اپنے کرم سے

لِیْ حَسْرَتًا اَسْمَعُ کَذَا اِلَمْ لَمْ اَصِفِ الْمُصْطَفٰی

مجھے حسرت ہے سُنے تو یہ کہ کیوں نہ تعریف کی میں نے مصطفٰی کی

فِیْ کُلِّ حِیْنٍ قَدْ مَضٰی فِی الْحَالِ مَا یَحْصِلُ لَہُمْ

ہر وقت میں کہ گذرا اور حال میں کہ حاصل ہے ساتھ ہم کے

لَسْتُ بِرَاجٍ مُفْرَدًا بَلْ اَقْرِبَائِیْ کُلُّہُمْ

نہیں ہوں میں امید رکھنے والا اکیلا بلکہ میرے سب اقربا

فِی الْقَبْرِ اِشْفَعْ یَا شَفِیْعُ بِالصَّادِ وَالنُّوْنِ الْقَلَمْ

قبر میں شفاعت کر اے شفیع! بحرمت صاد اور نون وقلم کے

یَا مُصْطَفٰی یَا مُجْتَبٰی اِرْحَمْ عَلٰی عِصْیَانِنَا

اے مصطفٰی! اے مجتبٰی! رحم کر ہمارے گناہوں پر

مَحْبُوْرَۃٌ اَعْمَالُنَا طَمْعًا وَّ ذَنْبًا وَّ الظُّلَمْ

ہمارے اعمال لالچ اور گناہ اور تاریکیوں سے بندھے ہوئے ہیں

یَا رَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْنَ اَنْتَ شَفِیْعُ الْمُذْنِبِیْنَ

اے رحمۃ للعالمین! آپ شفاعت کرنے والے گناہوں کے ہیں

اَکْرِمْ لَنَا یَوْمَ الْحَزِیْنَ فَضْلًا وَّ جُوْدًا وَّ الْکَرَمْ

کرم کیجیے ہم پر غم کے دن میں از روئے فضل اور بخشش اور کرم کے

یَا رَحْمَۃً لِّلْعَالَمِیْنَ اَدْرِکْ لِزَیْنِ الْعَابِدِیْنَ

اور رحمۃ للعالمین! دستگیری کیجیے زین العابدین کی

مَحْبُوْسُ اَیْدِی الظَّالِمِیْنَ فِی الْمَوْکِبِ وَالْمُزْدَحَمْ

مقید ہے ظالموں کے ہاتھ میں درمیان لشکر سواروں اور پیادوں کے



# دُرُودِ تُنَجِّينَا

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ صَلٰوةً تُنَجِّيْنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ الْاَهْوَالِ وَالْاٰفَاتِ وَتَقْضِيْ لَنَا بِهَا جَمِيْعَ الْحَاجَاتِ وَتُطَهِّرُنَا بِهَا مِنْ جَمِيْعِ السَّيِّاٰتِ وَتَرْفَعُنَا بِهَا اَعْلَى الدَّرَجَاتِ وَتُبَلِّغُنَا بِهَا اَقْصَى الْغَايَاتِ مِنْ جَمِيْعِ الْخَيْرَاتِ فِي الْحَيٰوةِ وَبَعْدَ الْمَمَاتِ اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ قَدِيْرٌ.

ترجمہ: "اے اللہ! وہ درود سیّدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر بھیج کہ جس سے تمام خوف و دہشت اور آفت سے نجات ملے اور ہماری ساری حاجتیں پوری ہوں اور جملہ گناہوں کی گندگیوں سے صفائی حاصل ہو اور اعلیٰ درجات میں پہنچ ہو، دُنیاوی زندگی میں مقاصدِ حَسنہ اور اُخروی حیات میں اعلیٰ منزلوں پر رسائی ہو۔ تُو ہر چیز پر قادر ہے۔"



اثباتِ استحسان برائے محفلِ میلادِ ذیشان

# حضرت شاہ ابوالخیر اکاڈمی دہلی کی شاندار مطبوعات

ان کتابوں کے مطالعہ سے آپ کی معلومات میں اضافہ ہوگا

## حضرت مجدّد اور اُن کے ناقدین

اس عظیم الشان اور بے مثال تالیف کے بارے میں حضرت مولانا مفتی عتیق الرحمٰن صاحب عثمانی معتمد ادارہ ندوۃ المصنفین دہلی تحریر فرماتے ہیں "حضرت مولانا شاہ ابوالحسن زید صاحب مسائلِ تصوّف کا عام طور پر اور طریقۂ مجدّدیہ کا خاص طور پر نہایت پختہ اور گہرا مذاق رکھتے ہیں اس لئے ان کے قلم سے جو کچھ نکلا ہے قدرتی طور پر اس میں حقیقت کا عکس جلوہ گر ہے اور ان کے بیان میں ایک صاحبِ خانہ کے اندازِ بیان کی جھلک نظر آتی ہے۔"

ڈھائی سو صفحات کی اس محققانہ تالیف میں ایک سو سے زائد عنوانات ہیں اور ہر عنوان اپنے اندر ایک خاص کشش رکھتا ہے۔ مباحثِ کتاب کی ترتیب میں کم سے کم ۴۹ معتبر و مستند کتابوں سے مدد لی گئی ہے۔ ۲۲ × ۲۶ / ۸ میں طباعت شدہ بہترین سرورق مجلّد گردپوش سے آراستہ، ڈھائی سو صفحات۔

## مقاماتِ خیر

مشائخ اور حضرات اولیائے کرام کے حالات و واقعات اور ان کے تذکروں سے ایمان کو تازگی، روح کو بالیدگی، مُردہ دلوں کو زندگی اور سعید روحوں کو عبرت و موعظت حاصل ہوتی ہے۔

یہ کتاب سلسلۂ نقشبندیہ مجددیہ کے نامور و ممتاز صاحبِ کشف و کرامت بزرگ حضرت شاہ ابوالخیر دہلوی نوّر اللہ مرقدہٗ کی زندگی کے مبارک حالات، مکتوبات و ملفوظات کا تذکرۂ جمیل ہے۔ بیداریٔ ضمیر، تزکیۂ نفوس، اصلاحِ قلوب اور تربیتِ اخلاق کے لئے اس کتاب کا مطالعہ مفید ہے۔

بڑے سائز ۲۲ × ۲۶ / ۸ میں قیمت ........ اور

چھوٹا سائز ۲۲ × ۱۸ / ۸ میں قیمت ........

# 12 بارہ ربیع الاول

# ایک تحقیق ایک جائزہ

سلیم الٰہی طالب النوری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا حَبِیْبَ اللہ

# 12 ربیع الاول! ایک تحقیق ایک جائزہ

از قلم = محمد سلیم الہی طالب النوری مریدکے

انہیں یہ ضد کہ ترا نام ہی نہ لے کوئی
ہمیں جنوں کہ ترا ذکر صبح و شام کریں

آج کی صبح وہ تاریخ ہے۔ جس کے انتظار میں پیر کہن سال دہر نے کروڑوں برس صرف کر دیے۔ سیارگان فلک اسی دن کے شوق میں ازل سے چشم براہ تھے۔ چرخ کہن مدتہائے دراز سے اسی صبح جاں نواز کے لئے لیل و نہار کی کروٹیں بدل رہا تھا۔ کارکنان قضاو قدر کی بزم آرائیاں عناصر کی جدت طرازیاں، ماہ و خورشید کی فروغ انگیزیاں، ابرو باد کی تردستیاں، عالم قدس کے انفاس پاک، توحید ابراہیم، جمال یوسف، معجز طرازی موسیٰ، جاں نوازی مسیح سب اسی لئے تھے کہ یہ متاع ہائے گراں قدر، شہنشاہ کونین صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم کے دربار میں کام آئیں گے۔ (شعور قدسی)

بارہ ربیع الاول ایسا مبارک دن ہے۔ جس کی صبح کو دعائے خلیل، نوید مسیحا مجسم بن کر ظاہر ہوئی۔ جس کے عالم وجود میں آتے ہی کفر و ضلالت کی ظلمتیں کافور ہو گئیں اور کائنات کا کونہ کونہ بقعہ نور بن گیا۔ فرزندان اسلام اس دن کو یاد کر کے مسرت و شادمانی کا اظہار کرتے ہیں۔ سرور دو عالم نور مجسم رحمۃ اللعالمین شفیع المذنبین احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور ہدیہ عقیدت اور تحفہ صلوٰۃ و سلام پیش کر کے سعادت دارین حاصل کرتے ہیں۔ شمع رسالت کے پروانے، سردار دو جہاں، باعث کون و مکاں، محسن کائنات کی صورت و سیرت، فضائل و کمالات خصائص و محامد کے بیان اور حمد و نعت کے پر کیف نغموں سے اپنے قلوب کو منور کرتے ہیں اور محسن کائنات کے احسانات اور خالق کائنات کے انعامات کا شکریہ بجالاتے ہیں۔

لیکن بعض بدنصیب ایسے بھی ہیں جو نہ صرف اس سعادت عظمیٰ سے خود محروم ہیں

بلکہ دوسروں کو بھی محروم کرنے کی ہر ممکن کوشش کرتے رہتے ہیں چنانچہ ہر سال وہ اس ماہ مبارک میں پمفلٹ چھپوا کر ہزارہا کی تعداد میں مفت تقسیم کرتے ہوئے اپنی بدبختی پر مُہرِ تصدیق ثبت کراتے ہیں۔

اپنے محرومی کے احساس سے شرمندہ ہیں
خود نہیں رکھتے تو اوروں کے بجھاتے ہیں چراغ

کبھی کہتے ہیں حضور کی ولادت کا دن منانا بدعت ہے۔ شرک ہے اور نہ جانے کیا کیا طوفانِ بدتمیزی برپا کرتے ہیں۔ عقل کے اندھے اور علم سے عاری یہ خیال ہی نہیں کرتے کہ جب تک سوادِ اعظم اہلِ سنت و جماعت کے علماء و مشائخ اس سرزمین پر موجود ہیں ہماری یہ مکروہ چالیں کسی طرح بھی کامیاب نہیں ہو سکتیں۔

شیشے کے گھر میں بیٹھ کر پتھر ہیں پھینکتے
دیوار آہنی پہ حماقت تو دیکھئے

ایک عرصہ سے عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا مبارک دن منانے پر کفر و شرک اور بدعت کے فتوے لگائے جاتے تھے۔ لیکن جب بل کی کھال اتارنے میں کامیاب نہ ہوئے تو چند ریاضی دانوں کی تحقیق کا سہارا لے کر عالم اسلام کی مسلّمہ حقیقت کی مخالفت میں آسمان سر پر اٹھالیا کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کا یوم ولادت 8 یا 9 ربیع الاول ہے اور 12 ربیع الاول کو ولادتِ باسعادت کا دن تسلیم کرنا غلط فہمی ہے آج کل زیادہ تر اسی نظریے پر زور دے رہے ہیں۔

حالانکہ محدّثین و مفسّرین میں سے کسی نے 9 ربیع الاول کی تاریخ نہیں لکھی نہ ہی صحابہ کرام اور تابعین سے کوئی ایسا قول مروی ہے۔ برّصغیر کے بعض سیرت نگاروں نے جن میں علامہ شبلی نعمانی، مولانا محمد سلیمان منصور پوری اور مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی پیش پیش تھے نے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کی تاریخ 9 ربیع الاول لکھی اور اب

اس کو سند بنا کر 12 ربیع الاول کی بجائے 9 ربیع الاول کو یوم ولادت قرار دیا جاتا ہے۔

علامہ شبلی کے ہم عصر اور متاخرین میں سے قاضی سلیمان منصور پوری نے "رحمۃ للعالمین" میں ابوالکلام آزاد نے "رسول رحمت" میں مولانا حفظ الرحمٰن سیوہاروی نے "قصص القرآن" میں غلام احمد پرویز نے "معراج انسانیت" میں شاہ معین الدین احمد ندوی نے "تاریخ اسلام" میں ڈاکٹر اسرار احمد نے "رسولِ کامل" میں اور عبدالکریم ثمر نے "رسول کائنات" میں 9 ربیع الاول ہی تاریخ ولادت لکھی ہے۔ مولانا شبلی نعمانی نے "سیرت النبی" میں لکھا۔

"تاریخ ولادت کے متعلق مصر کے مشہور ہیئت دان عالم محمود پاشا فلکی نے ایک رسالہ لکھا ہے جس میں انہوں نے دلائل ریاضی سے ثابت کر دیا ہے کہ آپ کی ولادت 9 ربیع الاول روز دوشنبہ مطابق 20 اپریل 571ء ہوئی"۔

قارئین اب ذرا محمود پاشا فلکی کی تحقیق پر مؤرخین و علماء کی رائے ملاحظہ ہو۔

مولانا مفتی محمد شفیع رقم طراز ہیں کہ محمود پاشا فلکی مصری نے نویں تاریخ کو بذریعہ حسابات اختیار کیا ہے۔ یہ جمہور کے خلاف بے سند قول ہے اور حسابات پر بوجہ اختلاف مطالع ایسا اعتماد نہیں ہو سکتا کہ جمہور کی مخالفت اس بناء پر کی جائے۔

برصغیر پاک و ہند کے بعض سیرت نگاروں نے محمود پاشا فلکی کے ہی حوالے سے لکھا ہے کہ 12 ربیع الاول کو پیر کا دن نہیں تھا بلکہ پیر کا دن 9 ربیع الاول کو بنتا ہے۔ لہٰذا 9 تاریخ صحیح ہے۔ لیکن دلچسپ صورت یہ ہے کہ ان لوگوں کو محمود پاشا فلکی کے اصل وطن کا بھی علم نہیں اور نہ ہی اس کی کتاب کا نام کسی کو معلوم ہے۔ علامہ شبلی اور قاضی سلیمان نے محمود پاشا کو مصر کا باشندہ لکھا ہے۔ مفتی محمد شفیع اسے مصری لکھتے ہیں' حفظ الرحمٰن سیوہاروی اسے قسطنطنیہ کا ہیئت دان اور منجم بتاتے ہیں۔

سید محمد سلطان شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ مجھے بڑی کوشش کے باوجود محمود پاشا فلکی کی کتاب یا رسالہ نہیں مل سکا۔ البتہ معلوم ہوا ہے کہ پاشا فلکی کا اصلی مقالہ فرانسیسی زبان میں تھا جس کا ترجمہ سب سے پہلے احمد زکی آفندی نے "نتائج الافہام" کے نام سے عربی میں

میں کیا۔ اس کو مولوی محی الدین خان جج ہائی کورٹ لحیدر آباد نے اردو کا جامہ پہنایا اور 1898ء میں نول کشور پریس نے شائع کیا لیکن اب یہ ترجمہ نہیں ملتا۔

محمود پاشا فلکی نے اگر علم فلکیات کی مدد سے تحقیقات کی بھی ہیں تو صحابہ کرام تابعین اور دیگر قدماء کی روایات کو جھٹلانے کے لئے ان پر انحصار کرنا کسی بھی طرح مناسب نہیں کیونکہ تمام سائنسی علوم کی طرح فلکیات کی کوئی بات قطعی نہیں ہوتی۔ سائنسی علوم میں آج جس بات کو درست تسلیم کیا جاتا ہے کل وہ بات غلط ثابت ہو سکتی ہے۔ ایک زمانے کے سائنس دان جس مسئلے پر متفق ہوتے ہیں۔ مستقبل والے اس کی نفی کر دیتے ہیں۔

ماہرِ تقویم ضیاء الدین لاہوری نے لکھا ہے۔ "قابلِ اعتماد ذرائع کی موجودگی میں گزشتہ تاریخوں کا تعین بھی وثوق کے ساتھ نہیں کیا جا سکتا"۔ (جوہرِ تقویم صفحہ 22)

آکسفورڈ یونیورسٹی کے پروفیسر مارگولیتھ لکھتے ہیں۔

It is not however possible to make pre-Islamic Calender.

یعنی جاہلی تقویم کا بنانا بہر حال ناممکن ہے۔ (نقوشِ رسول نمبر صفحہ 2۔76)

محمود پاشا فلکی سے قبل بھی کچھ لوگوں نے نجوم کے حساب سے یومِ ولادت معلوم کرنے کی کوشش کی۔

علامہ قسطلانی لکھتے ہیں کہ اہل زائچ کا اس قول پر اجماع ہے کہ 8 ربیع الاول کو پیر کلون تھا۔ اس سے نتیجہ نکلتا ہے کہ جو شخص بھی علم نجوم اور ریاضی کے ذریعے حساب لگا کر تاریخ نکالے گا مختلف ہو گی۔ پس ہمیں قدیم سیرت نگاروں، محدثین، مفسرین، تابعین اور صحابہ کرام رضوان اللہ اجمعین کی بات ماننا پڑے گی۔ صحابہ کرام اور تابعین کو دوزخ سے براءت کی نوید سنا دی گئی ہے۔ جس کا مطلب ہے وہ جنتی ہیں اور اہلِ جنت کو چھوڑ کر نجومیوں کی باتوں پر یقین کرنا کسی طرح بھی مناسب نہیں۔

مشکوۃ شریف کے باب الکہانت صفحہ 393 پر لکھا ہے "پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو کوئی خبریں بتانے والے کے پاس جائے اور پھر پوچھے کچھ اس سے تو نہیں قبول ہوتی نماز اس کی چالیس دن تک"۔

خبریں بتانے والے سے اسماعیل دہلوی نے نجومی' رمل' جفر' فال دیکھنے والا' عمہ نکالنے والا اور کشف اور استخارہ کو عوض کرنے والا مراد لیا ہے۔

(تقویۃ الایمان صفحہ 82 سطر نمبر 16-17)

ہٹ چھوڑیے بس اب سر انصاف آئیے
انکار ہی رہے گا میری جان کب تلک

ان عاقبت اندیشوں اور بدنصیبوں کو حضور علیہ السلام کی ولادت پاک 12 ربیع الاول ہونا گوارا نہیں مگر اسماعیل دہلوی کی تاریخ پیدائش 12 ربیع الاول ہونا تسلیم کر لیا ہے۔ (تقویۃ الایمان صفحہ 7)

ہر نقش محبت میں اُلٹا نظر آتا ہے
مجنوں نظر آتی ہے لیلیٰ نظر آتا ہے

یہ انہیں کے منہ پر طمانچہ ہے۔

اے چشم شعلہ بار ذرا دیکھ تو سہی
یہ گھر جو جل رہا ہے کہیں تیرا گھر نہ ہو

حقیقت بھی یہی ہے کہ یہ ناکامیوں اور مایوسیوں کے بے تاج شہنشاہ اور نامرادی کے علمبردار' انگریز کے چمچے' اندرا کے پیو کار' سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم سے محبت نہیں رکھتے بلکہ یہ اسماعیل دہلوی' سید احمد دہلوی' اشرف علی تھانوی' صدیق حسن بھوپالی' ثناءاللہ امرتسری' داؤد غزنوی' ابو یحییٰ بٹ لاہوری سے محبت رکھتے ہیں۔ بقول اکبر الہ آبادی ان کی تعریف ملاحظہ ہو۔

یہ کانگریسی مُلّا نہیں تم کو جانتے کیا ہیں
گاندھی کی پالیسی کے عربی میں ترجمہ ہیں

یہ ان کے ایسے بزرگ ہیں جو کسی نہ کسی طرح حضور پرنور شافعِ یوم النشور صلی اللہ علیہ وسلم کی شان پاک میں گستاخی کے مرتکب ہوئے ہیں۔ جن کا تذکرۂ بد لکھتے ہوئے قلم کے قدم رُک رُک جاتے ہیں اور سینۂ قرطاس سے چیخیں بلند ہوتی ہیں۔ جنہیں انسان کہتے ہوئے انسانیت کی پیشانی عرق آلود ہو جاتی ہے۔

رنگت ہے نزاکت ہے لطافت ہے مگر حیف
اک بوئے وفا یہ گل رعنا نہیں رکھتے

"مشت نمونہ از خروارے" کے طور پر ایک جھلک ملاحظہ ہو۔

ارے صاحب! ان بزرگوں کا کیا کہنا۔ وہ اللہ والے تھے ان کا مرتبہ تو اس سے بھی بلند ہے جتنا کہ ہم اور آپ سمجھ رہے ہیں۔ مولانا گنگوہی قطب عالم اور مربی خلائق تھے' مولانا نانوتوی تو انسانی روپ میں فرشتہ تھے اور کیا کہنا ہمارے حکیم الامت کا' وہ تو اپنے دور کے پیغمبر اور رسول تھے اور کچھ نہ پوچھئے مولانا نانوتوی کے متعلق "اللہ تعالیٰ اپنی کبریائی پر پردہ ڈال کر اتر آیا تھا۔ حالانکہ حال یہ ہے۔

رات شیطان کو خواب میں دیکھا
ساری صورت جناب کی سی تھی

بحوالہ "خون کے آنسو" صفحہ 283 از علامہ مشتاق نظامی

شرپسندوں اور انگریز کے نمک خوار' منافقت کے مریضوں نے ایڑی چوٹی کا زور لگایا کہ کسی نہ کسی طریقے سے سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے یوم ولادت 12 ربیع الاول کا تصور اہلِ سنت کے دلوں سے ہی نکال دیا جائے۔ لیکن مرض شرک و بدعت سے ایڑیاں رگڑ رگڑ کر وہ اس دنیا سے ہی اسفل السافلین کی منزل پا چکے ہیں۔

کچھ نہ صیاد کا شکوہ نہ گلچیں کا گلہ
اپنے ہاتھوں سے جلایا ہے نشیمن اپنا

دسمبر میں کرسمس ڈے (ولادت مسیح) کے موقعہ پر سعودی حکومت کی جانب سے امریکہ کو مبارکباد کے پیغامات بھیجے جاتے ہیں اور ربیع الاول کے مبارک مہینے کی آمد پاکستان میں شرک و بدعت کے فتوے بھیجے جاتے ہیں چہ جائیکہ مبارکباد کے پیغامات۔ آگے آپ خود اندازہ لگالیں کہ انڈے کہاں ہیں اور کڑکڑ کہاں۔

گل پھینکتے ہیں اوروں کی طرف بلکہ ثمر بھی
اے خانہ براندازِ چمن کچھ تو ادھر بھی

راقم السطور اکابر اسلام' بزرگان دین' علماء ملت اسلامیہ' مورخین و صحافی حضرات کی کتب سے ایسے حوالے درج کرتا ہے جن سے ان بدنصیبوں کی تحقیقات کا بھرم کھل جائے گا۔

بھاگو کے پھینک کے تیغیں لڑائی سے
لو مرد ہو تو اب نہ سرکنا لڑائی سے

سب سے پہلے محدثین اور بزرگان دین کی کتب کے حوالے درج کئے جاتے ہیں اور ساتھ ہی ہر ایک کی تصنیف منیف کا نام بھی اور صفحہ تک درج کیا جاتا ہے۔ ممکن ہے کہ معاندین کی تسلی ہو۔ ان کے ساتھ ہی درسی و غیر درسی' نصابی' مذہبی' سیاسی اور اصلاحی کتب کے حوالہ جات اور اصل عبارات پیش خدمت ہیں۔

ادھر آؤ پیارے ہنر آزمائیں
تو تیر آزما ہم جگر آزمائیں

1۔ حضرت جابر اور حضرت ابن عباس کا فرمان ہے۔

حضور خیر الانام علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ولادت باسعادت کے بارے میں حافظ ابو بکر بن ابی شیبہ نے صحیح اسناد کے ساتھ روایت فرمایا "عفان سے روایت ہے وہ سعید بن میناء سے روایت کرتے ہیں کہ جابر اور ابن عباس نے فرمایا کہ رسول صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت

عام الفیل میں سوموار کے دن بارھویں ربیع الاول کو ہوئی۔

اس حدیث کے راوی ابوبکر بن محمد بن شیبہ کے بارے میں ابوزرعہ (المتوفی 264ھ) فرماتے ہیں میں نے ابوبکر بن ابی شیبہ سے بڑھ کر حافظ حدیث نہیں دیکھا۔

محدث ابن حبان فرماتے ہیں۔ ابوبکر عظیم حافظِ حدیث تھے۔ آپ کا شمار ان لوگوں میں ہوتا ہے جنہوں نے حدیثیں لکھیں۔ ان کی جمع و تدوین میں حصہ لیا اور حدیث کے بارے میں کتب تصنیف فرمائیں۔ آپ نے 235ھ میں وفات پائی۔

ابن ابی شیبہ نے عفان سے روایت کیا ہے جن کے بارے میں محدثین نے فرمایا کہ عفان ایک بلند پایہ امام' ثقہ اور صاحب ضبط و اتقان ہیں اور سعید بن میناکا شمار بھی ثقہ راویوں میں ہوتا ہے پھر یہ صحیح الاسناد روایت جلیل القدر صحابہ کرام حضرت جابر بن عبداللہ اور حضرت عبداللہ ابن عباس رضی اللہ تعالیٰ عنہم سے مروی ہے۔

پس اس قول کی موجودگی میں کسی مورخ یا ماہر فلکیات کا یہ کہنا کہ 12 ربیع الاول تاریخ ولادت نہیں' بالکل غلط ہے۔ حضرت ابن عباس حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے چچا زاد بھائی تھے۔ انہوں نے یہ روایت ہاشمی خاندان کے بزرگوں یا سن رسیدہ خواتین سے سنی ہوگی۔ حضور نبی کریم کے خاندان سے زیادہ کس کو آپ کی ولادت کا علم ہو سکتا ہے۔ پس حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا یوم ولادت 12 ربیع الاول ہے۔

2۔ ہمارے آقا اور ہمارے نبی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سوموار کے روز 12 ربیع الاول شریف کو عام الفیل میں پیدا ہوئے۔ (عیون الاثر صفحہ 26 جلد اول) از امام الحافظ ابوالفتح محمد بن اسحاق بن الناس شافعی الاندلسی)

3۔ مجدد دین و ملت اعلیٰ حضرت مولانا احمد رضا خان صاحب بریلوی' قدس سرہ کی شخصیت محتاجِ تعارف نہیں۔ وہ تفسیر' حدیث فقہ' لغت کے عالم ہونے کی علاوہ ہندسہ' علم جفر اور علم نجوم کے ماہر تھے۔ حضور سید المرسلین' رحمتہ اللعالمین صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت اور وصال کے بارے میں اختلاف پر 14 صفحات کا رسالہ تحریر فرمایا۔ اس میں سال'

علماء و تاریخ پر مفصل بحث کی ہے۔ اعلیٰ حضرت قدس سرہٗ تحریر فرماتے ہیں۔
"(ولادت کے متعلق) سات قول ہیں مگر اشہر و اکثر و ماخوذ و معتبر بارہویں ہے۔ مکہ معظمہ میں ہمیشہ اسی تاریخ کو مکانِ مولدِ اقدس کی زیارت کرتے ہیں۔ شرح مواہب لدنیہ میں امام ابن کثیر سے۔ ھو المشہور عند الجمہور۔ اسی میں عمل ہے۔
(نطق الہلال بارخ ولادۃ الحبیب والوصال صفحہ 4'1317ھ)

4۔ صدر الافاضل مولانا نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ (المتوفی 1367ء) رقم طراز ہیں۔ 12 ربیع الاول کو صبح صادق کے وقت مکہ مکرمہ میں آپ کی ولادت ہوئی۔
"تبرکات صدر الافاضل صفحہ 199 مرتبہ معین الدین سواد اعظم لاہور۔"

5۔ حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رقم طراز ہیں۔ "جس سال واقعہ اصحاب فیل پیش آیا۔ اسی سال ماہ ربیع الاول میں دو شنبہ کے دن آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت ہوئی۔ جمہور کے نزدیک یہی قول ہے۔ البتہ تاریخ ولادت کی تعیین میں اختلاف ہے۔ بعض نے دوسری، بعض نے تیسری اور بعض نے بارہویں تاریخ بیان کی ہے۔
" سرور المحزون ترجمہ نور العیون صفحہ 18913ء مطبع محمدی لاہور۔"

6۔ احمد بن محمد بن ابی بکر بن عبد الملک بن احمد القسطلانی 'القتیبی' المصری الشافعی رحمۃ اللہ علیہ نے لکھا ہے۔
"مشہور قول یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر کے دن بارہویں ربیع الاول کو پیدا ہوئے۔ اس قول پر اہل مکہ کا عمل ہے کہ وہ لوگ اس وقت مولد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کی زیارت کرتے ہیں"۔ سیرت محمدیہ ترجمہ مواہب لدنیہ صفحہ 69

7۔ شیخ عبد الحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ تحریر فرماتے ہیں۔ "بعض علماء نے اس قول پر دعویٰ کیا ہے کہ ربیع الاول کی بارہ تاریخ تھی۔ یہی قول اشہر و اکثر ہے۔ اہل مکہ کا جائے ولادت شریفہ زیارت اور مولود پڑھنے میں اور جو کچھ بھی اس کے آداب و اوضاع ہیں ادا کرتے ہیں۔ اسی قول یعنی بارہویں رات اور پیر کے دن پر عمل ہے"۔
مدارج النبوت صفحہ 24 مترجم اشرف نقشبندی

8۔ علامہ ابوالحسن علی بن محمد الماوردی جو علم سیاست اسلامیہ کے ماہرین میں سے ہیں اور جن کی کتاب "الاحکام السلطانیہ" آج بھی سیاست کے طلبہ کے لئے بہترین ماخذ ہے۔ اپنی کتاب میں ارشاد فرماتے ہیں۔

لانہ ولد بعد خمسین یوما من الفیل وبعد موت ابیہ فی یوم الاثنین الثانی عشر۔

(اعلام النبوۃ صفحہ 192)

واقعہ اصحاب فیل کے پچاس روز بعد آپ کے والد کے انتقال کے بعد حضور علیہ السلام بروز سوموار 12 ربیع الاول کو پیدا ہوئے۔

9۔

The Apostle Was born on monday,12th Rabi-ul-Awwal in the year of Elephant

پیغمبر خدا صلی اللہ علیہ وسلم عام الفیل میں 12 ربیع الاول کو پیر کے دن پیدا ہوئے۔

Ishaqs sirat Rasul Allah (-P-69) Oxford University London.

امام المغازی محمد بن اسحاق نے سب سے پہلے سیرت کی کتاب لکھی۔ ابن اسحاق امام زہری کے شاگرد تھے۔ ان کا انتقال 150ھ یا 151ھ میں ہوا۔ ان کی کتاب المغازی پہلے ناپید تھی مگر ڈاکٹر محمد حمید اللہ نے اس کی تحقیق اور نور الٰہی ایڈووکیٹ نے اس کا اردو ترجمہ کیا جو جنوری 1985ء میں "نقوش" کے "رسول نمبر" کی جلد یازدہم میں شائع ہوا۔ سیرت ابن اسحاق کی تحقیق لندن یونیورسٹی کے عربی پروفیسر A-Guillaume نے اس کا انگریزی ترجمہ کیا جو 1955ء میں آکسفورڈ یونیورسٹی نے شائع کیا۔ اوپر بالا انگریزی جملہ اسی کتاب سے ماخذ ہے۔

10۔ نبی پاک علیہ الصلوۃ والسلام کی ولادت باسعادت 12 ربیع الاول شریف کو ہے۔ عند المحدثین صحیح قول یہی ہے۔ عبارت ملاحظہ فرمائیں۔ قال ابن اسحاق ولد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوم الاثنین لاثنتی عشرۃ لیلۃ خلت من شہر ربیع الاول عام الفیل۔

سیرت ابن ہشام عربی صفحہ 167 جلد اول

11۔ المختصر الی عبداللہ الحاکم انیشا پوری کا فیصلہ دیکھئے۔ محمد بن اسحاق نے کہا کہ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت پیر کے دن 12 ربیع الاول کو ہوئی۔
(المستدرک علی الصحیحین صفحہ 603 جلد دوئم طبع بیروت)

12۔ عاشق رسول علامہ یوسف نبہانی رحمت اللہ فرماتے ہیں۔ "نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت پیر کے دن 12 ربیع الاول کو ہوئی۔ اصل عبارت اس طرح ہے۔ الجمہور انہ صلی اللہ علیہ وسلم ولد یوم الاثنین ثانی عشرۃ ربیع الاول و ھو قول ابن اسحاق۔ (حجۃ اللہ علی العالمین صفحہ 231)

13۔ علامہ حسن موسیٰ شبلنجی علیہ الرحمت فرماتے ہیں۔ ولد صلی اللہ علیہ وسلم بمکتہ عند طلوع الفجر یوم الاثنین لاثنتی عشرۃ لیلتہ مضت من شھر ربیع الاول۔ یعنی نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم مکہ میں طلوع فجر کے وقت 12 ربیع الاول کو پیر کے دن پیدا ہوئے۔
(نورالابصار عربی صفحہ 13 بر حاشیہ اسعاف الراغبین صفحہ 9)

14۔ مولانا معین الدین کاشفی الہروی علیہ الرحمتہ فرماتے ہیں کہ مشہور ہے کہ ربیع الاول کے مہینے میں آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے۔ اور اکثر کہتے ہیں کہ ربیع الاول کی 12 تاریخ تھی۔ (ترجمہ معارج النبوت فارسی باب سوم صفحہ 37)

15۔ علامہ ابن حجر عسقلانی علیہ الرحمتہ کا قول ملاحظہ فرمائیں۔
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر کے دن 12 ربیع الاول کو پیدا ہوئے۔
سیرت محمدیہ ترجمہ مواہب لدنیہ صفحہ 153 جلد اول

16۔ حضرت محدث سہیلی رحمتہ اللہ علیہ کا عقیدہ۔ محمد بن اسحاق مطلبی نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر کے دن 12 ربیع الاول کو عام الفیل میں پیدا ہوئے۔
سیرت ابن ہشام بر حاشیہ الروض الانف صفحہ 107 جلد اول

17۔ شاہ عبدالحق محدث دہلوی علیہ الرحمتہ فرماتے ہیں۔ "تاریخ ولادت بارھویں ہے اور یہی قول مشہور ہے۔ اسی پر اہل مکہ کا عمل ہے کہ وہ اس تاریخ کو حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی جائے ولادت کی زیارت کرتے ہیں۔ طیبی نے کہا کہ سب کا اس پر اتفاق ہے

کہ آپ 12 ربیع الاول کو پیر کے دن پیدا ہوئے۔

ترجمہ اثبت بالسنۃ عربی صفحہ 57 سطر نمبر 22-21-20

18۔ محدث ابن جوزی علیہ الرحمتہ فرماتے ہیں۔ ابن عباس رضی اللہ عنہ کا قول ہے کہ آپ 12 ربیع الاول کو پیدا ہوئے۔ یہ قول زیادہ صحیح ہے۔ (عید میلاد النبی صفحہ 50)

19۔ حضرت محمد بن الحسن علیہ الرحمتہ فرماتے ہیں۔ تاریخ ولادت میں اختلاف پایا جاتا ہے لیکن مشہور اور صحیح قول یہ ہے کہ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم 12 ربیع الاول کو پیدا ہوئے۔ (تاریخ الخمیس صفحہ 196 طبع بیروت)

20۔ علامہ ابن حجر ہیتمی شافعی مکی علیہ الرحمتہ کا عقیدہ یہ ہے۔ وکان مولدہ لیلۃ الاثنین لاثنتی عشرۃ لیلۃ خلت شھر ربیع الاول۔ یعنی نبی پاک صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت پاک 12 ربیع الاول کو ہوئی۔ (النعمتہ الکبریٰ صفحہ 20)

21۔ علامہ امام محمد بن عبد الباقی المالکی الزرقانی فرماتے ہیں۔ جمہور کے نزدیک صحیح تاریخ ولادت 12 ربیع الاول ہے اور یہی مشہور ہے۔ (زرقانی علی المواہب صفحہ 132 جلد اول)

22۔ مولوی اعزاز علی دیوبندی لکھتا ہے۔ ولد صلی اللہ علیہ بمکتہ عام الفیل یوم الاثنین لاثنتی عشرۃ خلت من شھر ربیع الاول علی الاصح من الاقوال۔

(نفحتہ العرب صفحہ 141 سیرت الانبیا صفحہ 490 بحوالہ ابن خلدون تاریخ حبیب اللہ صفحہ 13)

23۔ نواب صدیق خان بھوپالی لکھتا ہے کہ ولادت شریف مکہ مکرمہ میں بوقت طلوع فجر کے روز دوشنبہ دوازدھم ربیع الاول (12 ربیع الاول) عام الفیل کو ہوئی۔ جمہور علماء کا یہی قول ہے۔ ابن الجوزی نے اس پر اتفاق کیا ہے۔

(الشمامتہ العنبریہ صفحہ 7)

24۔ عین ولادت باسعادت کے دن بارہ ربیع الاول شریف کو بھی محفل میلاد کا انعقاد صحابہ کرام کی سنت ہے۔ رسالہ محمد نور صفحہ 56 از علامہ محمد منشا تابش قصوری صاحب صدر سنی علماء کونسل مدرس جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

25۔ صحابہ کرام تابعین، مفسرین، محدثین اور مورخین کی اکثریت نے بارہ ربیع الاول کو

حضور صلی اللہ علیہ وسلم کا یوم ولادت قرار دیا ہے اور قدیم دور سے بارہ ربیع الاول کو عید میلاد النبی منائی جاتی ہے۔ ضیائے حرم عید میلاد النبی نمبر صفحہ 184 (1310ھ)

26۔ جناب ابو الاعلیٰ مودودی رقم طراز ہیں۔ ربیع الاول کی کونسی تاریخ تھی؟۔ اس میں اختلاف ہے۔ لیکن ابن شیبہ نے حضرت عبداللہ بن عباس اور حضرت جابر بن عبداللہ رضی اللہ عنہم کا قول نقل کیا ہے کہ آپ 12 ربیع الاول کو پیدا ہوئے اس کی تصریح محمد بن اسحاق نے کی ہے اور جمہور اہل علم میں یہی تاریخ مشہور ہے۔

سیرت سرور عالم از ابو الاعلیٰ مودودی صفحہ 93-94

27۔ سر سید احمد خان بانی علی گڑھ یونیورسٹی نے خطبات الاحمدیہ علی العرب والسیرۃ المحمدیہ" میں لکھا ہے

Orisental Historion are, for the most past, of ipinion that the date of birth, Muhammad was 12th Rabi (1) in the year of Elephat of of Abraha. fifty five days after the attack

جمہور مورخین کی رائے ہے کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم بارہویں ربیع الاول کو عام الفیل کے پہلے برس یعنی ابرھا کی چڑھائی کے پچپن روز بعد پیدا ہوئے

خطبات الاحمدیہ علی العرب والسیرۃ المحمدیہ صفحہ 12

28۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت موسم بہار میں دو شنبہ (پیر) کے روز بارہ ربیع الاول ہے۔ (حیات رسول مکتبہ تعمیر انسانیت لاہور صفحہ 92)

29۔ رسول اللہ کا سن پیدائش 12 ربیع الاول بروز پیر (20 اپریل 571ء) ہے۔

1001 سوال و جواب صفحہ 128 ماجد علی سید فیروز سنز لاہور

30۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم 20 اپریل 571ء کو عرب کے ایک شہر مکہ میں پیدا ہوئے یہ ربیع الاول کی 12 تاریخ تھی اور پیر کا دن تھا۔

محمد رسول اللہ صفحہ 5 نیشنل بک فاؤنڈیشن لاہور 1975ء

31۔ جس دن ابرھائے ہاتھیوں کے لشکر سے کعبہ پر چڑھائی کی۔ اس کے پچاس یا پچپن روز کے بعد 12 ربیع الاول مطابق 20 اپریل 571ء کو حضور کی ولادت ہوئی۔

دین مصطفیٰ صفحہ 84 سطر نمبر 16 از علامہ سید محمود احمد رضوی

32۔ صبح صادق کا سہانا وقت تھا اور پیر کا مبارک دن تھا۔ ربیع الاول کی 9 یا 12 تاریخ اپریل کا مہینہ سن عیسوی 571ء تھا۔ نورِ مجسم محسنِ اعظم، پیکرِ عظمت، سراپا شرافت صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے وجودِ مسعود سے دنیائے کائنات کو شرف فرمایا۔

(محبوب کے حسن و جمال کا عطر صفحہ 11 از خواجہ محمد اسلام)

نوٹ: مصنف کے نزدیک اگر 9 تاریخ ہی معتبر ہوتی تو اسے بارہ ربیع الاول لکھنے کی ضرورت محسوس نہ ہوتی۔

33۔ مشہور یہی ہے کہ واقعہ اصحاب فیل سے پچپن دن کے بعد بارہ ربیع الاول مطابق بیس اپریل 571ء ولادت باسعادت کی تاریخ ہے۔ اہل مکہ کا اس پر عمل درآمد ہے کہ وہ لوگ بارہویں ربیع الاول کو کاشانہ نبوت کی زیارت کرنے کے لئے جاتے ہیں اور وہاں میلاد کی محفلیں منعقد کرتے ہیں۔ (سیرت مصطفیٰ از علامہ عبدالمصطفیٰ اعظمی صفحہ 59)

34۔ مورخین نے جناب محمد رسول اللہ کی ولادت 12 ربیع الاول 40ء یا 48 نوشیرواں بمطابق 1882ء سکندری واقعہ عام الفیل تحریر کی ہے۔

ہمارے پیغمبر از احمد مصطفیٰ صدیقی راہی صفحہ 219 سطر نمبر 14

35۔ یہ ماہ پاک، ربیع الاول شریف کا پیارا پیارا مہینہ ہے اس کی بارہ تاریخ کو حبیب کبریا، امام الانبیا بے کسوں کے کس، بے بسوں کے بس، بے سہاروں کے سہارے، بے چاروں کے چارے، غریبوں کے حامی، یتیموں کے والی، شفیع المذنبین، رحمۃ اللعالمین، تاجدار عرب و عجم، فخر بنی آدم، احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی جلوہ گری ہوئی۔

(الخطیب صفحہ 121 سطر نمبر 16 قاری محمد الدین نعیمی فیصل آباد)

36۔ حضرت عبداللہ کی وفات کے چھ ماہ بعد حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نو، دس، یا بارہ

ربیع الاول (20 اپریل 571ء) کو مکہ مکرمہ میں پیدا ہوئے۔ (حیات قدسیہ صفحہ 15)

37۔ جس دن ہمارے رسول پاک دنیا میں تشریف لائے یہ اپریل 571ء کی بیس تاریخ اور ربیع الاول کے مہینے کی 12 تاریخ تھی اور پیر کا دن تھا۔

ہمارے رسول پاک صفحہ 43 از طالب الہاشمی

38۔ رسول اللہ کی والدہ مکرمہ سے مروی ہے کہ وہ رسول اللہ کی حاملہ ہو کر درد حمل کے بوجھ اور الم سے دور رہیں اور دل کو اک طرح کا سرور سا رہا۔ سال مولود کے ماہ سوم کی دوس اور دو ہے۔

ہادی عالم صفحہ 43 سطر نمبر 11 از محمد ولی زاری

39۔ آج ربیع الاول کی بارہ تاریخ ہے۔ یہ ایک مقدس اور مبارک دن ہے۔ آج کے روز سید الانبیاء جناب احمد مجتبیٰ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم اس گلشن ہستی میں جلوہ گر ہوئے۔ (رسائل کاظمی صفحہ 12 از سید ارشد سعید کاظمی)

40۔ محدثین اور مورخین کا اس بات پر قریب قریب اتفاق ہے کہ اصحاب فیل کا واقعہ محرم میں پیش آیا اور رسول اللہ کی پیدائش ربیع الاول میں ہوئی۔ آپ 12 ربیع الاول پیر کے روز بیس اپریل 571ء کی مبارک صبح اس دنیا میں تشریف لائے۔

کتاب شان محمد صفحہ 234 از میاں عابد احمد

41۔ ذکر ولادت نبی صلی اللہ علیہ وسلم اعلیٰ درجہ کا مستحب ہے۔

(عقائد علماء دیوبند حسام الحرمین صفحہ 246)

اگرچہ اس جملے میں 12 ربیع الاول کا ذکر نہیں ہے۔ "از خرس موئے بس است" کے تحت ذکر ولادت کا ثبوت ہی کافی ہے۔ بھاگتے چور کی لنگوٹی ہی سہی۔

42۔ مولوی صادق سیالکوٹی سید الکونین میں لکھتا ہے۔ "بہار کے موسم 12 ربیع الاول شریف 22 اپریل 571ء سوموار کے روز' نور کے تڑکے' حافظ بانوبِی گوم' مشہور روایت حضور علیہ السلام کی پیدائش کی تو 12 ربیع الاول ہے۔ (سید الکونین صفحہ 60)

الجھا ہے پاؤں یار کا زلف دراز میں
لو آپ اپنے دام میں صیاد آگیا

43۔ مولوی احمد علی لاہوری لکھتے ہیں۔ احمد مجتبیٰ محمد مصطفیٰ رحمتہ للعالمین صلی اللہ علیہ وسلم 12 ربیع الاول میں اپریل 571ء پیر کے دن عرب دیس کے شہر مکہ میں پیدا ہوئے۔
(ہفت روزہ خدام الدین صفحہ 187 مارچ 1977ء)

44۔ مولوی عبدالستار وہابی کا اعتراف:

بارہویں ماہ ربیع الاول رات سوار نورانی
فضل کنوں تشریف لیایا پاک حبیب حقانی

اکرام محمدی صفحہ 270

وہابیوں میں شرم کا کچھ بھی اثر نہیں
ہے اعتراض غیروں پہ اپنی خبر نہیں

45۔ حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم 12 ربیع الاول دو شنبہ کے دن فجر کے وقت کہ ابھی ستارے آسمان پر نظر آرہے تھے پیدا ہوئے۔
(سیرت رسول عربی صفحہ 43 سطر 5-6 از علامہ نور بخش توکلی)

46۔ بتاریخ 12 ربیع الاول مطابق 20 اگست 570ء بروز دو شنبہ صبح کے وقت حضور اکرم کی ولادت ہوئی۔ اہل مکہ کا معمول ہے کہ وہ آج بھی آپ کے مقام ولادت کی زیارت کرتے ہیں۔ (محمد رسول اللہ صفحہ 30 سطر نمبر 3-4-5)

47۔ حضور علیہ السلام کی ولادت باسعادت واقعہ اصحاب فیل کے پچپن روز بعد بروز پیر بارہ ربیع الاول کو ہوئی۔ (شواہد النبوت صفحہ 22 از علامہ جامی)

48۔ بلاشبہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کا مقام ولادت مکہ معظمہ ہے اور اہل مکہ کا

قدیم سے ہر سال 12 ربیع الاول کو جائے ولادت پر حاضر ہوتا اور میلاد شریف پڑھتا اس کی روشن دلیل ہے کہ آپ کی تاریخ ولادت بارہ ربیع الاول ہے۔

ذکر الحسین فی سیرت نبی الثقلین صفحہ 116 سطر نمبر 17-18

49۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم 12 ربیع الاول مطابق 23 اپریل 571ء کو رحمت عالم بن کر دنیا میں تشریف لائے۔ (سوئے حرم صفحہ 106 سطر نمبر 10-11 از سید آفتاب حلیم PIA)

50۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم 20 اپریل 571ء (بارہ یا نو ربیع الاول) کو روز پیر صبح صادق کے وقت مکہ میں پیدا ہوئے۔ (معلومات عامہ صفحہ 61 مرتبہ ظفر اقبال)

نوٹ: مرتب کے نزدیک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی تاریخ ولادت 12 ربیع الاول ہے اسی لئے پہلے 12 لکھا اور پھر 9۔ اگر اس کے نزدیک 9 ربیع الاول کی اہمیت زیادہ ہوتی تو وہ اسے پہلے درج کرتے۔

51۔ حضرت ابراہیم علیہ السلام کی دعا کے اڑھائی ہزار برس بعد 12 ربیع الاول کو اسی ابراہیمی شہر مکہ میں قبیلہ قریش کے ہاں ایک بچہ پیدا ہوا۔ دادا نے محمد اور ماں نے احمد نام رکھا۔

نور کامل صفحہ 36 سطر نمبر 3-4-5 از قاضی عبد المجید قریشی

52۔ آنحضرت کی تاریخ ولادت 12 ربیع الاول ہے۔ آپ پیر کے روز حضرت عیسیٰ کے 570ء سال بعد 571ء میں مکہ مکرمہ میں پیدا ہوئے۔ عرب اس سال کو عام الفیل کہتے ہیں۔ (اسلامی تہذیب و تمدن صفحہ 347)

53۔ ولادت حضرت رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم دوازدہم (بارہ) ربیع الاول است' مسلمانان جہاں جشن عید میلاد را ہمیں روز میگرند۔

کتاب فارسی صفحہ 81 از مفتی محمد اشرف قادری صاحب آف مراڑیاں شریف

54۔ آپ کی ولادت باسعادت بوقت صبح صادق بروز پیر بارہ ربیع الاول بمطابق 21 اپریل 571ء کو ہوئی۔ (ماہنامہ ترجمان اویس صفحہ 71)

55۔ حضور پر نور صلی اللہ علیہ وسلم بارہ ربیع الاول عام الفیل 20 اپریل 571ء یکم

جیٹھ 628 بکری بروز پیر بعد از نماز صبح صادق قبل از طلوع آفتاب حضرت عبداللہ بن عبدالمطلب کے گھر پیدا ہوئے۔ (ماہنامہ نور الحبیب صفحہ 41 اکتوبر 1989ء)

56۔ ہمارے پیارے نبی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ایک خوبصورت نوجوان حضرت عبداللہ کے گھر 12 ربیع الاول بمطابق 20 اپریل 571ء کو صبح کے وقت پیدا ہوئے۔ (اسلامیات سی۔ٹی علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی صفحہ 80)

57۔ نبی اکرم صلی اللہ علیہ وسلم کی پیدائش کی تاریخ کے بارے میں جمہور کا یہ مسلک رہا ہے کہ ولادت 12 ربیع الاول بمطابق 23 اپریل 571ء پیر کے دن صبح صادق کے وقت ہوئی۔ (اسلامیات لازمی بی۔اے' بی ایس سی صفحہ 149 علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی اسلام آباد)

نوٹ: علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی اسلام آباد' دور جدید کے تمام تقاضے کماحقہ پورے کر رہی ہے۔ اور ساتھ ساتھ ایسے کارہائے نمایاں سرانجام دے رہی ہے جن کا تعلق بالخصوص نظام تعلیم سے ہے۔ علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی سے فارغ شدہ اساتذہ کرام بہت احسن طریقے سے تدریسی فرائض سرانجام دے رہے ہیں۔ یونیورسٹی بڑا کا طرہ امتیاز ہے کہ وہ اپنی کتب میں شامل کرنے کے لئے ایسا مسودہ ترتیب دیتی ہے جس میں مزید تحقیق کی چنداں ضرورت نہیں رہتی۔

علامہ اقبال اوپن یونیورسٹی مبارکباد کی مستحق ہے کہ اس نے نبی دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت کے سلسلے میں اسی تاریخ کو مستند سمجھا ہو کہ محدثین' آئمہ کرام علماء و مشائخ کی تحقیق سے ہم تک پہنچی ہے اور اسی پر جمہور علماء کا مسلک رہا ہے۔

58۔ کائنات گواہ ہے کہ تاریخ انسانی کا سب سے روشن اور مبارک دن 12 ربیع الاول ہے کہ اس دن وہ ہستی اس دنیا میں تشریف لائی جس سے انسانیت کی افق پر سے ظلمتیں چھٹ گئیں اور سپیدہ سحر چاروں طرف کھل گیا۔ (پیغام اسلامی جمعیت طلبہ 1979ء)

59۔ علامہ ابن خلدون کے مطابق آپ کی تاریخ ولادت بارہ ربیع الاول ہے۔

سیرت کوئز صفحہ 18 مرتبہ لطف اللہ گوہر

60۔ ہمارے نبی حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم ہیں جو بروز پیر بارہ ربیع الاول

شریف مطابق 20 اپریل 571ء میں مکہ شریف میں پیدا ہوئے۔
(انوار شریعت صفحہ 11 سطر نمبر 21)

61۔ آپ عام الفیل میں دو شنبہ کے دن بارہویں ربیع الاول 42 کسری کو دنیا میں ظہور فرما ہوئے اور ہبوط آدم علیہ السلام سے آپ تک چھ ہزار ایک سو تیرہ برس کا فاصلہ ہے۔
موضح القرآن اردو صفحہ 33 شاہ رفیع الدین محدث دہلوی

62۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت مبارک 12 یا نو ربیع الاول بمطابق 20 اپریل 571ء کو ہوئی۔ اسلامیات اختیاری صفحہ 195 جماعت نہم و دہم پنجاب ٹیکسٹ بورڈ لاہور

63۔ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی مشہور روایت کے مطابق (22 اپریل 571ء) 12 ربیع الاول پیر کے دن پیدا ہوئے۔
اسلامیات لازمی نہم و دہم صفحہ 88 پنجاب ٹیکسٹ بک بورڈ لاہور

64۔ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم بارہ ربیع الاول (20 اپریل 571ء) کو پیر کے دن عرب کے مشہور شہر مکہ میں پیدا ہوئے۔ (دینیات برائے جماعت پنجم صفحہ 55، 1971ء)

65۔ ولد سیدنا محمد صلی اللہ علیہ وسلم بمکۃ المکرمۃ یوم الاثنین فی الثانی عشر من شہر ربیع الاول عام الفیل الموافق العشرین من ابریل 571ء میلادی۔
الکتاب العربی برائے جماعت ہشتم صفحہ 16 پنجاب ٹیکسٹ بک بورڈ لاہور
یعنی حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم بارہ ربیع الاول عام الفیل بروز سوموار بمطابق 20 اپریل 571ء کو مکہ مکرمہ میں پیدا ہوئے۔

66۔ عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تہوار 12 ربیع الاول کو بڑے جوش و عقیدت سے منایا جاتا ہے۔ اس روز حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کی خوشی منائی جاتی ہے۔ بازاروں، محلوں اور گھروں کو خوبصورتی سے سجایا جاتا ہے۔ نیز جلسے اور میلاد شریف منعقد کئے جاتے ہیں۔ (مطالعہ پاکستان نہم و دہم صفحہ 119 سطر 9-10-11 پنجاب ٹیکسٹ بک بورڈ لاہور 1989ء)

67۔ عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم ہر سال 12 ربیع الاول کو منائی جاتی ہے۔ یہ

مبارک دن حضور نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت کون ہے۔ یہی وہ دن ہے جس کی آمد سے کفر و شرک کا اندھیرا دنیا سے مٹ گیا۔

اردو کی آٹھویں کتاب صفحہ 3 سطر نمبر 2-3-4 '1988ء پنجاب ٹیکسٹ بورڈ لاہور

It was tweith day of Rabi- ul-ul-Awwal. Hazrat Abdul Muttalib, the the Kaba chief of Quraish, was sitting near A woman came running 68. towards him. What is the matter? asked Hazrat Abdul Muttalib. she replied.Son of Abdallah? asked Hazrat Abdul Muttalib. <You have a grandson> Yes the son of Abdullaha, she said. English 8th page No. 1- 1987.Punjab Text book board Lahore.

69۔ آج بارہ ربیع الاول ہے۔ صبح ہی سے ہر طرف رونق اور چہل پہل دکھائی دیتی ہے۔ سکول کو خوبصورت رنگ برنگی جھنڈیوں سے سجایا گیا ہے۔ تمام طالب علم خوش و خرم رنگ برنگے لباس پہنے ہال میں جمع ہو رہے ہیں۔ جشن کا سماں ہے۔ کیوں نہ ہو۔

محمد مصطفیٰ صلی علیٰ کی آج آمد ہے
حبیب کبریا کی آج آمد ہے

آج باعث تخلیق کائنات، رحمت عالم، نور مجسم حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا جشن ولادت ہے۔ آپ کی آمد کی خوشی کا منانا ہر مسلمان پر لازم ہے اور عبادت ہے۔

اردو کی ساتویں کتاب صفحہ 17 پنجاب ٹیکسٹ بک بورڈ لاہور

جہاں تک پنجاب ٹیکسٹ بک بورڈ کا تعلق ہے یہ ایک ذمہ دار ادارہ ہے۔ جس کے آفیسر اور نگران عملہ تحقیق پر مبنی مضامین ہی اپنی کتب میں شائع کرتے ہیں۔ لاکھوں طلباء پنجاب ٹیکسٹ بک بورڈ کی مجوزہ کتب (Prescribed books) پڑھ چکے ہیں اور لاکھوں اب بھی پڑھ رہے ہیں۔

یہ ادارہ دلی مبارکباد کا مستحق ہے۔ جس نے کتب میں وہی تاریخ ولادت سرکار درج کی ہے جس پر جمہور علماء کرام اور اکابرین اسلام متفق ہیں۔ ایک آدھ کتاب میں تاریخ ولادت تو بھی درج کی گئی ہے۔ وہ پرانا ایڈیشن ہے ممکن ہے کہ آئندہ اشاعت میں اس کی بھی تصحیح کر دی جائے اور باقی میری نظر سے گزرنے والی تمام کتابوں میں تاریخ ولادت 12 ربیع الاول ہی درج کی گئی ہے۔

70۔ ولادت باسعادت۔ 12 ربیع الاول روز دو شنبہ بعد صبح صادق۔ قبل طلوع آفتاب۔ 11 ماہ بیشنس 3675 طوفان۔ یکم جیٹھ 3672 کل جگ۔ 20 ماہ ختم 2585 ابراہیمی۔ 20 ماہ نیساں 882 سکندری، یکم جیٹھ 668 بکری، 22 اپریل 571ء عیسوی مقام ولادت مکہ المکرمہ۔

(کیلنڈر شائع کردہ مرکزی مسجد فیض مدینہ کھوکے از علامہ محمد اکرم رضوی)

71۔ بارہ ربیع الاول کی رات ہر سال باقاعدہ مسجد حرام میں اجتماع کا اعلان ہو جاتا ہے۔ تمام علاقوں کے علاوہ فقہا گورنر اور چاروں مذاہب کے قاضی مغرب کی نماز کے بعد مسجد حرام میں اکٹھے ہو جاتے ہیں۔ (الاعلام باعلام بیت اللہ الحرام صفحہ 194)

72۔ ہر سال مکہ شریف میں بارہ ربیع الاول کی رات کو معمول ہے کہ قاضی مکہ جو شافعی ہیں مغرب کی نماز کے بعد لوگوں کے ایک جم غفیر کے ساتھ مولد شریف کی زیارت کے لئے جاتے ہیں۔ (القول الفصل مطبوعہ ریاض 1979ء صفحہ 145)

73۔ بارہ ربیع الاول حضور علیہ السلام کا یوم ولادت جیسا کہ تاریخ میں آیا ہے کہ آپ کی ولادت سال فیل میں 12 ربیع الاول کو ہوئی۔

(جان جاناں صفحہ 117 از ڈاکٹر محمد مسعود احمد صاحب)

74۔ پیدائش 12 تاریخ کو ربیع الاول کے مہینے میں پیر کے دن حضرت عیسیٰ سے 571 برس بعد ہوئی۔ سب گھر والوں کو اس بچے کے پیدا ہونے سے بڑی خوشی ہوئی۔

رحمت عالم صفحہ 13 از علامہ سید سلیمان ندوی

75۔ پیغمبر کی ولادت امن والے شہر مکہ "ہنبھل" میں سب سے بڑے سردار

(پروہت) کے ہاں 12 ربیع الاول (شکل پکشھ) کو ہو گی۔ باپ کا نام عبداللہ (ویشنو لش) ہو گا ماں کا نام آمنہ (سومتی) ہو گی۔ (بھاگوت پران۔ اسکند 12 باب 2 شلوک 18 بحوالہ جان جاں صفحہ 47)

76۔ 12 ربیع الاول کو ان کے ہاں لوگ جمع ہوتے۔ درود شریف پڑھا جاتا۔ پھر شاہ صاحب آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے فضائل اور بعض احادیث سناتے۔

الدرالمنظم صفحہ 89 بحوالہ جان جاناں صفحہ 115

77۔ شیخ محمد اقبال صاحب فرماتے ہیں کہ قوی تر اقوال 8 اور 12 ربیع الاول کی طرف راجح ہیں۔ (جواہر اسلام صفحہ 97 علمی کتب خانہ لاہور)

78۔ یہ ربیع الاول کا مقدس مہینہ تھا۔ تاریخ کے بارے میں ارباب سیر اور مورخین میں اختلاف پایا جاتا ہے۔ 12 ربیع الاول کو عام طور پر برصغیر میں تاریخ ولادت مصطفوی قرار دیا جاتا ہے۔ (نو ربیع الاول کے حق میں بھی شہادتیں موجود ہیں)

قومی ڈائجسٹ خصوصی نمبر 1989ء صفحہ 50

79۔ اگرچہ شیعہ علماء جیسے حاج شیخ عباس قمی نے زندگانی حضرت محمد میں ڈاکٹر محمد مسعود رضا خلیلی نے چہاردہ معصومین میں رسول اللہ کی تاریخ ولادت 17 ربیع الاول لکھی ہے۔ مگر علامہ محمد باقر مجلسی نے حیات القلوب جلد دوم میں لکھا ہے کہ محمد بن یعقوب کلینی نے کہا کہ حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت جب ہوئی تو ماہ ربیع الاول کی 12 راتیں گزر چکی تھیں۔ (حیاۃ القلوب جلد دوم صفحہ 112 امامیہ کتب خانہ لاہور)

یہی روایت جلاء العیون جلد اول میں بھی موجود ہے۔ (جلاء العیون جلد اول صفحہ 72 از محمد باقر مجلسی)

اس لئے اس کے مقابلے میں عصر حاضر کے شیعہ مورخین کی بات کو تسلیم نہیں کیا جا سکتا۔

80۔ رسول خدا صلی اللہ علیہ وسلم پیر کے دن بارھویں ربیع الاول کو پیدا ہوئے جس سال کہ اصحاب فیل نے مکہ پر لشکر کشی کی تھی۔ (سیرت ابن ہشام اردو صفحہ 182 غلام علی اینڈ

سنز لاہور)

81۔ شیخ الاسلام علامہ ابن حجر عسقلانی شارح بخاری نے لکھا ہے۔

"آپ کی ولادت پیر کے دن جب ربیع الاول کی بارہ راتیں گزر چکی تھیں ہوئی"۔

بحوالہ ضیائے حرم صفحہ 186

82۔ امام محمد الغزالی نے فقہ السیرۃ میں 12 ربیع الاول کو یوم ولادت قرار دیا ہے۔

(فقہ السیرۃ صفحہ 60 دار الاحیاء التراث العربی)

83۔ آپ کی ولادت سوموار کے دن عام الفیل میں ربیع الاول کی بارہویں کو ہوئی۔

الوفا از ابوالفرج عبد الرحمٰن جمال الدین بن علی بن محمد القرشی البکوی الحنبلی۔

مترجم۔ مولانا محمد اشرف نقشبندی صفحہ 177

84۔ حافظ عماد الدین ابوالفداء اسماعیل القرشی الدمشقی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی 774ھ) السیرۃ النبویہ میں رقم طراز ہیں۔

ابن ابی شیبہ نے عفان سے روایت کی، انہوں نے سعید بن مینا سے اور انہوں نے حضرت جابر اور حضرت ابن عباس رضی اللہ عنہم سے روایت کی ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پیر کے دن 12 ربیع الاول کو پیدا ہوئے۔ یہی جمہور میں مشہور ہے۔

ضیائے حرم میلاد النبی نمبر صفحہ 186

85۔ ڈاکٹر محمد عبدہ یمانی نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی تاریخ ولادت 12 ربیع الاول کو صحیح تاریخ لکھا ہے۔ (علموا اولادکم محبت رسول اللہ صفحہ 99 وزارت اعلام سعودی عرب 1987ء تیسرا ایڈیشن)

86۔ اکثریت کے نزدیک آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت 12 ربیع الاول کو ہوئی۔

حیات محمد صفحہ 126 از ڈاکٹر محمد حسین ہیکل مطبوعہ قاہرہ

87۔ مصر کے مشہور آفاق عالم شیخ محمد ابو زہرہ نے اپنی تالیف "خاتم النبین" میں 12 ربیع الاول پیر کے دن سرکار صلی اللہ علیہ وسلم کی اس جہان میں آمد کا دن قرار دیا ہے۔

خاتم النبین صفحہ 118 از امام ابو زہرہ مکتبہ دار الفکر

88۔ 12 ربیع الاول' بارھویں تاریخ حضور انور صلی اللہ علیہم کی ولادت پاک کا دن ہے۔

اسلامی زندگی از صاحب تفسیر نعیمی مفتی احمد یار نعیمیؒ صفحہ 102

89۔ انڈونیشیا کا اسکالر فواد فخرالدین لکھتا ہے۔12 ربیع الاول کی تاریخ وہ مبارک تاریخ ہے جس میں سرور کائنات صلی اللہ علیہ وسلم اس دنیا میں جلوہ افروز ہوئے۔

(ماہنامہ خاتون پاکستان رسول نمبر صفحہ 649' 1964ء)

90۔ محدث جلیل سید جمال حسینی فرماتے ہیں۔

مشہور قول یہ ہے اور بعض نے اس پر اتفاق کیا ہے کہ آپ ربیع الاول کے مہینہ میں پیدا ہوئے۔ 12 ربیع الاول مشہور تاریخ ولادت ہے۔

رسالت مآب ترجمہ روضہ الاحباب از مفتی عزیز الرحمن صفحہ 9 شمزلو پبلشرز لاہور

91۔ ربیع الاول کی بارھویں تاریخ کو عالم مادی آپ کے وجود سے مشرف ہوا۔

سیرت المنذر صفحہ 27 مکتبہ تعمیر انسانیت لاہور

نوٹ=اس کتاب کا پیش لفظ جناب مودودی صاحب نے لکھا اور مکتبہ تعمیر انسانیت نے شائع کیا۔

92۔ ضیاء الامت پیر سید محمد کرم شاہ صاحب الازہری جسٹس شریعت بنچ سپریم کورٹ پاکستان اپنی تفسیر میں تحریر فرماتے ہیں۔

"بارہ ربیع الاول کو حضور سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم رونق افزائے بزم گیتی ہوئے"۔(تفسیر ضیاء القرآن صفحہ 665 جلد نمبر5)

93۔ علامہ حکیم سید ابوالحسنات سابق خطیب مسجد وزیر خان نے بارہ ربیع الاول کو حضور سید الانام علیہ السلام کا یوم ولادت قرار دیا ہے۔

(میلاد نمبر صفحہ 24 انجمن حزب الاحناف لاہور)

94۔ مولانا نقی علی خان بریلوی رحمتہ اللہ علیہ نے (متوفی 1880ء) بارہ ربیع الاول کو سرور کائنات فخر موجودات حضرت محمد مصطفیٰ احمد مجتبیٰ علیہ التحیتہ والثناء کا یوم ولادت

قرار دیا ہے۔ (سرور القلوب بذکر المحبوب صفحہ 11-12)

95۔ جناب عبد الماجد دریا آبادی نے بارہ ربیع الاول 52 قبل ہجرت تاریخ ولادت لکھی ہے۔ (خاتون پاکستان رسول نمبر صفحہ 36، 1383ھ)

96۔ جناب اشرف علی تھانوی دیوبندی نے اپنی تالیف میں لکھا ہے۔

سب کا اتفاق ہے۔ دو شنبہ تھا اور تاریخ میں اختلاف ہے۔ آٹھویں یا بارھویں۔ سو اول پر سب کا اتفاق ہے کہ ربیع الاول تھا۔ (نشر الطیب صفحہ 29 از مولانا اشرف علی تھانوی)

97۔ جناب احتشام الحق تھانوی نے لکھا ہے۔

مشہور روایت یہی ہے کہ ربیع الاول کے مہینے کی 12 تاریخ دو شنبہ کا دن اور صبح صادق کا وقت تھا۔ جب آپ نے اپنے وجود عنصری و جسمانی وجود اقدس سے پوری کائنات کو رونق بخشی۔ (ماہنامہ محفل لاہور صفحہ 65 مارچ 1981ء)

98۔ پنجاب یونیورسٹی کے شائع کردہ (اردو دائرہ معارف اسلامیہ) جو اہل علم نے تحقیق کے بعد مرتب کیا ہے نبی مکرم رسول معظم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت کے متعلق لکھا ہے۔

"ہمارے رسول مقبول حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت موسم بہار میں دو شنبہ کے دن بارہ ربیع الاول عام الفیل 571ء کو مکہ مکرمہ میں ہوئی۔ جمہور کے نزدیک ولادت مبارک کی تاریخ قمری حساب سے بارہ ربیع الاول ہے۔

(اردو دائرہ معارف اسلامیہ صفحہ 19-12 پنجاب یونیورسٹی لاہور)

99۔ علامہ مفتی عنایت احمد کاکوری رقم طراز ہیں۔

"بارھویں ربیع الاول کو اسی سال میں جس میں واقعہ اصحاب فیل واقع ہوا۔ بروز دو شنبہ بوقت صبح صادق جناب محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم پیدا ہوئے۔

(تواریخ حبیب الہٰ صفحہ 13 مکتبہ مہریہ رضویہ ڈسکہ)

100۔ مولانا عبد الحلیم شرر رقم طراز ہیں۔

"ربیع الاول کی بارھویں تاریخ اور دو شنبہ کا روز تھا کہ آخر شب کو آپ ماں کے شکم

مبارک میں سے دنیا میں آئے"۔ (خاتم المرسلین صفحہ 8-7 مطبوعہ کلکتہ)

101۔ قاضی عبدالدائم ایڈیٹر "جام عرفان" لکھتے ہیں۔

یہ حقیقت ہے کہ متعدد تاریخی دلائل کے علاوہ تقویم کی رو سے بھی 12 ربیع الاول 53 ق ھ کی صبح کو پیدا ہوئے۔ (ماہنامہ جام عرفان اکتوبر 1984ء صفحہ 11)

102۔ مفتی محمد شفیع دیوبندی لکھتے ہیں۔

"الغرض جس سال اصحاب فیل کا حملہ ہوا۔ اس کے ماہ ربیع الاول کی بارھویں تاریخ کے انقلاب کی اصل غرض، آدم و اولاد آدم کا فخر، کشتی نوح کی حفاظت کا راز، ابراہیم کی دعا موسیٰ و عیسیٰ کی پیشین گوئیوں کا مصداق یعنی آقائے نامدار محمد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم رونق افزائے عالم ہوئے۔ (سیرت خاتم الانبیا صفحہ 18 از مفتی محمد شفیع صاحب ناشر بیگم شائستہ بدانی وقف کراچی)

103۔ عالم اہل حدیث قاضی نواب علی رقم طراز ہیں۔

صبح کا وقت تھا۔ پیر کا دن تھا۔ ربیع الاول کی 12 تاریخ اور عام الفیل یعنی وہی سال جس سال ابرھا نے مکہ پر حملہ کیا تھا۔ جو 570 عیسوی تھا۔ حضور کی ولادت باسعادت ہوئی اور خدا کی رحمت زمین پر اتر آئی۔ (رسول اکرم از قاضی نواب علی صفحہ 22-21)

104۔ علامہ حکیم محمد عالم آسی رقم طراز ہیں۔

"آپ کی پیدائش مکہ مکرمہ میں ہوئی۔ اس کو سب جانتے ہیں مگر شب ولادت میں اختلاف ہے۔ زیادہ تر مشہور قول یہی ہے کہ حضور علیہ السلام 12 ربیع الاول کو پیدا ہوئے اور حضرت ابن عباس کی روایت بھی اس کی تائید کرتی ہے۔

(ہفت روزہ الفقیہ صفحہ 40 امرتسر میلاد نمبر 1932ء)

105۔ عبدالقدوس ہاشمی عالم ہونے کے علاوہ تقویم کے ماہر تھے۔ انہوں نے تقویم پر ایک کتاب "تقویم تاریخی" لکھی ان کے نزدیک بھی صحیح تاریخ ولادت 12 ربیع الاول ہے۔ (خاتون پاکستان رسول نمبر صفحہ 839، 1964ء)

106۔ عظیم مفسر، بین الاقوامی شہرت کی حامل شخصیت حضرت علامہ پیر سید محمد کرم شاہ

صاحب الازہری جسٹس وفاقی شرعی عدالت، بانی دارالعلوم محمدیہ غوثیہ بھیرہ، صاحب تفسیر ضیاء القرآن اپنی نہایت تحقیقی کتاب "ضیاء النبی صلی اللہ علیہ وسلم" جو حال ہی میں منصہ شہود پر جلوہ افروز ہوئی ہے۔ اس میں 12 ربیع الاول کو ہی ولادت مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا روز سعید قرار دیتے ہیں۔ (ضیاء النبی مطبوعہ 1993ء)

107- Our lord Muhammad (May Allah shower his blessings upon Him and grant Him salvation) was born after seconds before the rising of the morning star, on a Monday, the Twelfth day of the month Rabi-ul-Awwal of the first year of the Era of the Elephant (August 29th AD 571) second chapter (The birth of Muhammad) the life of Muhammad (Prophet of Allah)

Page No. 23

108- By: Silman Bin Ibrahim and Etienne Dinet

Sayyidana Muhammad (Peace be upon him) was born on Monday the 12th Rabi-ul-Awwal to most of the historians. (Muhammad the Final Messenger P-80)

109- ہمارے پیارے نبی 12 ربیع الاول پیر کے دن مکہ معظمہ میں پیدا ہوئے۔

(خالد دینیات (۳) وابجد سنز لاہور)

110- آپ (حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم) 12 ربیع الاول بروز پیر بوقت طلوع فجر پاکستانی وقت کے مطابق چار بج کر بیس منٹ پر اس دنیا میں جلوہ افروز ہوئے۔

(شرح سلام رضا صفحہ 377 از مفتی محمد خان قادری لاہور)

111- حضور پر نور شافع یوم النشور صلی اللہ علیہ وسلم بارہ ربیع الاول مطابق بیس اپریل 571ء کو کتم غیب سے منصہ شہود پر جلوہ افروز ہوئے۔

جمال رسول صفحہ 11 از شیخ السلام سید ابوالفیض قلندر علی سہروردی

112- ہمارے حضور صلی اللہ علیہ وسلم 12 ربیع الاول 570ء پیر کے روز صبح صادق کے وقت عظمت والے شہر مکہ میں پیدا ہوئے۔

ہمارے حضور صفحہ 17 از عابد نظامی مکتبہ تعمیر انسانیت لاہور نمبر 2

113- (آنحضرت) بارہویں ربیع الاول عام الفیل کے پہلے برس یعنی 22 اپریل 571ء

کو مکہ معظمہ میں صبح صادق قبل طلوع آفتاب منصہ شہود پر جلوہ آراء ہوئے۔
نورانی شمع ترجمہ قرآن مجید صفحہ 13

114۔ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم 23 اپریل 571ء مطابق 12 ربیع الاول کو پیدا ہوئے۔ (تاریخ اسلام صفحہ 31 طباعت 1953ء زمانہ قبل از اسلام تا عہد حاضر از محمود الحسن) ناشر ریاست ہائے متحدہ سلور بروڈٹ کمپنی نیویارک

115۔ حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت 12 ربیع الاول 20 اپریل 571ء کو ہوئی۔
تاریخ ملت صفحہ 34 از مفتی زین الدین سجاد ادارہ اسلامیات لاہور

116۔ حضرت علامہ عبد المصطفیٰ اعظمی نے بھی حضور کی ولادت طیبہ کو 12 ربیع الاول ہی قرار دیا۔ (جنتی زیور صفحہ 473 فرید بک سٹال لاہور)

117۔ محمد بن عبد الوہاب کے بیٹے الشیخ عبد اللہ نے اپنی تصنیف مختصر سیرت الرسول میں ولادت مصطفیٰ کا یوم ولادت نو یا بارہ ربیع الاول لکھا ہے۔ اگر مصنف کے نزدیک نو ربیع الاول ہی درست ہوتا تو انہیں بارہ ربیع الاول لکھنے کی ضرورت کیا تھی۔ مسلمہ حقیقت کو ٹھکرانے کی وہ جرات کیسے کر سکتے ہیں جبھی تو نو کے ساتھ بارہ کا ذکر بھی کیا۔
سیرت الرسول از الشیخ محمد عبد اللہ بن عبد الوہاب

118۔ تاجدار گولڑہ شریف حضرت پیر مہر علی شاہ رحمتہ اللہ علیہ بھی بارہ ربیع الاول کو یوم میلاد شریف قرار دیتے ہیں۔ (تصفیہ مابین سنی و شیعہ "پیش لفظ")

119۔ مفتی احمد یار نعیمی تحریر فرماتے ہیں۔

قابل عمل و مقبول قول یہ ہے کہ ولادت مبارکہ 12 ربیع الاول دو شنبہ مطابق اپریل 570ء بوقت صبح صادق ہوئی اور اسی پر اہل عرب و عجم کا اتفاق ہے۔ اور اہل تاریخ اسی کو اختیار کرتے ہیں۔ چنانچہ حرمین شریفین میں اسی تاریخ کو محفل میلاد شریف کا انعقاد ہوتا ہے۔ (فتاویٰ نعیمیہ صفحہ 46 سطر نمبر 2-3-4)

120۔ مشہور و معروف کمپیوٹر جناب طارق عزیز نے نیلام گھر (پروگرام) میں 12 ربیع الاول (23 اپریل 571ء) کو ولادت سرکار دو عالم صلی اللہ علیہ وسلم قرار دیا۔

نوٹ: یہ ٹی وی پروگرام نہ صرف پاکستان بلکہ دوسرے ممالک میں بھی بڑے ذوق و شوق سے دیکھا جاتا ہے اور اس میں بتائے جانے والے جوابات کو مستند اور تحقیقی خیال کیا جاتا ہے۔ مذکورہ بیان اور حوالہ 11 فروری 1995ء کی ٹی وی اشاعت سے نوٹ کیا گیا۔

121۔ پنجاب یونیورسٹی لاہور (پاکستان) کی طرف سے ایک مقالہ کی اشاعت ہوئی جس میں مقالہ نگار نے آنحضرت کی ولادت کی تاریخ 12 ربیع الاول تحریر کی ہے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں۔

1۔ ہمارے رسول مقبول حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت موسم بہار میں دو شنبہ کے دن 12 ربیع الاول 1 عام الفیل 571ء کو مکہ مکرمہ میں ہوئی۔

2۔ جمہور کے نزدیک ولادت مبارک کی تاریخ قمری حساب سے 12 ربیع الاول ہے اسی کتاب کے صفحہ حاشیہ پر علم نجوم پر محمود پاشا فلکی کے حوالے سے 9 ربیع الاول 20 اپریل 571ء تحریر کیا گیا ہے۔ جبکہ ڈاکٹر محمد حمید اللہ کی تحقیق کے مطابق عیسوی تاریخ 17 جون 569ء لکھا ہے۔

قارئین اندازہ کر لیں کہ اتنے سال قبل کی تاریخ قمری کا تعین اگر مشکل ہے اور سن عیسوی غیر مستند بھی ہے تو اس عیسوی کیلنڈر کا کیا بنے گا جس پر ہر طرح سے بلا خطر انحصار کیا جاتا ہے۔ اگر اس میں اختلاف ہو سکتا ہے تو قمری تاریخ میں اختلاف کا پایا جانا تو بعید از قیاس نہیں ہو سکتا۔ اسی طرح رحمۃ اللعالمین (ڈائجسٹ) میں آنحضرت کی ولادت 19 اپریل 571ء لکھی گئی ہے۔ اب کیا کہا جائے ان ریاضی میں صفر لینے والوں کو جنہیں ولادت کی تاریخ نو ربیع الاول کی رٹ لگاتے شرم نہیں آتی۔ حالانکہ کئی سلف صالحین اور صحابہ اکرام تک 12 ربیع الاول کی تاریخ کو زیادہ اہمیت دیتے ہیں۔

(بحوالہ مقالہ سیرت محمد رسول اللہ صفحہ 12)

122۔ بارہ ربیع الاول کو دنیا بھر کے مسلمان جس جوش، جذبے، ولولے، خوشی اور مسرت کا اظہار کرتے ہیں وہ بھی در حقیقت جبلت انسانی ہی کا تقاضا ہے۔ وہ یوں کہ اس دن نہ صرف قوم مسلم بلکہ غیر مسلموں کو بھی خاتم النبیین کی صورت میں ایک ایسی نعمت

حاصل ہوئی جو انعامات الٰہی میں سب سے اہم اور عظیم نعمت ہے۔

زرّیں فرمودات صفحہ 401 (از سید علی شاہ)

123۔ متقدمین و متاخرین کا اجماع اسی پر ہے کہ تاریخ ولادت بارہ ربیع الاول عام الفیل ہے عالم اسلام میں قدیم زمانے سے اجماع بارہ ربیع الاول پر ہی چلا آرہا ہے اسی لئے قول مختار کا درجہ اسی کو حاصل ہے۔ (سیرۃ الرسول صفحہ 238 از پروفیسر ڈاکٹر محمد طاہر القادری)

قارئین حضرات آپ نے بزرگان دین کی کتب کے حوالے پڑھ لئے ہوں گے اور اعتراض کرنے والے بھی ضرور پڑھیں گے۔ اب آپ ہی انصاف فرمائیں کہ اکابرین اسلام اور سلف صالحین کی تحقیق کو مستند سمجھا جائے یا انگریز کے مدح خواہوں کی تحقیق کو۔

ہر سال 12 ربیع الاول کو روزنامہ جنگ، نوائے وقت، مشرق، خبریں، مروز اور ملک کے دیگر اخبارات و رسائل نبی پاک، صاحب لولاک صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت پاک کے سلسلے میں خصوصی ایڈیشن شائع کرتے ہیں اور یہ 12 ربیع الاول کی حقیقت کا منہ بولتا ثبوت ہے۔ اب ایک سیاہ دل پھر بھی سعی لاحاصل سے باز نہ آئے تو کوئی حیران کن بات نہیں۔ اندھے کے کہنے سے سورج کا وجود مشتبہ نہیں ہو سکتا۔

آنکھیں اگر ہیں بند تو پھر دن بھی ہے رات
اس میں قصور کیا ہے بھلا آفتاب کا

تاریخ ولادت باسعادت کے حوالہ جات ان کتابوں سے دینے کا مقصد معاندین پر حقیقت کو ظاہر کرنا اور قارئین کو اسلامی تعلیمات سے واقفیت دلانا تھا۔ قارئین ان سے بھرپور فائدہ اٹھاتے ہوئے مثبت بحث کے ذریعے منکرینِ میلاد کو قائل کر سکتے ہیں۔

یہ قصہ لطیف ابھی ناتمام ہے
جو کچھ بیاں ہوا ہے وہ آغاز باب تھا

تمت بالخیر

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# ولادتِ رسول

# اور

# وصالِ مبارک کی صحیح تاریخ

تحریر:

مفتی ضیاء الحبیب صابری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُولُ اللّٰهِ

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا رَسُوْلَ اللّٰه

اَلصَّلٰوةُ وَالسَّلَامُ عَلَيْكَ يَا حَبِيْبَ اللّٰه

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّیْ وَنُسَلِّمُ عَلٰی رَسُوْلِهِ الْکَرِیْمِ

اس تحریر سے ہماری غرض محض مسلمانوں کے اتفاق واجتماع کو قائم رکھنا اور اس مغالطے کو دور کرنے کی کوشش کرنا ہے جو مسلمانوں کے اتحاد کو مزید ختم کرنے کیلئے پیدا کیا جارہا ہے' کیونکہ قرآن مجید میں اللہ تعالیٰ نے مسلمانوں کو فرقہ بندی سے منع فرمایا اور "اللہ کی رسّی" کو مضبوطی سے تھامنے کی تاکید فرمائی' لیکن اُمت کی بدنصیبی کہ وہ اس "اتفاق واتحاد" سے گریزاں رہی۔ نت نئے فتنے جنم لیتے رہے' ابلیس بھولے بھالے مسلمانوں کو فرقہ بندی کے جہنم میں دھکیلتا رہا۔ یہ سلسلہ صدیوں سے آج تک جاری ہے۔ اسلام اور مسلمان اپنے نادان دوستوں کی زد سے نکلنے نہیں پائے۔ منفرد اور اجتماعی حیثیت کے معاملات بھی فرقہ واریت کی بھینٹ چڑھائے جارہے ہیں۔ بارہ ربیع الاوّل شریف کو ہمیشہ سے مسلمان اپنے پیارے نبی ﷺ کی ولادت کی خوشی مناتے آئے ہیں لیکن یار لوگوں کو یہ بھی پسند نہیں کہ مسلمان اپنے نبی ﷺ کا یوم پیدائش" اجتماعی خوشی کی شکل میں منائیں' چنانچہ اسے بند کرنے کے مطالبے پمفلٹوں' کتابوں اور تقریروں کے ذریعے کئے جانے لگے' اور لوگوں کو جان بوجھ کر مغالطوں میں مبتلا کرنے کیلئے طرح طرح کے "وسوسے" پیدا کئے جارہے ہیں۔ ان وسوسوں کی بنیاد ان چیزوں کو بنایا جارہا ہے جنہیں کوئی مسلمان بھی پسند نہیں کرتا۔

اگر یہی اصول ہو کہ کسی جائز کام میں اگر خواہشات یا ناجائز افعال در آئیں تو اس اصل کام ہی کو حرام اور ناجائز قرار دیا جانے لگے پھر تو کوئی جائز کام بھی سرانجام نہ پائے گا۔ نکاح ہو سکے گا' نہ عیدین اور جمعوں کے اجتماعات' حتیٰ کہ بعض مقامات پر تو نماز پنجگانہ کیلئے مسجد میں جانا بھی ناجائز ہو جائے گا۔ لیکن یہ اصول درست نہیں بلکہ آپ مجلسِ

نکاح سے ممنوعات کو روکیں گے نہ کہ نکاح کی تقریبات کا انعقاد ہی حرام ہو جائے گا۔

عید میلاد النبی ﷺ کی تقریبات منعقد کرنے والے احباب سے بھی التماس ہے کہ ایسے مواقع پر بعض لوگ ناجائز حرکات کرتے ہیں' ان کی حوصلہ شکنی کریں اور سخت سرزنش سے کام لیں۔ مجھے پورا یقین ہے کہ عید میلاد پاک کی کسی تقریب میں کوئی مسلمان حضور ﷺ کا غلام ایسا عمل نہیں کرتا جس سے اس محفل یا جلوس کی بے حرمتی ہوتی ہو' وہاں ممکن ہے جو لوگ ان اجتماعات سے منع کرنے کو اپنی زندگی کا مشن بنائے ہوئے ہیں' وہی ایسی حرکات کرنے والوں کو آپ کے جلسوں یا جلوسوں میں بھیجتے ہوں' کیونکہ جن کے نزدیک اللہ کے رسول ﷺ کے روضۂ اطہر' گنبد خضریٰ کو گرانا عبادت ہے' کیا بعید کہ وہی ان بے ادبانہ حرکتوں کے ذمہ دار ہوں۔ تاہم عقیدت مندان محافل میلاد کیلئے ضروری ہے کہ ان محفلوں میں باوضو ہو کر سنجیدگی سے شمولیت کریں۔ درود و سلام کی کثرت کریں تا کہ اللہ تعالیٰ کی خوشنودی اور پیارے رسول ﷺ کی محبت نصیب ہو۔

آپ کا محافل میلاد کا منعقد کرنا انسانی فطری تقاضہ ہے کیونکہ زندہ اور باوقار قوم ہمیشہ اپنے نجات دہندہ اور محسن کو یاد رکھتی ہے' اس کے دن مناتی ہے اور عام کاروبار زندگی میں تعطیل ہوتی ہے۔ آنے والی نئی نسل کو اپنے قائد اور راہنما کی عظمت بتا کر اس سے وابستگی پیدا کرنے کی بھرپور شعوری کوشش کی جاتی ہے۔

ہر قوم اپنی تاریخ کے روشن ایام ہر سال بطور یادگار مناتی ہے جس سے افراد کے جذبات واحساساتِ قومی وفا کیشی سے لبریز ہوتے ہیں' اور یہ فطری بات ہے کہ انسان اپنی قومی زندگی کے ایام منا کر فخر محسوس کرتا ہے۔

اسلام دینِ فطرت ہے' اسلامی معاشرے کے افراد کو

''ذَكِّرْهُمْ بِاَيّٰمِ اللّٰهِ'' (پارہ ۱۳، سورہ ابراہیم، آیت ۵) کی نوید سنا کر

انہیں اظہار جذبات کا فطری حق دیتا ہے...... کہیں رحمت و فضل ربانی کی بہاریں لوٹنے والوں کو تحدیث نعمت ' تفریح و مسرت کی ترغیب دی جا رہی ہے...... ناسپاس افراد کو اسلامی معاشرے کی رکنیت سے خارج کیا جا رہا ہے۔

انسانی فطرت کے عین مطابق حضور ختمی مرتبت رحمت عالم نور مجسم ﷺ کی پوری اُمت روز اوّل سے اب تک اپنے آقا و مولیٰ کا یوم ولادت پورے تزک و احتشام اور ادب و احترام سے مناتی چلی آ رہی ہے۔ کسی صدی کا کوئی سال' کسی سال کا کوئی مہینہ' کوئی مہینے کا کوئی دن اور کسی دن کی کوئی ساعت ایسی نہیں جس میں اللہ تعالیٰ جل جلالہ اپنے حبیب سے کئے ہوئے وعدے "وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ" کو پورا نہ فرما رہا ہو۔ اس وعدہ ربانی کو ذہن میں رکھ کر "وَلَلْاٰخِرَةُ خَيْرٌ لَّكَ مِنَ الْاُوْلٰى" پر غور فرمائیں تو آج کے دور میں ذکر مصطفےٰ ﷺ کے سلسلہ میں اہل محبت کی اداؤں اور اظہار عقیدت کے انداز کو سمجھنا دشوار نہیں رہے گا۔ یہ وعدہ اور پیش گوئی بتا رہی ہے کہ حبیب خدا ﷺ کے اُمتی اپنے آقا سے اپنی محبت کا اظہار گزشتہ سے بڑھ کر کریں گے۔

آیئے ماضی کے آئینے میں دیکھیں ہمارے اسلاف کیا نمونہ چھوڑ گئے۔

حسان ثناخوان رسول ﷺ نے آپ کی ولادت اور حسن و جمال کا بیان آپ ﷺ کے سامنے یوں کیا:

وَاَحْسَنَ مِنْكَ لَمْ تَرَقَطُّ عَيْنِىْ  وَاَجْمَلُ مِنْكَ لَمْ تَلِدِ النِّسَآءِ
خُلِقْتَ مُبَرَّاً مِنْ كُلِّ عَيْبٍ  كَاَنَّكَ قَدْ خُلِقْتَ كَمَا تَشَآءُ

(قصیدہ ہمزیہ)

حضرت عباس بن عبدالمطلب رضی اللہ عنہ کی عقیدت ملاحظہ ہو۔

وَاَنْتَ لَمَّا وُلِدْتَ اَشْرَقَتِ الْاَرْضُ وَضَآءَتْ بِنُوْرِكَ الْاُفُقُ

فَنَحنُ فِی ذٰلِکَ الضِّیَاءِ وَفِی النُّورِ وَسُبُلَ الرَّشَادِ نَختَرِق

یعنی یارسول اللہ ﷺ جب آپ کی ولادت ہوئی تو آپ کے نور سے زمین روشن ہوگئی اور آپ کے نور سے تمام آسمانی فضائیں پُر ہوگئیں۔ پس ہم اُسی نور میں رشد و ہدایت کے راستوں پر چل رہے ہیں۔

صحیح بخاری شریف، صحیح مسلم شریف، ترمذی، ابن ماجہ، ابوداؤد، نسائی اور مشکوٰۃ کے علاوہ کتب احادیث، سیر و تواریخ میں حضور ﷺ کا خود اپنا میلاد پاک پڑھنا صحابہ کرام رضوان اللہ علیہم اجمعین سے سننا مشہور و متواتر ہے۔

## ولادتِ مصطفےٰ کی خوشی کرنے پر کافر کو ثمرہ:

(ترجمہ حدیث پاک) حضرت عروہ رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں "ثویبہ ابولہب کی کنیز تھی، جسے اُس نے (حضور ﷺ کی ولادت کی خوشی میں) آزاد کر دیا تھا۔ ابولہب کے مرنے کے بعد اس کے بعض اہل (حضرت عباس) نے اسے بہت بری حالت میں خواب میں دیکھا اور اس سے پوچھا مرنے کے بعد تیرا کیا حال رہا؟ ابولہب نے کہا تم سے جدا ہو کر کوئی آرام نہیں پایا۔ ہاں پیر کے دن تھوڑا سا سیراب کیا جاتا ہوں۔ اس لئے کہ میں نے حضور کی ولادت کی خوشی میں ثویبہ کو آزاد کیا تھا۔

بخاری جلد دوم ص ۷۶۴، فتح الباری جلد ۹، ص ۱۱۸، علامہ عینی، علامہ ابن حجر، ملا علی قاری، علامہ خفاجی، امام قسطلانی، علامہ جلال الدین سیوطی نے اس حدیث سے ثابت کیا ہے کہ حضور ﷺ کی ولادت کی خوشی کرنے پر کافر کو فائدہ پہنچ سکتا ہے تو ہم مسلمانوں کو بدرجۂ اولیٰ فضل ربانی حاصل ہوگا۔

## میلاد شریف ہمیشہ سے مسلمان مناتے آئے ہیں:

غیر ملکی آقاؤں کا مال ہضم کرنے کیلئے بعض لوگ وقتاً فوقتاً مسلمانوں کی دلآزاری کرتے اور اُمت کے متفقہ اور اجماعی معاملات کو اختلافات کی آگ لگانے کا شوق کرتے اور کلمہ پڑھ کر بھی "پیغمبر دشمنی" کا گھناؤنا کردار ادا کرتے ہیں اور یہ باور کرانے کی کوشش کرتے ہیں کہ محفل میلاد کا انعقاد بدعت اور گناہ کا کام ہے اور اسلاف میں اس کی مثال نہیں ملتی۔ آیئے اپنے اسلاف سے دریافت کرتے ہیں تا کہ دجل و فریب کا غبار چھٹے طمانیت قلب نصیب ہو۔

شارح بخاری امام قسطلانی فرماتے ہیں:

حضور علیہ السلام کی ولادت کے مہینے میں تمام مسلمان ہمیشہ سے محافل میلاد منعقد کرتے چلے آرہے ہیں اور خوشی کے ساتھ کھانے پکاتے رہے اور دعوت طعام کرتے رہے ہیں۔ ان راتوں میں انواع و اقسام کی خیرات کرتے رہے ہیں اور خوشی کا بھرپور اظہار کرتے رہے ہیں۔ اللہ تعالیٰ اس پر بہت رحمتیں کرتے ہیں جس نے ربیع الاوّل کی بررات کو عید بنالیا تا کہ یہ عید اس شخص کیلئے جس کے دل میں مرض اور عناد ہے مصیبت بن جائے۔ (مواہب لدنیہ جلد اوّل، ص ۲۷)

امام جلال الدین الکتانی فرماتے ہیں:

یوم میلاد انتہائی بابرکت دن ہے' جس نے اس دن خوشی منائی وہ جہنم کی آگ سے محفوظ ہو گیا۔ (سبل الہدیٰ جلد اوّل، ص ۴۴۱)

فدائے رسول علامہ عبدالرحمٰن جامی فرماتے ہیں:

حضور ﷺ کے میلاد کی خوشی منانا خوش نصیبی کی علامت ہے۔

(شواہد النبوۃ ص ۲۷)

علامہ ابن الجوزی رحمۃ اللہ علیہ متوفی ۵۹۷ھ

مسلمانانِ مکہ و مدینہ، مصر و شام، یمن اور تمام عالم اسلام ربیع الاول کا چاند دیکھتے ہی دھوم دھام سے محافل میلاد منعقد کرنا شروع کر دیتے ہیں اور بھرپور خوشیاں مناتے ہیں۔ (المیلاد النبوی ص ۵۸)

امام سخاوی رحمۃ اللہ علیہ (متوفی ۹۰۲ھ)

ربیع الاول میں حضور علیہ السلام کی ولادت کی خوشی میں تمام مسلمان بڑی بڑی محافل منعقد کرتے ہیں۔ صدقہ و خیرات تقسیم کرتے ہیں اور آپ کی ولادت کے واقعات کا بیان ہوتا ہے۔ (سبل الہدیٰ جلد اول، ص ۴۳۹)

ابن تیمیہ کا قول ہے:

اگر محفل میلاد کا انعقاد کا مقصد تعظیم رسول ہے تو اس کے کرنے والے کیلئے اجر عظیم ہے۔ (اقتضاء الصراط المستقیم ص ۲۹۷)

حافظ ابوذرعہ عراقی سے میلاد شریف کے متعلق سوال کیا گیا تو فرمایا:

ربیع الاول میں حضور علیہ السلام کے نور کے ظہور کی خوشی میں لوگوں کو تبرک بانٹنا مستحب ہے۔ (تشنیف الاذان ص ۱۳۴)

علامہ ملا علی قاری رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا:

تمام علماء و مشائخ محفلِ میلاد کی اس قدر تعظیم کرتے ہیں کہ کوئی اس محفل میں شرکت سے انکار نہیں کرتا۔ (انوار ساطعہ ص ۱۳۴)

شیخ العرب والعجم حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

مولد شریف تمام اہل حرمین کرتے، اسی قدر ہمارے واسطے حجت کافی ہے۔

(شمائم امدادیہ ص ۴۷)

مشرب فقیر کا یہ ہے کہ محفل مولود شریف میں شریک ہوتا ہوں بلکہ ذریعہ برکات سمجھ کر منعقد کرتا ہوں اور قیام میں لطف ولذت محسوس کرتا ہوں۔

(فیصلہ ہفت مسئلہ مطبوعہ دیوبند ص ۵)

علامہ اسماعیل حقی رحمۃ اللہ علیہ: امام سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے فرمایا حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت پر اظہار شکر کرنا ہمارے لئے مستحب ہے۔ (روح البیان جلد نہم، ص ۸۰)

ابن حجر عسقلانی رحمۃ اللہ علیہ اور حافظ سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے میلاد شریف کی اصل سنت سے ثابت کی ہے اور "فاکہانی" کا سخت رد کیا ہے۔ (سیرت حلبیہ جلد اوّل ص ۸۰)

شیخ عبدالحق محدث دہلوی: مسلمان ہمیشہ سے محفل میلاد منعقد کرتے آرہے ہیں۔ (ماثبت من السنۃ ص ۷۹)

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ: میرے والد بزرگوار (شاہ عبدالرحیم) نے مجھے خبر دی فرمایا کہ میں میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کے روز کھانا پکوایا کرتا تھا' میلاد پاک کی خوشی میں' ایک سال میں اتنا تنگدست تھا کہ میرے پاس کچھ نہ تھا مگر چنے بھنے ہوئے وہی میں نے لوگوں میں تقسیم کئے تو کیا دیکھتا ہوں کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے روبرو وہ بھنے ہوئے چنے رکھے ہوئے ہیں اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم ہشاش بشاش ہیں۔ (درثمین ص ۴۰)

اہلحدیث عالم نواب صدیق حسن خان بھوپالی لکھتے ہیں:

۱۔ اس میں کیا برائی ہے کہ اگر ہر روز ذکر حضرت نہیں کر سکتے تو ہر اسبوع (ہفتے) یا ہر ماہ میں التزام اس کا کریں کہ کسی نہ کسی دن بیٹھ کر ذکر یا وعظ و ذکر ولادت آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا کریں۔ ایام ربیع الاوّل کو بھی نہ چھوڑیں۔ (شمامہ عنبریہ ص ۵)

۲۔ جس کو حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے میلاد کا حال سن کر فرحت حاصل نہ ہو اور شکر خدا کا حصول پر اس نعمت کے نہ کرے وہ مسلمان نہیں۔ (شمامہ عنبریہ ص ۱۲)

دیوبند حلقہ کے مولانا اشرف علی تھانوی اپنی کتاب "نشر الطیب" میں فرماتے ہیں کہ میلاد مصطفےٰ کی برکت سے ہمارا علاقہ طاؤن کی وبا سے محفوظ رہا۔

شیخ قطب الدین الحنفی فرماتے ہیں: شب ولادت بارہ ربیع الاوّل کو ہر سال مسجد حرام میں اجتماع عام ہوتا جس میں تمام علماء، فقہاء حاضر ہوتے اور کعبہ شریف سے ایک جلوس مشعل بردار حضور ﷺ کے مقام ولادت کی زیارت کو جاتا۔

(الاعلام باعلام بیت اللہ الحرام ص ۱۹۶)

علامہ وحید الزماں کی سنئے:

ہمارے نبی رسالت مآب ﷺ کے جشنِ ولادت کے اظہار کیلئے مجلس میلاد قائم کرنے میں اختلاف ہے اگر بدعات و محرمات سے خالی ہو تو جائز ہے جیسا کہ ابن جوزی، نووی، ابن حجر، سخاوی، سیوطی نے بیان کیا اور اس کی اصل انہوں نے پیر اور عاشورہ کے دن روزہ رکھنے والی حدیثوں سے نقل فرمائی ہے۔ (ہدیۃ المہدی ص ۸۹)

مولانا خلیل احمد انبیٹھوی:

نفس ذکر فخر عالم علیہ السلام کو کوئی نہیں منع کرتا بلکہ ذکر ولادت آپ کا مثل ذکر دیگر سیر و حالات کے مندوب (مستحب) ہے۔ (براہین قاطعہ ص ۴)

مولانا خلیل احمد سہارنپوری:

حاشا کہ ہم تو کیا کوئی بھی مسلمان ایسا نہیں ہے کہ آنحضرت ﷺ کی ولادت شریفہ کا ذکر بلکہ آپ کی جوتیوں کے غبار اور آپ کی سواری کے گدھے کے پیشاب کا تذکرہ بھی قبیح و بدعت سیئہ یا حرام کہے۔ وہ جملہ حالات جن کو رسول اللہ ﷺ سے ذرا سا بھی علاقہ ہے ان کا ذکر ہمارے نزدیک نہایت پسندیدہ اور اعلیٰ درجہ کا مستحب ہے۔ خواہ ذکر ولادت شریفہ ہو یا آپ کے بول و براز، نشست و برخاست اور بیداری و خواب کا تذکرہ ہو۔ (المہند ص ۶۵، ۶۴)

## عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا دن بارہ ربیع الاوّل شریف ہے:

گذشتہ کچھ عرصہ سے پراپیگنڈا کیا جا رہا ہے کہ بارہ ربیع الاوّل "ولادت پیغمبر" کا دن نہیں بلکہ ۹ ربیع الاوّل ہے۔ حالانکہ بارہ ربیع الاوّل پر سب کا اتفاق اور عمل ہے۔ دلائل ملاحظہ ہوں:

علامہ معین کاشفی ہروی رحمۃ اللہ علیہ کا قول ہے کہ ربیع الاوّل کے مہینہ میں آنحضرت عالم وجود میں آئے اور اکثر کہتے ہیں کہ ربیع الاوّل کی بارہ تاریخ تھی۔

(معارج النبوۃ جلد دوم، ص ۸۴)

امام ابن جوزی: قَالَ مُحَمَّدُ بْنُ إِسْحٰقَ وُلِدَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْاِثْنَيْنِ عَامَ الْفِيْلِ لِاِثْنَتَيْ عَشَرَةَ لَيْلَةً مَضَتْ مِنْ شَهْرِ رَبِيْعِ الْاَوَّلِ

(الوفا، جلد اوّل، ص ۹۰)

ترجمہ: محمد بن اسحاق بن خزیمہ متوفی ۳۱۱ھ فرماتے ہیں: حضور پیر کے دن عام الفیل بارھویں رات ربیع الاوّل گزرنے پر تشریف لائے۔

شیخ الاسلام ابن حجر مکی: وَكَانَ مَوْلِدُهٗ لَيْلَةَ الْاِثْنَيْنِ لِاِثْنَتَيْ عَشَرَةَ لَيْلَةً خَلَتْ مِنْ شَهْرِ رَبِيْعِ الْاَوَّلِ۔ (النعمۃ الکبریٰ ص ۳۹)

یعنی آپ کی ولادت بارھویں ربیع الاوّل پیر کے روز ہوئی۔

محمد بن اسحاق المطلبی: حضور صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت پیر کو ربیع الاوّل کی بارہ تاریخ کو ہوئی۔ (سیرت ابن ہشام جلد اوّل، ص ۱۸۲)

شاہ عبدالحق محدث دہلوی: بارھویں ربیع الاوّل ولادت کا دن ہے۔ اسی پر اہل مکہ کا عمل ہے۔ اسی تاریخ کو وہ مقام ولادت کی زیارت کیلئے جاتے ہیں۔

(ما ثبت من السنۃ، ص ۹۸)

علامہ نور بخش توکلی رحمۃ اللہ علیہ: حضور اقدس صلی اللہ علیہ وسلم بارہ ربیع الاول دوشنبہ کے دن فجر کے وقت کہ ابھی بعض ستارے آسمان پر نظر آ رہے تھے پیدا ہوئے۔

(سیرت رسول عربی ص ۴۱)

نواب صدیق حسن خان بھوپالی: ولادت شریف مکہ مکرمہ میں وقت طلوع فجر کے روز دوشنبہ دوازدہم ربیع الاول عام فیل کو ہوئی۔ جمہور علماء کا قول یہی ہے۔ ابن الجوزی نے اس پر اتفاق نقل کیا ہے۔ طیبی نے کہا روز دوشنبہ دوازدہم ربیع الاول کو پیدا ہوئے بالاتفاق۔ (الشمامۃ العنبریہ ص ۷)

مولانا اشرف علی تھانوی: سب کا اتفاق ہے کہ دوشنبہ تھا اور تاریخ میں اختلاف ہے آٹھویں یا بارھویں (کذا فی الشمامہ، نشر الطیب ص ۱۴)

مفتی محمد شفیع دیوبندی: الغرض جس سال اصحاب فیل کا حملہ ہوا اس ماہ ربیع الاوّل کی بارھویں تاریخ روز دوشنبہ دنیا کی عمر میں ایک نرالا دن ہے۔ آج پیدائش عالم کا مقصد لیل ونہار کے انقلاب کی اصل غرض، آدم اور اولاد آدم کا فخر، کشتی نوح کی حفاظت کا راز، ابراہیم علیہ السلام کی دعا اور موسیٰ وعیسیٰ علیہما السلام کی پیش گوئیوں کا مصداق یعنی ہمارے آقائے نامدار محمد رسول اللہ علیہ الصلوٰۃ والسلام رونق افروز عالم ہوئے۔

اس عبارت کے لفظ "بارھویں" پر نمبر ا کا حاشیہ ملاحظہ ہو۔

(۱) اس پر سب کا اتفاق ہے کہ ولادت باسعادت ماہ ربیع الاول میں ہوئی۔ دوسری، آٹھویں، دسویں، بارھویں۔ حافظ مغلطائی نے دوسری تاریخ کو اختیار فرما کر دوسرے اقوال کو مرجوح قرار دیا ہے مگر مشہور قول بارھویں تاریخ کا ہے۔ یہاں تک کہ ابن الجزار نے اس پر اجماع نقل کر دیا ہے اور اسی کو کامل ابن اسیر میں اختیار کیا گیا ہے اور محمود پاشا فلکی مصری نے جو نویں تاریخ کو بذریعہ حسابات اختیار کیا ہے یہ جمہور کے

خلاف بے سند قول ہے اور حسابات پر بوجہ اختلاف مطالع ایسا اعتماد نہیں ہو سکتا۔
(سیرت خاتم الانبیاء، ص ۸)

شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ بھی حضور سرور عالم و عالمیاں ﷺ کی ولادت
باسعادت بارہ ربیع الاول شریف بیان فرماتے ہیں۔ (سیرت الرسول ص ۱۴)

مولانا ابو الاعلیٰ مودودی روایت کرتے ہیں:
ابن ابی شیبہ نے حضرت عبد اللہ بن عباس اور حضرت جابر بن عبد اللہ کا یہ قول
نقل کیا ہے کہ آپ ۱۲ ربیع الاول کو پیدا ہوئے تھے اسی کی تصریح محمد بن اسحاق نے کی ہے
اور جمہور اہل علم میں سو یہی تاریخ مشہور ہے۔ (سیرت سرور عالم جلد دوم، ص ۹۳، ۹۴)

شیعہ عالم ملا باقر مجلسی لکھتے ہیں:
محمد بن یعقوب کلینی نے کہا کہ حضرت کی ولادت جب ہوئی تو ماہ ربیع الاول
کی بارہ راتیں گزری تھیں۔
(جلاء العیون جلد اول، ص ۱۷، حیات القلوب جلد دوم، ص ۱۱۲)



## اہل علم کی تحقیق و کاوش کا فکری نتیجہ:

ولادت نبوی ہمارے رسول مقبول محمد ﷺ کی ولادت باسعادت موسم بہار
میں دوشنبہ کے دن ۱۲ ربیع الاول ۱ھ عام الفیل ۵۷۱ء کو مکہ مکرمہ میں ہوئی۔ تاریخ
انسانیت میں یہ دن سب سے زیادہ بابرکت، سعید اور درخشاں و تابندہ تھا۔
(دائرہ معارف اسلامیہ جلد ۱۹، ص ۱۲)

## "والی مومنین کے وصال پاک کی تاریخ بارہ ربیع الاول قطعاً نہیں":

محبوب ربانی ﷺ کا وصال ۱۲ ربیع الاول کو بڑے شد و مد سے بیان کیا جاتا

ہے کہ اس دن تو صحابہ کرام رضی اللہ عنہم پر غم کا پہاڑ ٹوٹا تھا اور امہات المومنین رضی اللہ عنہن تصویر حزن وملال بنی ہوئی تھیں۔ اس لئے اس دن خوشی منانا صحابہ کرام کے زخموں پر نمک پاشی کے مترادف ہے...... حالانکہ یہ دعویٰ قطعی بے بنیاد ہے۔ مندرجہ ذیل حوالہ جات اور دلائل اور ابوالکلام آزاد کے مرتبہ نقشے سے اس دعوے کی قلعی کھل جائے گی۔ یہ دلائل اور نقشہ بتاتے ہیں کہ آپ کا وصال یکم یا دو تاریخ ربیع الاوّل بروز پیر ہے۔ لہٰذا ثابت ہوا کہ بارہ ربیع الاوّل عید میلاد کا دن خوشیوں کا دن ہے، غم وافسوس کا دن نہیں۔ اس دن کوئی صحابہ یا مومنوں کی کوئی ماں ہرگز نہیں روئی۔ البتہ اس دن شیطان ضرور رویا تھا۔

البدایہ والنہایہ جلد دو، ص ۲۶۶ پر ہے کہ شیطان چار بار رویا ہے۔ حِیْنَ لُعِنَ وَحِیْنَ اُھْبِطَ وَ حِیْنَ وُلِدَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ وَحِیْنَ نَزَلَتْ فَاتِحَۃُ اب جس کا جی چاہے بارہ ربیع الاوّل کو ابلیس کے ساتھ رہ کر گزارے اور جس کا جی چاہے اُمتِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ مل کر محفل میلاد منعقد کرے اور اظہار مسرت کرے

حافظ ابن کثیر قَالَ یَعْقُوْبُ بْنُ سُفْیَانَ عَنْ یَحْیَی بْنِ بُکَیْرٍ عَنِ اللَّیْثِ اَنَّہٗ قَالَ تُوُفِّیَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَوْمَ الْاِثْنَیْنِ لَیْلَۃً خَلَتْ مِنْ رَبِیْعِ الْاَوَّلِ (البدایہ والنہایہ جلد دوم، ص ۲۵۱ یعنی پیر کے دن ربیع الاوّل کی ایک رات گزرنے پر وصال فرمایا)

علامہ محمد بن سعد، محمد بن قیس سے مروی ہے کہ حضور صلی اللہ علیہ وسلم ۱۹ صفر المظفر ۱۱ ھ چہار شنبہ کو بیمار ہوئے۔ آپ صلی اللہ علیہ وسلم تیرہ رات بیمار رہے اور آپ کی وفات ۲ ربیع الاوّل ۱۱ ھ یوم دوشنبہ ہوئی۔ (طبقات ابن سعد جلد دوم، ص ۳۱۶)

امام ابوالقاسم سہیلی رحمۃ اللہ علیہ: رسول کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا وصال مبارک بارہ ربیع الاوّل کو کسی صورت بھی درست نہیں ہو سکتا۔ ۱۰ ھ کا حج جمعہ کے دن ہوا اس حساب سے ذی الحجہ

کی یکم خمیس (جمعرات) کو ہوئی۔ اس کے بعد فرض کریں تمام مہینے تیس دنوں کے ہوں یا تمام مہینے انتیس دنوں کے یا بعض انتیس دنوں کے تو کسی طرح بھی بارہ ربیع الاول کو پیر کا دن نہیں آتا۔ (البدایہ والنہایہ جلد دوم، ص ۲۲۰)

نواب صدیق حسن خان: وقوف آپ کا عرفات میں دن جمعہ کے ہوا۔ اس دن آیا اَلْیَوْمَ اَکْمَلْتُ لَکُمْ دِیْنَکُمْ (المائدہ:۳) نازل ہوئی۔ (شمامہ عنبریہ ص ۸۰)

مولانا اشرف علی تھانوی اور بارھویں جو مشہور ہے وہ حساب درست نہیں ہوتا کیونکہ اس سال ذی الحجہ کی نویں تاریخ جمعہ کی تھی اور یوم وفات دوشنبہ (پیر) ثابت ہے۔ پس جمعہ کو نویں ذی الحجہ ہو کر بارہ ربیع الاول دوشنبہ کو کسی طرح نہیں ہو سکتی۔
(نشر الطیب ص ۲۴۱)

**ابو الکلام آزاد:**

ان کے مقالات کا مجموعہ "رسول رحمت" جس میں وصال شریف کی تاریخ ابو القاسم کیلی ﷺ کے فارمولے کی روشنی میں لکھتے ہیں...... حساب کی مختلف صورتیں ہو سکتی ہیں۔

نمبر ۱:

ذی الحجہ محرم اور صفر تینوں کو تیس تیس دن کے فرض کیا جائے' یہ صورت عموماً ممکن الوقوع نہیں' اگر واقع ہو تو دوشنبہ ۶ ربیع الاول کو ہوگا یا تیرہ ربیع الاول کو۔

نمبر ۲:

ذی الحجہ' محرم اور صفر تینوں مہینوں کو انتیس انتیس دن کے فرض کیا جائے۔ ایسا بھی عموماً واقع نہیں ہوتا۔ اس صورت میں دوشنبہ ۲ ربیع الاول کو اور ۹ ربیع الاول کو ہوگا۔

ممکن الوقوع صورتوں کا نقشہ یہ ہے

| دوشنبہ | دوشنبہ | دوشنبہ | صورت |
|---|---|---|---|
| ۱۵ | ۸ | ۱ | ذی الحجہ ۳۰، محرم و صفر ۲۹ |
| ۱۵ | ۸ | ۱ | ذی الحجہ و محرم ۲۹، صفر ۳۰ |
| ۱۵ | ۸ | ۱ | ذی الحجہ ۲۹ محرم ۳۰، صفر ۳۰ |
| ۲۱ | ۱۴ | ۷ | ذی الحجہ ۳۰، محرم ۲۹، صفر ۳۰ |
| ۲۱ | ۱۴ | ۷ | ذی الحجہ ۳۰، محرم ۳۰، صفر ۲۹ |
| ۱۵ | ۸ | ۱ | ذی الحجہ ۲۹، محرم و صفر ۳۰ |

ظاہر ہے ان صورتوں میں سے صرف یکم ربیع الاوّل ہی صحیح اور قابلِ تسلیم ثابت ہے۔ اس کی تصدیق مزید یوں بھی ہو سکتی ہے کہ یوم وقوف عرفات سے مہینوں کے طبعی دَور کے مطابق حساب کر لیا جائے۔ ۹ ذی الحجہ ۱۰ھ کو جمعہ تھا اور یکم ربیع الاوّل ۱۱ھ کو لازماً دوشنبہ ہوگا۔ یہ بھی معلوم ہے کہ حجۃ الوداع کے یوم سے وفات تک اکاسی دن ہوتے ہیں۔ اس حساب سے بھی دوشنبہ یکم ربیع الاوّل ہی کو آتا ہے۔ غرض یکم ربیع الاوّل ۱۱ھ ہی صحیح تاریخ وفات معلوم ہوتی ہے۔ اس کی متوازی عیسوی تاریخ ۲۵ یا ۲۶ مئی ۶۳۲ نکلتی ہے۔ (رسولِ رحمت ص ۲۵۴)

شیعہ عالم علامہ باقر مجلسی فرماتے ہیں:

کشف الغمہ میں حضرت امام محمد باقر سے روایت ہے کہ آنحضرت ﷺ کے بعد مدینہ میں دس سال زندہ رہے اور آپ کی وفات قمری ماہ ربیع الاوّل روز دوشنبہ کو ہوئی

(جلاء العیون جلد اوّل، ص ۱۱۴، حیات القلوب جلد دوم، ص ۱۰۱۰)

ملک کے نامور اور جید اہل علم کہتے ہیں:

ڈاکٹر محمد حمید اللہ نے آپ کا یوم وفات ۲ ربیع الاوّل ۲۵ مئی ۶۳۲ء قرار دیا ہے۔ (دائرہ معارف اسلامیہ جلد ۱۹، ص ۶۷)

**دعوتِ فکر:**

دلائل آپ نے ملاحظہ فرمائے اور اکابرین امت کے فرمودات آپ کے سامنے آ گئے تو کیا دین و انصاف رکھنے والا شخص حق پہچاننے میں کسی قسم کی اُلجھن محسوس کرے گا؟

اپنے پیارے نبی ﷺ کی ولادت کی خوشی منانا عشق رسول ﷺ کا اوّلین تقاضا ہے اور ولادت اور وصال کی تاریخوں میں اب کسی مغالطے کی گنجائش باقی نہیں۔ محافل میلاد کیا ہیں؟ ذکر مصطفےٰ سننے اور سنانے کے بہانے" کون ایمان والا ہو گا جو اس جانِ ایمان کے ذکر سے منہ موڑے گا۔ خدا کی قسم! محبت تو خود بخود ذکر حبیب ﷺ کیلئے مجبور ہوتی ہے۔ قاضی عیاض رحمۃ اللہ علیہ شفاء شریف میں حدیث پاک بیان فرماتے ہیں "مَنْ اَحَبَّ شَیْئًا اَکْثَرَ ذِکْرَہٗ" جامی کہتے ہیں:

خوشا مسجد و مدرسہ و خانقاہ
کہ دروے بود قیل و قال محمد ﷺ

اور

خدا یہی ہے سلسلہ قیل و قال کی
ہوتی رہے ثنا ان کے حسن و جمال کی

مناظرین و مصنفین اور مقررین کے لئے بیش بہا تحفہ

# محافلِ عیدِ میلادُ النبی صلی اللہ علیہ وسلم

## پر اعتراضات کا علمی محاسبہ

میلاد شریف کے موضوع پر ایک اور کتاب
جو کمپوزنگ کے مراحل طے کر کے جلد ہی
منظر عام پر جلوہ افروز ہوگی۔

مرتبہ :

محمد نعیم اللہ خاں قادری

بی ایس سی بی ایڈ/ایم اے اردو۔پنجابی۔تاریخ

ناشر

فیضان مدینہ پبلیکیشنز جامع مسجد عمر روڈ کاموکے ضلع گوجرانوالہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اُس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام

زیرِ ظلِ عاطفت فقیہ اعظم الحاج

ابوالخیر محمد نور اللہ صاحب نعیمی

# میلادِ پاک

## صاحبِ لولاک ﷺ

از:

علامہ ابوالحقائق محمد رمضان محقق نوری مدظلہ

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاحَبِیْبَ اللہ

بسم اللہ الرحمن الرحیم

وصلی اللہ علی نورہٖ کزوشد نورہا پیدا

زمیں ازحبِّ اوساکن فلک درعشق اوشیدا

قَدْ جَآءَكُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ كِتٰبٌ مُّبِيْنٌ ۙ (پارہ ۶، سورہ المائدہ، آیت ۱۵)

بے شک آیا تمہارے پاس خدا کی طرف سے ایک بڑا نور اور کتاب روشن

اہل علم حضرات فرماتے ہیں کہ یہاں نور سے مراد محمد ﷺ ہیں۔ اس آیہ کریمہ میں حضور پُر نور ﷺ کے "میلاد مبارک" کا ایک انوکھا اور نرالا بیان ہے کہ اس کا ایک ایک لفظ نعتِ مصطفےٰ ﷺ کا خزینہ، قلب عاشق کا سکینہ اور واقع میلاد کا منور آئینہ ہے۔

غور فرمایئے یہ آیت پاک حرف قَدْ سے شروع کی گئی ہے جو بتایا کرتا ہے کہ اب جو خبر دی جاتی ہے اس کی سامعین کو امید اور توقع تھی، اسی لئے اسے حرف توقع کہتے ہیں، جس میں اشارہ ہے کہ لوگوں کا حضور ﷺ کی تشریف آوری کی امیدیں تھیں اور جانتے تھے کہ محبوب ﷺ تشریف لانے والے ہیں۔ اور کیوں نہ جانتے جبکہ تمام رسول اپنی اپنی امتوں کو بشارتیں دیتے آئے اور عہد لیتے آئے کہ نبی آخر الزماں تشریف لانے والے ہیں، جب وہ تشریف لے آئیں تو ان پر ایمان لانا اور ان کی اطاعت کرنا۔

امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ "الخصائص الکبریٰ" میں تحریر فرماتے ہیں کہ حضرت عبداللہ بن عباس رضی اللہ عنہما سے مروی ہے کہ ہمیشہ اللہ تعالیٰ حضرت محمد رسول اللہ (ﷺ) کے بارے میں آدم علیہ السلام اور ان کے بعد تمام انبیاء علیہم الصلوٰۃ والسلام سے پیشگوئی فرماتا رہا اور تمام اُمتیں حضور کی تشریف آوری کی خوشیاں مناتیں اور حضور ﷺ کے توسل سے اپنے اعداء پر فتح مانگتیں آئیں۔

ارشاد باری ہے: وَكَانُوْا مِنْ قَبْلُ يَسْتَفْتِحُوْنَ عَلَى الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَلَمَّا

جَآءَ هُمْ مَّا عَرَفُوْا كَفَرُوْا بِهٖ ط (پارہ ۱، سورہ البقرہ، آیت ۸۹)

یعنی اس نبی کے ظہور سے پہلے کافروں پر اس کے وسیلہ سے فتح چاہتے' پھر جب وہ جانا پہچانا ان کے پاس تشریف لایا تو منکر ہو بیٹھے۔

مدارج النبوت میں ہے کہ ہمیشہ نبی آخر الزماں علیہ السلام کے انتظار میں رہتے تھے اور مرتے وقت وصیت نامہ لکھ کر اپنے لڑکوں کو دیتے ...... و میگفتند کہ سلام ما باآنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم برسانید و بگوید ما در اشتیاق تو جاں دادیم و با یماں تو از عالم رفتیم یعنی کہتے اس محبوب کو ہمارا اسلام پہنچانا اور کہنا کہ ہم نے تیرے اشتیاق میں جاں دی اور تیرے ساتھ ایمان لا کر دنیا سے چلے گئے۔ تو گویا فرمایا کہ تمہیں اپنے عہدوں کی وفا کرنی اور خوشیاں منانی چاہیئے کہ جس محبوب کی امیدیں تھیں وہ آ گیا ہے۔

ارشاد ہوتا ہے:

قُلْ بِفَضْلِ اللّٰهِ وَبِرَحْمَتِهٖ فَبِذٰلِكَ فَلْيَفْرَحُوْا ط

(پارہ ۱۱، سورہ یونس، آیت ۵۸)

فرماؤ اللہ کے فضل ورحمت کے بسبب خوشیاں منائیں

اور فرمایا کہ جس کے تم طالب تھے وہ آ گیا ہے۔ لہٰذا تمہیں اس کی قدر کرنی چاہیئے کہ نعمت کی (خصوصاً وہ نعمت جس کی خواہش وطلب کے بعد آمد ہو) قدر نہ کرنی باعث جرم وعدم رضا بنتی ہے۔

مائدہ کے طلبگاروں کو فرمایا:

اِنِّیْ مُنَزِّلُهَا عَلَيْكُمْ فَمَنْ يَّكْفُرْ بَعْدُ مِنْكُمْ فَاِنِّیْۤ اُعَذِّبُهٗ عَذَابًا لَّاۤ اُعَذِّبُهٗۤ اَحَدًا مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ (پارہ ۷، سورہ المائدہ، آیت ۱۱۵)

ترجمہ: میں اسے تم پر اتارتا ہوں' پھر اب جو تم میں سے کفر کرے گا تو بے شک اسے وہ

عذاب دوں گا کہ سارے جہاں میں کسی پر نہ کروں گا۔

پھر اس حرف قَدْ کا یہ شان ہے کہ گزشتہ واقعہ کو قریب حال بنا دیتا ہے۔ اسی لئے اسے حرف تقریب بھی کہتے ہیں۔ تو قیامت تک جب یہ آیت کریمہ پڑھی جائے گی، محبوب اکرم ﷺ کی تشریف آوری کا تازہ تصور ہوگا کہ گویا اب تشریف لائے۔ بجر جاء خبر دیتا ہے کہ یہ نور عظیم منتقل ہوتا چلا آیا ہے، جس اجمال کی قدرے تفصیل یہ ہے کہ رب العالمین نے اصل العالمین، سید المرسلین، خاتم النبیین علیہ الصلوٰۃ والسلام کی ذات مبارکہ کو اپنی بے مثل ذات سے بلاواسطہ پیدا فرمایا اور دوسری تمام مخلوقات کو حضور نبی کریم ﷺ کے طفیل حضور ﷺ کے واسطے، سید المرسلین حضور ﷺ کے صدقے پیدا فرمایا۔ صحیح حدیث شریف میں ہے کہ حضور پرنور ﷺ نے حضرت جابر رضی اللہ عنہ سے فرمایا:

يَا جَابِرُ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالٰى خَلَقَ قَبْلَ الْاَشْيَاءِ نُوْرَ نَبِيِّكَ مِنْ نُّوْرِهٖ

یعنی اے جابر! بے شک اللہ تعالیٰ نے تمام اشیاء سے پہلے تیرے نبی کے نور کو اپنے نور سے (بلاواسطہ) پیدا فرمایا۔

ایک اور صحیح حدیث میں ہے کہ رسول اللہ ﷺ فرماتے ہیں:

اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِيْ وَمِنْ نُّوْرِيْ خَلَقَ كُلَّ شَيْءٍ

یعنی سب سے پہلے اللہ تعالیٰ نے میرا نور پیدا فرمایا اور میرے ہی نور سے باقی تمام چیزوں کو پیدا فرمایا۔

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوت جلد ۲، ص ۲ میں فرماتے ہیں کہ حدیث اَوَّلُ مَا خَلَقَ اللّٰهُ نُوْرِيْ صحیح ہے۔

مطالع المسرات میں ہے کہ اس حدیث کے ہم معنی کئی اور حدیثیں بھی ہیں۔

تیسری حدیث میں ہے کہ حضور اکرم ﷺ نے فرمایا:

كُنْتُ اَوَّلَ الْاَنْبِيَاءِ خَلْقًا وَّاٰخِرَهُمْ بَعْثًا

یعنی میں پیدا ہونے میں سب سے اوّل ہوں اور بعث میں سب سے آخر۔

اسی مطالع المسرات میں ان احادیث کے متعلق لکھا ہے۔

فَهٰذِهٖ اَحَادِيْثُ دَالَّةٌ عَلٰى اَوَّلِيَّتِهٖ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتَقَدُّمِهٖ عَلٰى غَيْرِهٖ مِنْ جَمِيْعِ الْمَخْلُوْقَاتِ وَاَنَّهٗ سَبَبُهَا

یعنی یہ احادیث مذکورہ دلالت کرتی ہیں حضور اکرم ﷺ کے تمام مخلوقات سے اول ومقدم ہونے پر اور اس چیز پر کہ حضور تمام مخلوقات کے سبب ہیں۔

ان احادیث سے معلوم ہوا کہ حضور علیہ السلام سب سے اوّل ہیں اور اوّل کیلئے ضروری ہے کہ فرد بھی ہو اور سابق بھی یعنی اکیلا بھی ہو اور پہلا بھی۔ چنانچہ امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ تفسیر کبیر میں تحریر فرماتے ہیں کہ اگر مالک کہہ دے ...... اَوَّلُ مَمْلُوْكٍ لِّيْ اشْتَرَيْتُهٗ فَهُوَ حُرٌّ یعنی اول عبد کا جو خریدوں میں آزاد ہے پھر دو عبد خریدے تو آزاد نہ ہوں گے کہ اول کیلئے فردیت لابدی امر ہے جو یہاں مفقود ہے۔ پھر اگر ایک عبد خریدے تو بھی آزاد نہ ہوگا کہ اب سابق نہیں رہا۔ اس سے معلوم ہوا کہ اوّل کیلئے فرد وسابق ہونا ضروری ہے۔ اور حضور اکرم ﷺ اوّل ہیں تو واضح ہوا کہ سید الانبیاء ﷺ فرد وسابق ہیں، نہ کوئی آپ کی ذات میں شریک اور نہ ہی کوئی صفات میں۔

وَلَا شَكَّ اَنَّهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْجَوْهَرُ الْفَرْدُ الْبَسِيْطُ

(جواہر جلد ۲، ص ۱۳۷۶)

یعنی اس میں شک نہیں کہ حضور اکرم ﷺ جوہر فرد بسیط ہیں۔

وہم باطل ہے کہ ممکن ہو مثالِ محبوب، کیونکہ خندہ جوہر و فرد پہ ہے دلیلِ تقسیم......علامہ بوصیری رحمۃ اللہ علیہ کیا خوب فرماتے ہیں:

مُنَزَّہٌ عَنْ شَرِیْکٍ فِیْ مَحَاسِنِہٖ

فَجَوْھَرُ الْحُسْنِ فِیْہِ غَیْرُ مُنْقَسِمٖ (قصیدہ بردہ شریف)

ترجمہ: اپنی خوبیوں میں شریک سے منزہ ہیں‘ سوان میں جو جوہر حسن ہے وہ بے تقسیم ہے۔

اللہ تعالیٰ فرماتا ہے:

وَمَا خَلَقْنَا السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَمَا بَیْنَھُمَآ اِلَّا بِالْحَقِّ

(پارہ ۱۴، سورۃ الحجر، آیت نمبر ۸۵)

شیخ محقق رحمۃ اللہ علیہ مدارج النبوت جلد اوّل ص ۲۶۰ میں فرماتے ہیں کہ اہل اشارات حضرات فرماتے ہیں ”ای بمحمد“ یعنی تمام آسمان اور زمینیں اور ہر وہ چیز جو ان میں ہے صرف محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے بسبب ہم نے پیدا فرمایا۔

مطالع المسرات ص ۱۱۴ میں ہے کہ شیخ سیدی عبدالجلیل قصری رحمۃ اللہ علیہ آیت وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا رَحْمَۃً لِّلْعٰلَمِیْنَ کے تحت تحریر فرماتے ہیں کہ اس آیت کی نص سے ثابت ہے کہ سب جہاں حضور صلی اللہ علیہ وسلم کے مرحوم ہیں اور تمام خیر انوار اور برکت، ابتدائے خلق سے آخر تک جو ظاہر ہوئی یا ہو گی وہ سب کی سب حضور علیہ السلام ہی کے بسبب ہے۔ اعلیٰ حضرت رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

سبب ہر سبب منتہائے طلب

علت جملہ علت پہ لاکھوں سلام

زرقانی شریف میں ہے:

اِنَّ النُّوْرَ النَّبَوِیَّ جُسِّمَ قَبْلَ خَلْقِہٖ اٰدَمَ بِاِثْنَیْ عَشَرَ اَلْفَ عَامٍ

یعنی نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم رؤف الرحیم کا نور آدم علیہ السلام کے پیدا ہونے سے بارہ ہزار سال پہلے جسم تھا۔ ایک حدیث پاک میں ہے کہ حضور اکرم صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

كُنْتُ نُوْرًا بَيْنَ يَدَىْ رَبِّىْ قَبْلَ خَلْقِ آدَمَ بِاَرْبَعَةَ عَشَرَ اَلْفَ عَامٍ

یعنی میں نور تھا اپنے رب کے پاس آدم علیہ السلام کے پیدا ہونے سے چودہ ہزار سال پہلے۔

حضرت ابوہریرہ رضی اللہ عنہ سے مروی ہے کہ نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم نے حضرت جبریل امین سے پوچھا کہ تیری عمر کتنی ہے؟ تو حضرت جبریل علیہ السلام نے عرض کیا: بخدا! صرف اتنا جانتا ہوں کہ ہر ستر ہزار سال میں ایک بار ستارہ ظاہر ہوتا تھا' میں نے اسے بہتر ہزار مرتبہ دیکھا ہے۔ اس پر حضور صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا:

يَا جِبْرِيْلُ وَعِزَّةِ رَبِّىْ اَنَا ذَالِكَ الْكَوْكَبُ۔

مجھے اپنے رب کی قسم وہ ستارہ میں ہی ہوں۔ (جواہر البحار ص ۸۸۶)

مواہب اور اس کی شرح زرقانی جلد ۱، ص ۴۰ میں ہے کہ اللہ تعالیٰ نے نور حضور صلی اللہ علیہ وسلم کو پیدا فرمایا۔ نبوت اور باقی تمام کمالات اس میں رکھے تو فرمایا: ذرا ان انوار انبیاء کو دیکھ۔ جب اس نور معظم نے انوار انبیاء کو دیکھا تو تمام پر غالب آ گیا۔ تو ان انوار انبیاء نے عرض کی: یا اللہ! یہ کس کا نور ہے؟ ارشاد ہوا یہ نور محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا ہے۔ اگر اس پر ایمان لاؤ گے تو ہم تمہیں نبی بنائیں گے۔ تمام نے کہا ہم اس پر ایمان لائے۔ آیت اذ اخذ اللہ میثاق النبین۔ اس آیت میں یہی عہد مراد ہے۔

فائدہ: ان احادیث شریفہ سے معلوم ہوا کہ حضور علیہ السلام نور حسی اور معنوی کے اصل اور جامع ہیں۔ چنانچہ مطالع المسرات میں ص ۲۲۰ میں ہے:

وَنُوْرُهٗ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْحِسِّىُّ وَالْمَعْنَوِىُّ ظَاهِرٌ وَّاضِحٌ

یعنی حضور علیہ السلام کا نور حسی (جو دیکھنے میں آئے جیسے دھوپ) اور معنوی (جو عقل یا شرع سے معلوم ہو جیسے ایمان) کے اصل اور جامع ہیں۔ چنانچہ مطالع

المسرات ص۳۲۰ میں ہے نوره صلی اللہ علیہ وسلم والحسی والمعنوی ظاہر واضح۔ یعنی حضور علیہ السلام کا نور حسی اور معنوی ظاہر واضح ہے اور تفسیر صاوی ص۳۳۹ میں ہے انه اصل نور حسی و معنوی یعنی حضور علیہ السلام ہر نور حسی اور معنوی کا اصل ہیں۔ تو تمام انبیوں اور رسولوں' فرشتوں' لوح وقلم' عرش وکرسی' چاند' سورج اور ستاروں کے انوار اسی نور محمد ﷺ کے پرتو ہیں۔ مولانا جامی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

ہم از لوح و قلم تا عرش و کرسی
ازاں نور است گر تحقیق پرسی

شیخ عبدالحق محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ نے مدارج النبوت جلد ۲، ص ۴ میں اور امام فخر الدین رازی رحمۃ اللہ علیہ نے تفسیر کبیر جلد ۲، ص ۳۰۲ میں تحریر فرمایا کہ جب یہ نور حضور آدم علی نبینا و علیہ السلام کی پیشانی مبارک میں رکھا گیا تو اللہ تعالیٰ نے حضرت آدم علیہ السلام کو اس نور کی برکت سے تمام اشیاء کے اسماء تعلیم فرمائے اور فرشتوں سے سجدہ کروایا۔

مولانا جامی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے ہیں:

السلام اے آنکہ تا از جبہۂ آدم نتافت
نور پاکت کس نہ بود از نوریاں اورا سجود

سیدی علی وفا رضی اللہ تعالیٰ عنہ فرماتے ہیں: (یہ تین اشعار ذیل کے (زرقانی جلد ۱، ص ۶۴ سے منقول ہیں)

لو ابصر الشیطان طلعة نوره
فی وجه آدم کان اول من سجد

یعنی اگر شیطان حضرت آدم علیہ السلام کی پیشانی میں نور مصطفےٰ علیہ التحیۃ والثناء کے چمکار کو دیکھ لیتا تو سب سے پہلے سجدہ میں گر جاتا۔

وَلَوْ رَاٰی نَمْرُوْدُ نُوْرَ جَمَالِہٖ
عَبِدَ الْجَلِیْلُ مَعَ الْخَلِیْلِ وَلَا عَنَدْ

یعنی اگر نمرود محبوب علیہ الصلوٰۃ والسلام کے نور جمال کو حضرت ابراہیم خلیل اللہ کی پیشانی میں دیکھ لیتا تو حضرت خلیل اللہ کے ساتھ خدا کی عبادت کرتا اور کبھی ضد نہ کرتا۔

عِیْسٰی وَ آدَمُ وَالصُّدُوْرُ جَمِیْعُھُمْ
ھُمْ عَیْنُ ھُوَ نُوْرُ ھَالِمَا وَرَدْ

یعنی وارد ہوا ہے کہ حضرت عیسیٰ اور حضرت آدم اور باقی تمام رسول علیہم السلام آئمیں اور محبوب محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم ان کا نور ہیں۔ پھر یہ نور خدا کو سجدہ کرنے والوں کی پیشانیوں میں منتقل ہوتا چلا آیا۔

ارشاد ہوتا ہے:

اَلَّذِیْ یَرٰاکَ حِیْنَ تَقُوْمُ وَ تَقَلُّبَکَ فِی السّٰجِدِیْنَ

(پارہ ۱۹، سورۃ الشعراء، آیت نمبر ۲۱۸، ۲۱۹)

یعنی اللہ وہ ہے جو دیکھتا ہے تجھے جس وقت تو کھڑا ہوتا ہے اور تیرے سجدہ کرنے والوں میں منتقل ہونے کو۔ بعض مفسرین نے فرمایا کہ اس آیت میں ساجدین سے مراد مومنین ہیں اور معنی یہ ہے کہ زمانہ حضرت آدم علیہ السلام و حوا علیہا السلام سے لے کر حضرت عبد اللہ و آمنہ خاتون تک مومنین کی اصلاب و ارحام میں آپ کے دورے کو ملاحظہ فرماتا ہے۔ اس آیت سے ثابت ہوا کہ آپ کے تمام اصول آباؤ اجداد حضرتِ آدم تک سب کے سب مومنین ہیں۔ (کنزالایمان)

مطالع المسرات میں ہے کہ حضرت امام جلال الدین سیوطی رحمۃ اللہ علیہ نے اس مسئلہ میں چھ تالیفیں تحریر فرمائیں، جس میں پرزور دلائل سے ثابت کیا ہے کہ حضور علیہ

اسلام کے تمام آباؤ اجداد مسلمان ہیں۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے غزوۂ تبوک سے مدینہ منورہ میں تشریف لانے کے بعد حضور اکرم ﷺ کی خدمت عالیہ میں ایک نعت پیش کی جس کے تین شعر یہ ہیں:

تَنَقَّلُ مِنْ صَلْبٍ اِلٰی رَحِمٍ — اِذَا مَضٰی عَالَمٌ بَدَا طَبَقٌ

وَرَدْتَ نَارَ الْخَلِیْلِ مُکْتَتِمًا — فِیْ صُلْبِهٖ اَنْتَ کَیْفَ یَحْتَرِقُ

وَاَنْتَ لَمَّا وُلِدْتَ اَشْرَقَتْ — الْاَرْضُ وَضَاءَتْ بِنُوْرِکَ الْاُفُقُ

یعنی آپ ایک صلب سے دوسرے رحم تک مختلف طبقوں میں منتقل ہوتے آئے یہاں تک کہ آپ نار خلیل میں وارد ہوئے۔ آپ چونکہ ان کی صلب میں تھے تو وہ کیسے جلتے۔ اور آپ جب پیدا ہوئے تو زمین روشن ہو گئی اور آپ کے انوار سے اطراف منور ہو گئے۔ رب العالمین نے نبی کریم رؤف الرحیم علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اس مبارک تشریف آوری کی خبر دے کر فرمایا:

قَدْ جَآءَکُمْ مِّنَ اللّٰهِ نُوْرٌ وَّ کِتٰبٌ مُّبِیْنٌ

(پارہ ۶، سورہ المائدہ، آیت نمبر ۱۵)

یعنی بے شک آیا تمہارے پاس ایک بڑا نور اور کتاب روشن

فائدہ: حضور ﷺ کی ذات نور ہے کہ اولیت و انتقال ذات ہی کے خاصے ہیں۔ جواہر ص ۸۱۴ میں ہے قد وردان ذات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کانت نورا۔ یعنی ضرور وارد ہوا ہے کہ آپ کی ذات نور ہے پھر جو کچھ اس حقیقت میں مخفی ہے وہ کوئی نہیں جانتا۔ عارف تجانی علیہ الرحمہ فرماتے ہیں کہ حقیقت احمدیہ غیب من اعظم الغیوب فلم یطلع احد علی ما فیھا۔ یعنی حضور پرنور ﷺ کی حقیقت سب سے بڑے غیبوں سے ہے تو کوئی بھی مطلع نہیں ہوا ان چیزوں پر جو اس حقیقت میں ہیں۔

کلمہ محمد ﷺ سے معلوم ہوا کہ جو ہماری طرف تشریف لایا ہے وہ نور ہے اور ہماری طرف روح بدن کا مجموع تشریف لایا' جس سے معلوم ہوا کہ آپ کا روح و بدن تمام نور ہے۔

تو جان پاکی سر بسر نے آب و خاک اے نازنین
واللہ زجاں ہم پاکتر جانم فداک اے نازنین

(مولانا جامی علیہ الرحمۃ)

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لَمْ یَخْلُقِ الرَّحْمٰنُ مِثْلَ مُحَمَّدٍ ...... اَبَدًا وَعِلْمِیْ اَنَّہٗ لَا یَخْلُقُ

# عید میلاد النبی صلی اللہ علیہ وسلم

# کا

# انقلاب آفریں پیام

مرتب:

محمد منشا تابش قصوری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ



اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَارَسُوْلَ اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَاحَبِیْبَ اللہ

# سلام

مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام
شمعِ بزمِ ہدایت پہ لاکھوں سلام
جس سہانی گھڑی چمکا طیبہ کا چاند
اس دل افروز ساعت پہ لاکھوں سلام
ہم غریبوں کے آقا پہ بے حد درود
ہم فقیروں کی ثروت پہ لاکھوں سلام
جس کو بارِ دو عالم کی پرواہ نہیں
ایسے بازو کی طاقت پہ لاکھوں سلام
مجھ سے خدمت کے قدسی کہیں ہاں رضا
مصطفیٰ جانِ رحمت پہ لاکھوں سلام

از: اعلیٰ حضرت احمد رضا خاں صاحب بریلوی علیہ الرحمہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ
نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ

یہ نورانی مجلسیں' یہ روحانی بزم آرائیاں' یہ محامد و محاسن کی پرنور محفلیں' یہ جشن مسرت' یہ عظیم الشان جلسے جلوس' یہ انعامی تقریبات اور اطراف و اکناف عالم سے روح پرور نغموں اور ترانوں کی گونج صرف اور صرف اس محسن کائنات' فخر موجودات' ہادیٔ سبل' ختم الرسل' رحمۃ للعالمین' شفیع المذنبین' جناب احمد مجتبیٰ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت باسعادت کے روز جلوہ افروز کی جاودانی ساعتوں کے حضور نذرانہ عقیدت ہے' جس نے انسانوں کے تمدن کی کایا پلٹ دی' گری ہوئی انسانیت کو تھاما اور اپنی حقیقی منزل تک پہنچایا۔ اخلاق کا ایک ضابطہ اور تہذیب کا ایک دستور مرتب کیا' انصاف کی حدیں مقرر کیں' انسان کو فطرت صالح کی طرف پلٹ آنے کی عالمگیر دعوت دی' جس نے ایک خدا اور ایک خدا کی عبادت کی بنیاد پر عالمگیر اتحاد کا پروگرام پیش کیا' جس نے ہمیشہ ان دروازوں کو بند رکھا جن سے نفاق و اختلاف کی ہوا آسکتی تھی۔ یہی وہ ذات مقدس ہے جس نے ذہن و فکر میں پہلی بار انسانی برادری کو بنیادی حقوق کی بنیاد پر اتحاد و اتفاق اور ربط و تعلق کے رشتے استوار کرنے کا احساس پیدا کیا۔

آج دنیا کی بستی بستی میں حریت کے جو ساز چھڑے ہوئے ہیں' وہ بھی درحقیقت اسی بحرِ بے کنار کے فیض و کرم کا ایک قطرہ ہے' جس نے دنیا کے ہر انسان کو صرف ایک اللہ کا مطیع اور فرمانبردار قرار دیا تھا' اور ارشاد فرمایا تھا کہ کالے کو گورے پر' عربی کو عجمی پر کوئی شرف حاصل نہیں' سب آدم (علیہ السلام) کے بیٹے ہیں اور آدم (علیہ السلام) مٹی سے بنائے گئے ہیں۔

یہ انقلابی تحریک' یہ تہذیبی دعوت' یہ اخلاقی مشن' یہ روحانی ضابطہ اسلام کے نام

سے اس دور میں جس میں ہر بشر، ہر قوم اور انسان، جہل و شرک کے اندھیروں میں الجھ گیا تھا، ظلم و بے انصافی کی تاریکی میں جلا تھا۔ ایک چراغ کی روشنی بنا اور اس روشنی میں زندگی کی پُرپیچ راہیں نظر آئیں، انسان کو اپنا راستہ اور اپنی منزل متعین کرنے میں سہولت ہوئی، اس کا ذہن بدلا، فکر و خیال میں تبدیلی ہوئی، ظلم و بے انصافی کی حیثیت معطل ہوئی اور علم کی راہیں کھلیں، انسان کے کچلے ہوئے دل و دماغ نے ایک تسکین محسوس کی اور ایک ایسے معاشرے کی تعمیر شروع ہوئی، جس میں محنت و سرمایہ کی کوئی کشمکش نہ ہو، رنگ و نسل کا فساد نہ ہو، برتری و کہتری کا کوئی فتنہ نہ اٹھے، وطن و قوم کا کوئی جھگڑا نہ ہو، ہر مرد، ہر عورت، ہر بچہ، ہر کنیز، ہر غلام اور ہر فرد اپنے جائز اور صحیح حقوق پائے۔

خیال تو کیجئے: آج رسل و رسائل کے ذرائع اتنے کثیر اور وسیع ہیں کہ چھوٹے سے چھوٹے واقعہ کی خبر بھی چند سیکنڈ کے اندر پوری دنیا میں پھیلائی جا سکتی ہے لیکن پروپیگنڈہ کی جدید سائنسی تکنیک نہ ہونے کے باوجود آپ کی انقلابی دعوت (اسلام) نے پوری دنیا کی تہذیب و تمدن کو بالکل مختصری مدت میں بہت جلد متاثر کیا، جن میں یورپ و افریقہ و ایشیا کی تمام تہذیبیں اور قومیں شامل ہیں۔ سچ ہے سورج جب بھی نکلتا ہے تو روشنی سے فرار ناممکن ہو جاتا ہے۔ گویا اس وقت عملی طور پر جملہ تہذیبیں زبانِ حال سے پکار رہی تھیں۔

نور گھر میں، نور باہر، کوچہ کوچہ نور ہے
بلکہ یوں کہیئے کہ سب دنیا کی دنیا نور ہے
جہاں تاریک تھا، ظلمت کدہ تھا، سخت کالا تھا
کوئی پردے سے کیا نکلا کہ گھر گھر میں اجالا تھا

مگر نہایت دکھ کی بات ہے کہ آج اس محسنِ اعظم ﷺ کی امت افتراق و انتشار کا شکار

ہے۔ ماڈرن تہذیب یعنی غیر اسلامی تمدن کو حرز جاں بنائے ہوئے ہے۔ سامانِ تعیش کی بھرمار میں دین کو چھوڑ کر دنیا سے' روحانیت سے منہ موڑ کر مادیت کی محبت میں مستغرق' اپنوں سے دشمنی اغیار سے دوستی کی پینگیں بڑھائے جا رہی ہیں۔

اتفاق و اتحاد' اخوت و الفت' حب و مودت' ایثار و قربانی کی جگہ حسد و بغض' عداوت و دشمنی' کینہ و نفاق کا دور دورہ ہے۔ مصائب و آلام' شکست و ذلت' نکبت' ذلت و پستی ہمارا نشان بن چکا ہے۔ اسلاف کے کارناموں کو پس پشت ڈال دیا گیا ہے۔ کشمیر و فلسطین' قبرص و اریٹیریا کے مظلوم و نہتے مسلمانوں کو ظلم و ستم کی چکی میں پیسا جا رہا ہے۔ ہندوستان کے امن پسند مسلمانوں کی عزت و آبرو کو لوٹ کر صرف اس لئے بڑی بے دردی سے شہید کیا جا رہا ہے کہ یہ محسنِ کائنات' تاجدارِ مدینہ کے نام لیوا اور فرزندانِ توحید ہیں۔ دیگر ممالک میں بھی مسلمانوں کی زندگیاں بے چینی سے گزر رہی ہیں۔

غور کا مقام ہے! آخر کیا وجہ ہے؟ یہی اور صرف یہی تو نہیں کہ ہم نے خدا اور رسول کے احکام پر عمل کرنا چھوڑ کر بیگانوں سے لو لگا لی ہے۔ اتنی شکستوں کے بعد بھی ہم خوابِ غفلت میں پڑے عیش و عشرت میں پیہم مصروف ہیں۔ دشمنانِ اسلام ہر طرف سے حملہ آور ہیں' الحاد و دہریت' اشتراکیت و عیسائیت اور مذہب سے دوری کی بمبارمنٹ ہو رہی ہے' مگر ہم ہیں کہ بیدار ہونے کا نام تک نہیں لیتے۔ آخر یہ سلسلہ کب تک جاری رہے گا۔ مسلمانو! خوابِ غفلت سے بیدار ہو کر کمربستہ ہو جاؤ' اپنی قدر و منزلت پہچانو' اسلاف کی یاد کو تازہ کر دو' مادی و وقتی ترقی کو روحانی ترقی پر ترجیح مت دو' اپنے بزرگوں کی باتوں پر کان دھرو اور ان پر عمل پیرا ہو جاؤ۔ یاد رکھئے جب دنیاوی غلامی کی زنجیریں توڑ کر روحانی پٹکا گلے میں ڈال لو گے تو اللہ تعالیٰ کی طرف سے وَاَنْتُمُ الْاَعْلَوْنَ کا تمغۂ جرأت تمہارے زیب گلو ہو گا۔

اے بادہ کشانِ غفلت! کہ سلطانِ رحمت کی بارگاہ کے دروازے کھل گئے' اب صرف ایک حرفِ ندامت' ایک عذرِ شرمسار اور بھیگی ہوئی پلکوں کا صرف ایک چمکتا ہوا قطرہ دل کی طہارت کیلئے کافی ہے۔

اے گیتی کے روسیاہ مدہوشو! آؤ چشمۂ نور میں غوطہ لگا لو جو تمہاری نظر کے نشانے پر بہہ رہا ہے۔ گیارہ ماہ کے بعد روحانی برکات کا یہ سہانا موسم اسی لئے آیا ہے کہ تمہارے چہرے کا غبار دھل جائے اور رحمت و نور کی موسلا دھار بارش میں تمہارا دامن نکھر جائے۔

اے خفتگانِ شبِ ملامت! دنیا کی بڑی بڑی اُمید گاہوں سے تم نے لو لگا کر دیکھ لیا' فرصت ہو تو پل بھر کیلئے ذرہ حافظے پر زور دے کر یاد کرو کہ تم نے مادی اقتدار کی چوکھٹوں پر اپنی کتنی فریادیں ضائع کر دیں ہیں۔ وقت کے روٹھے ہوئے فرعونوں کو منانے کیلئے تمہیں کتنی بار اپنی سطحِ مرتفع سے نیچے اترنا پڑا ہے' لیکن سچ بتاؤ ان ساری منتوں' سماجتوں اور خوشامدوں کے بعد ذلتوں کی شکست اور نامرادیوں کی ٹھوکر کے سوا کوئی چیز تمہارے ہاتھ آئی؟

پیم فریب کی چوٹ کھانے کے بعد اب تو پلٹ آؤ اس رحمتِ حق کی طرف جس نے اپنے امیدواروں کو کبھی مایوس نہیں کیا' اور جو پلکوں کا آنسو دامن میں جذب ہونے سے پہلے اپنے فریادی کے دل کی پکار سن لیتا ہے۔

ربیع الاوّل کا یہ مقدس مہینہ جو ہمارے سروں پر سایہ افگن ہے۔ یہ مایوس چہروں کے نکھرنے کا بہترین موسم ہے۔ قدم قدم پر رحمت و غفران کی جو نہریں بہہ رہی ہیں' ان سے اب بھی اگر ہم نے اپنے روح کی تشنگی نہیں مٹائی تو اس کے بعد پھر کوئی ایسا دلنواز موسم نہیں آئے گا۔

آیئے! اور ربیع الاوّل کے رحمت بھرے شب و روز کو غنیمت جانتے ہوئے اپنے رب کے حضور غفلتوں کی گہری نیند میں ہم نے جتنی خطائیں کی ہیں' معاف کرائیں اور اپنے خالی دامن کو بارگاہ بے کس پناہ میں پھیلا دیں تا کہ دین و دنیا کی کامرانیوں اور کامیابیوں سے مالا مال ہو سکیں۔ اس ماہ مبارک کی ایک ایک ساعت کی عزت و حرمت کا خیال رکھیں کیونکہ اسی ماہ مبارک کی ۱۲ تاریخ کو تاجدار عرب و عجم' محسنِ کائنات' فخر موجودات' باعثِ ایجادِ عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی تشریف آوری ہوئی۔

جن کی تشریف آوری سے قبل انسانیت ادھ موئی تھی' اخلاق بھرا تھا اور انسانی کردار مفلوج ہو کر رہ گیا تھا' چہار جانب کو وحشت و بربریت کے طوفانوں نے اپنی لپیٹ میں یوں دبائے رکھا تھا جیسے نزع کی آخری ہچکی۔ یاس و ناامیدی کے بادل فضائے عالم پر محیط تھے۔ پھر وہ آفتاب عالم طلوع ہوا' جس کی تابندگی سے شب کی سیاہی نور سحر میں تبدیل ہو گئی' ظلم و ستم کی جگہ عدل و انصاف' رحم و ہمدردی نے لے لی۔ تشنگانِ لہو کی لبوں پر صلح و آشتی کا پیغام نغمہ ریز ہوا۔ تلوار کے قبضہ پر رکھے والے ہاتھ تعلیم و اخلاق کیلئے میدان عمل میں نکلے۔ ایک مختصر سے عرصہ نے زمانہ کے غبار وحشت کو بارانِ رحمت میں تبدیل کر دیا۔ کانٹے پھول بن گئے اور کلیاں مسکرا اٹھیں۔

چمن میں پھول کا کھلنا تو کوئی بات نہیں
زہے وہ پھول جو گلشن بنائے صحرا کو

ماہ ربیع الاوّل کی ان ہزار ہا صد مبارک ساعتوں میں انسانیت کے محسن اعظم کا یوم ولادت مسلمانانِ عالم کیلئے جہاں انتہائی مسرت و شادمانی کا گہوارہ ہے وہاں ایک ضابطۂ حیات کا ترجمان بھی ہے اور وہ ضابطۂ حیات' عدل و مساوات' تنظیم و اتحاد' علم و عمل' اخلاق و محبت ایسے زریں اصولوں سے بھی عبارت ہے۔ جس کا دوسرا نام اسلام ہے۔

ذرا ماضی کی طرف نگاہ لے جایئے۔ اسلام کے ابتدائی دور میں مسلمانوں کی زندگی جس تنگی و عسرت سے گزری وہ کوئی ڈھکی چھپی بات نہیں ہے۔ ان کے پاس نہ کوئی دولت تھی اور نہ کوئی سرمایہ تھا' نہ سونے چاندی کے خزانے تھے اور نہ ہی لعل و جواہرات کے ڈھیر' نہ ہی خوشنما باغات تھے اور نہ ہی شاہی محلات' لیکن اس فقر و فاقہ میں بھی ان کو سکونِ قلب' تسکین روح' سرور زندگی اور راحتِ قلب و جگر کی لافانی دولت حاصل تھی' اس لئے کہ وہ اس عارضی نشوونما' فانی شان و شوکت اور غیر یقینی جاہ و حشمت کے مقابلے میں دائمی مسرت' ابدی کیف و مستی اور غیر فانی زندگی کو زیادہ اہمیت دیتے تھے' اور جب ان کی پُرشوق نگاہیں جمالِ مصطفےٰ ﷺ کو دیکھ لیں تو پھر زندگی بھر کی تمام رعنائیاں سمٹ کر ان کے دامنِ مراد میں پھیل جاتی تھیں اور وہ نشۂ عشق و محبت سے سرشار ہو کر دنیا و مافیہا سے بے خبر جب اس حسنِ لازوال کا مشاہدہ کرتے تو نہ انہیں بھوک لگتی اور نہ پیاس بلکہ دنیا کی ہر چیز کو بھول جاتے کیونکہ جمالِ یار کو دیکھنا ہی ان کیلئے سب سے بڑی نعمت تھی۔

لیکن ان کی غربت' تنگی و عسرت کو دیکھ کر مکہ مکرمہ کے فرعونی دماغ رکھنے والے کافر اسلام اور پیغمبر اسلام کے جھوٹا ہونے کی ایک دلیل سمجھ لیتے' کیونکہ دولت کے نشے اور سرمایہ داری کے جنون اور امارت کے غرور نے ان کی آنکھوں پر پردے اور دلوں پر مہریں لگا دی تھیں۔ یہاں تک کہ ان کے نزدیک حق و صداقت کا معیار ہی بدل چکا تھا اور ان کا عقیدہ یہ تھا کہ غریب اور مفلس انسان خدا کی رحمت کا سرے سے حقدار ہی نہیں ہے۔ وہ حق و صداقت کے معیار کو طہارتِ قلب' تزکیۂ نفس' اتقاء اور پرہیزگاری کی بجائے سرمایہ داری' جاگیرداری ظاہری شان و شوکت اور عارض جاہ و حشمت سمجھتے تھے اور اسی بناء پر کملی والے کی نبوت کا انکار کرتے تھے کہ اگر خدا نے کسی کو نبی بنا کر بھیجنا ہی تھا تو پھر مکے کے کسی بڑے سردار' قریش کے کسی بڑے جاگیردار' طائف کے کسی بڑے

سرمایہ دار کو نبوت عطا کرتا" آخر یہ نبی کیسے ہو سکتا ہے جو رہتا ہے ٹوٹے ہوئے حجروں میں' بیٹھتا ہے کھجور کی چٹائی پر اور پہنتا ہے پھٹی ہوئی چادر' اور دعویٰ کرتا ہے ساری کائنات کے نبی ہونے کا؟ اس لئے وہ کہتے تھے کہ اگر یہ نبی ہوتا تو اس کے پاس سونے چاندی کے خزانے ہوتے' لعل و جواہرات کے ڈھیر اور سنہری محلات ہوتے' اور جب ان کا غرور' تکبر' عناد اور تعصب حد سے بڑھ گیا تو پھر غیرت حق نے پکار کر کہا کہ میرے محبوب کی نبوت کو سونے چاندی کے خزانوں' لعل و جواہرات کے ڈھیروں' سبز باغات کے پھولوں' ریشمی لباسوں اور سنہری محلات میں تلاش نہ کرو بلکہ میرے محبوب کی نبوت کو اگر دیکھنا ہے تو کسی یتیم کے ٹوٹے ہوئے دل میں دیکھو۔

آہستہ آہستہ زمانے نے کروٹ بدلی تو وہی دلق پوشوں کی مقدس جماعت' فاقہ مستوں کا متبرک گروہ اور صحرا نشینوں کا نورانی ٹولہ ساری دنیا کیلئے امن و سلامتی' عدل و انصاف' لطف و کرم کا ایک مضبوط قلعہ بن گیا اور پھر وہی تنگی و عسرت اور فقر و فاقہ کی زندگی بسر کرنے والے دنیا کے تاجدار ہوئے۔

آج دنیا کے ہر نفس پرست اور ننگ انسانیت حکمران' اقتدار کے بھوکے سیاسی لیڈر آئے دن اعلان کرتے رہتے ہیں کہ غریبو! ہم تمہارے لئے ہیں۔ امریکہ کی نام نہاد جمہوریت اور روس کی نسلِ انسانی کو تباہ کر دینے والی آمریت (اشتراکیت) بھی غریبوں کی حمایت کی مدعی ہے مگر یہ سب دھوکہ ہے' فریب ہے' مکاری اور عیاری ہے' اور ایسے اعلانات و بیانات میں صداقت کا نام تک نہیں۔ اس لئے آج تک کسی نے اس کا عملی ثبوت کوئی نہیں دیا۔ کوئی پری پیکر کار میں بیٹھ کر' کوئی ہوائی جہاز میں پرواز کرتے ہوئے ائیر کنڈیشنڈ' کوٹھیوں اور بنگلوں کی مسحور کن فضاؤں پر بدمست غریبوں سے ہمدردی کا اعلان کرتا ہے۔

غریب کے آنسوؤں نے بھیگی ہوئی نظروں سے دیکھا تو اسے موجودہ ترقی یافتہ دور میں ہر طرف مایوسی ہی مایوسی نظر آئی' پھر حسرت بھرے دل سے مدینہ کی طرف نگاہ اٹھائی تو اس نے دیکھا' کائنات کا ہادی' زمین و آسمان کا مالک' کون و مکان کا شہنشاہ اور عرب و عجم کا تاجدار' کونین کا والی ایک ٹوٹے ہوئے حجرے میں کھجور کی ایک پھٹی ہوئی چٹائی پر بیٹھ کر اور پیٹ پر بھوک کی وجہ سے پتھر باندھے یوں دعا کر رہا ہے۔

اَللّٰھُمَّ اَحْیِنِیْ مِسْکِیْنًا وَّ اَمِتْنِیْ مِسْکِیْنًا وَّاحْشُرْنِیْ فِیْ زُمْرَۃِ الْمَسَاکِیْنِ

(ترمذی ابواب الزہد باب ما جاء ان الفقراء المھاجرین یدخلون الجنۃ قبل اغنیائھم' مشکوٰۃ ص ۴۴۷) کہ "اے اللہ! مجھے مسکینوں میں زندہ رکھنا اور مسکینوں ہی میں میرا وصال فرمانا اور قیامت کے روز مسکینوں کے گروہ میں ہی اٹھانا"

یہ سن کر حضرت اُم المومنین عائشہ صدیقہ رضی اللہ عنہا نے عرض کی اے کملی والے آقا! آپ مولائے کل اور شہنشاہ کون و مکان اور محبوب رب دو جہاں ہو کر ایسی دعا کیوں کرتے ہیں؟ تو کملی والے نے جواب مرحمت فرمایا کہ غریب اور مسکین لوگ قیامت کو امیروں سے چالیس برس پہلے جنت میں جائیں گے۔ (مفہوم)

اور پھر امام الانبیاء نے اَلْفَقْرُ فَخْرِیْ کی عملی تصویر دنیا والوں کے سامنے اس طرح پیش کی کہ اگر کوئی غریب امتی دو دن سے بھوکا ہے تو کملی والے آقا کے پیٹ پر پتھر تھا' پھر کیوں نہ کہیں:

سلام اس پر کہ جس کے گھر میں چاندی تھی نہ سونا تھا
سلام اس پر کہ ٹوٹا بوریا جس کا بچھونا تھا
سلام اس پر کہ جس نے بے کسوں کی دستگیری کی
سلام اس پر جس نے بادشاہی میں فقیری کی

آج کے مہذب اور ترقی یافتہ دور میں غریبوں کو نفرت و حقارت کی نگاہ سے دیکھا جاتا ہے لیکن دولت و ثروت اور سرمایہ داری و جاگیرداری کے نشے میں سرمست و متکبر انسان شاید یہ بھی نہیں جانتے کہ مرنے کے بعد جتنی زمین کسی بڑے سے بڑے صنعت کار اور امیر کو ملتی ہے' اتنی ہی غریب مزدور اور فقیر کو' اور وہی کفن جو ملک کے بادشاہوں کو ملتا ہے وہی بستی کے گدا کو' خیال تو کیجئے:

نہ دارا رہا سکندر نہ فریدون بادشاہ
تختِ زمیں پہ سینکڑوں آئے چلے گئے

دعا ہے کہ مولیٰ تعالیٰ ہمیں محسن کائنات کے صدقہ ہماری کمزوریوں کو دُور فرمائے۔ عدل و انصاف' امن و سلامتی کا خوگر بنائے اور اسوۂ حسنہ پر عمل پیرا ہونے کی توفیق مرحمت فرمائے۔ مسلمانانِ عالم کو پریشانیوں سے نجات بخشے' مسجد اقصیٰ کی عزت و حرمت کو بحال فرمائے' کشمیر و فلسطین اور قبرص وار یٹریا کے نہتے و مظلوم انسانوں کو آزادی کی نعمت سے نوازے اور ہمیں دین و دنیا اور آخرت کی کامرانیوں سے ہمکنار فرمائے۔

آمین ثم آمین بجاہ حبیبہ الکریم علیہ وعلیٰ آلہ
وصحبہ افضل الصلوۃ واکمل التسلیم

محتاج کرم:
محمد منشاء تابش قصوری

بسم اللہ الرحمن الرحیم

الا یا ایہا الساقی ادر کاسا و ناولہا

کہ بریاد شہ کوثر نہا سازیم محفلہا

# تحفۂ دلنواز

در بیان

# مولود شاہِ حجاز

مرتبہ و مصنفہ

محمد اقبال حسین چشتی

شاہ عالم (کانجن) ضلع میانوالی

بسم اللہ الرحمن الرحیم

لا الہ الا اللہ محمد رسول اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا رَسُوْلَ اللہ

اَلصَّلٰوۃُ وَالسَّلَامُ عَلَیْکَ یَا حَبِیْبَ اللہ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# عید میلاد النبی ﷺ

مومنو! مناؤ شوق سے عید میلاد النبی
ہے عجب روح کی غذا یادِ خدا یادِ نبی
اس میں ہوتا ہے احسان خداوندی کا ذکر و بیاں
بن گئی معمول اُمت کا تقریب میلاد النبی

## ماہِ نور ربیع الاوّل شریف:

محبوب خدا بن کر آئے مہمان ربیع الاوّل کے
قربان ربیع الاوّل کے قربان ربیع الاوّل کے

ربیع الاوّل اسلامی سال کا تیسرا مہینہ ہے۔ اس مہینے کا سب سے بڑا شرف یہ ہے کہ خاتم الانبیاء، رحمت دو جہاں ﷺ نے اس مہینہ میں اپنے قدوم میمنت سے جہانِ دنیا کو مشرف و منور فرمایا، اور اسی مہینے میں محبوبِ خدا لقائے حق کی طرف متوجہ ہوئے یعنی یہ مہینہ امت کے والی و غمخوار، حبیب پروردگار کی پیدائش مبارک کا ہے اور عرس شریف کا بھی ہے۔ ولادت باسعادت اور وصالِ حق دونوں چیزیں یہاں اکٹھی ہیں۔ اس طرح یہ مہینہ اس شرف و بزرگی میں سب مہینوں پر سبقت لے گیا۔

سارا مہینہ بالعموم اور ۱۲ ربیع الاوّل کو بالخصوص دنیا بھر کے مسلمان میلاد النبی ﷺ کی تقریب سعید مناتے ہیں۔ مجالسِ میلاد کا انعقاد کرتے ہیں۔ عظیم الشان جلوس نکالے جاتے ہیں، طعام و شیرینی کا اہتمام کیا جاتا ہے اور بڑے وسیع پیمانہ پر خیرات ہوتی ہے۔ یہ سب کچھ تمام جہانوں کیلئے رحمت، اللہ تعالیٰ کی عظیم نعمت، شفیع اُمت ﷺ کی دنیا

میں تشریف آوری کی خوشی میں اور شکر خداوندی بجا لانے کیلئے کیا جاتا ہے۔ طعام و شیرینی اور مشروبات اور ہر قسم کی خیرات کا ثواب رُوحِ اقدس نبی کریم ﷺ کو ایصال ثواب کیا جاتا ہے۔ اس طرح یہ تقریب عرس بھی بن جاتی ہے' گویا ایک پنتھ دو کاج

## جشن عید میلاد النبی ﷺ کیوں منایا جاتا ہے؟

قرآن کریم میں ان ارشادات باری تعالیٰ پر غور کریں۔

ترجمہ:۱۔ "اور جو نعمت پروردگار تیرے کی ہے پس بیان کر"۔ (سورہ والضحیٰ)

۲۔ "اللہ کے فضل اور اس کی رحمت پر خوب خوشیاں منائیں' یہ ان کے جمع کیے ہوئے مال سے بہتر ہے"۔ (سورہ یونس)

۳۔ "(اے میرے محبوب!) ہم نے آپ کو تمام جہانوں کیلئے رحمت بنا کر بھیجا ہے"۔ (سورہ انبیاء)

۴۔ "تحقیق اللہ تعالیٰ نے ایمان والوں پر احسان فرمایا' جس وقت کہ اس نے ان کے بیچ اپنا رسول بھیجا"۔ (سورہ آلِ عمران)

یہاں صرف چند آیات پاک کا ذکر کیا ہے جن سے صاف ظاہر ہوتا ہے کہ حضور کریم ﷺ کی بعثت مسلمانوں پر خالقِ اکبر شانہٗ کا احسانِ عظیم ہے' اور یہ بھی ثابت ہوتا ہے کہ اللہ تعالیٰ کو یہ بات پسند ہے کہ اس کے بندے نعمتیں ملنے پر اظہارِ نعمت و خوشی کریں اور نعمتوں کا شکر بھی ادا کریں۔

قرآن پاک کا مطالعہ کرنے والوں پر مخفی نہ ہوگا کہ اللہ تعالیٰ نے متعدد انبیاء کرام کے میلادی قصے اور فضائل بیان فرمائے ہیں۔ اسی طرح تاجدارِ انبیاء محبوبِ کبریا ﷺ کے میلاد شریف کا ذکر بھی قرآن کریم میں موجود ہے۔ اس مضمون کی متعدد آیات

موجود ہیں۔ کہیں حضور پُرنور ﷺ کے منصب و مقام کا ذکر ہے' کہیں آپ ﷺ کے دربار عالیہ کے آداب کا بیان ہے' کہیں نبی کرم ﷺ کی تعظیم وتوقیر کرنے کی تاکید ہے' بلکہ یوں کہیئے کہ سارا قرآن سید الکونین ﷺ کی نعت ہے۔

؎ آنکھ والا تیرے جوبن کا تماشا دیکھے

اس سے پتہ چلتا ہے کہ ذکر میلاد شریف اللہ عزوجل کی سنت ہے۔ حضور نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والسلام سے بھی یہ ثابت ہے کہ آپ خود بھی اپنی پیدائش کے دن کو یاد رکھتے تھے۔ حضور اقدس ﷺ سے جب سوموار کے دن روزہ رکھنے کی وجہ پوچھی گئی تو آپ نے فرمایا:

"اسی دن میں پیدا ہوا اور اسی دن مجھ پر قرآن نازل ہوا"۔

آنحضرت رحمت فطرت ﷺ نے منبر پر جلوہ افروز ہو کر اپنا میلاد شریف پڑھا۔ اپنا مقام و مرتبہ اور نسب بیان فرمایا۔ اس کے علاوہ صحابہ کرام رضی اللہ عنہم اپنی مجالس مبارکہ میں نبی کریم ﷺ کے فضائل و کمالات' حسن و جمال اور حالات کا ذکر فرماتے تھے۔ حضرت حسان رضی اللہ عنہ دربار نبوی کے شاعر تھے' نہ صرف مجمع عام صحابہ کرام میں نعتیں پڑھتے تھے بلکہ رسول خدا ﷺ کے دشمنوں کے لغویات کا جواب بھی دیتے تھے۔ نبی کریم علیہ الصلوٰۃ والتسلیم نے ان کیلئے "روح القدس" کی نصرت کی دعا فرمائی اور ان کی خاطر نعتیہ اشعار پڑھنے کیلئے منبر رکھا جاتا تھا۔ آنحضرت ﷺ خود ان کے اشعار سماعت فرماتے تھے۔

ایک قصیدہ میں حضور اکرم ﷺ کے حُسنِ صورت اور ولادت شریف کا بڑے والہانہ الفاظ میں ذکر کرتے ہیں' جن کا مطلب یہ بنتا ہے کہ یارسول اللہ! آپ شاہکار قدرت ہیں۔ بارگاہِ نبوی ﷺ میں یوں عرض کرتے ہیں کہ میں نے آپ جیسا جامع کمالات [illegible] اور نہ ہی کسی آنکھ نے آپ جیسا [illegible] ہے۔ اس شعر کے بعد

دوسرے شعر میں عرض کرتے ہیں "اے آمنہ کے لال! صلی اللہ علیہ وسلم آپ ہر عیب سے پاک پیدا کیے گئے اور خالق اکبر شانہٗ نے آپ کو ایسا پیدا فرمایا جیسے تمہاری مرضی تھی۔

غزوۂ تبوک سے واپسی پر حضرت عباس رضی اللہ عنہ نے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی مدح کہنے کی خواہش کا اظہار کیا تو آنحضرت رحمت فطرت صلی اللہ علیہ وسلم نے دعائے خیر دے کر ان کو اجازت فرمائی۔ ممدوح خالق سید عالم صلی اللہ علیہ وسلم کی طرف سے اجازت ملنے پر حضرتِ عباس رضی اللہ عنہ نے جو اشعار پڑھے ان میں نبی الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم کی اولیت کا۔ آپ کے وسیلہ سے یعنی آپ کے نور کی برکت سے حضرت ابراہیم علیہ السلام اور حضرت نوح علیہ السلام کا نجات پانا' پھر آخرکار اس نور محمدی کا ظہور اور تمام عالم کا روشن ہو جانا' یعنی حضور پاک کی ولادت باسعادت کا ذکر' بالاجمال بیان فرمایا۔ حضرت عباس رضی اللہ عنہ کا قصیدہ دربیان مولود شریف سرور عالم صلی اللہ علیہ وسلم کے حضور پڑھنا اور حضرت حسان رضی اللہ عنہ' حضرت علی المرتضیٰ شیر خدا و دیگر کئی صحابہ کرام رضی اللہ عنہم کا فخریہ اشعار و مدحیہ قصائد پڑھنا اس بات کا ثبوت فراہم کرتا ہے کہ صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ اجمعین میں ذکر ولادت سید الانبیاء صلی اللہ علیہ وسلم موجود تھا اور اصل دسرور ذکر مولد النبی صلی اللہ علیہ وسلم میں ہمارے شریک تھے۔

## ایک اعتراض اور اس کا جواب:

عام طور پر یہ اعتراض کیا جاتا ہے کہ صحابہ کرام نے میلاد شریف اس اہتمام اور ہیئت تجمل سے نہیں منایا۔ بظاہر یہ اعتراض بڑا وزنی معلوم ہوتا ہے مگر صحابہ کرام رضوان اللہ تعالیٰ علیہم اجمعین کی زندگی کے تذکرے پڑھنے والوں سے مخفی نہ ہوگا کہ صحابہ کرام کا زمانہ پاک ابتدائے اسلام کا دور تھا' اس کے علاوہ سادگی کا رواج تھا اور معاشرہ بھی محدود تھا۔ اب ہر سلیم العقل مسلمان سمجھ سکتا ہے کہ صحابہ کرام کو اپنے محبوب آقا صلی اللہ علیہ وسلم کی

خاطر بلکہ یوں کہیے کہ اپنے دل کی تسکین کیلئے روپیہ پیسہ خرچ کرنے اور وقت لگانے میں کیا تردد ہو سکتا تھا؟ مال تو مال یہ پروانے تو ہر وقت اپنی جانوں کا نذرانہ پیش کرنے کو تیار رہتے تھے مگر ان کے وقتوں میں چند مصارف ایسے تھے جن میں مال و دولت کا خرچ کرنا زیادہ قرینِ مصلحت تھا۔ صرف ایک ایمان افروز واقعہ پر توجہ کریں۔ جب بھی رسالت مآب ﷺ سے جہاد میں خدمات جمع کرانے کا اشارہ ہوا تو شمع رسالت کے پروانوں نے اپنی مالی حیثیت سے بڑھ کر نذرانہ پیش کیا۔ حتیٰ کہ یارِ غار، محرمِ رازِ نبوت حضرت صدیق اکبر رضی اللہ عنہ نے اپنے گھر کا تمام اثاثہ محبوبِ خدا ﷺ کی خدمت میں پیش کر دیا۔ اسی واقعہ پر علامہ اقبال صاحب نے فرمایا:

پروانے کو چراغ، بلبل کو پھول بس
صدیق کے لئے ہے خدا کا رسول بس

غزوات میں شاندار کامیابیاں حاصل ہوئیں مگر کبھی صحابہ کرام نے موجودہ دور کے مسلمانوں کی طرح جشن نہیں منائے تھے، کیا صحابہ کرام کو جنگ بدر میں عظیم الشان کامیابی کے حصول پر خوشی نہ ہوئی ہوگی، یا معاذ اللہ انہوں نے شکر ادا نہ کیا ہوگا؟ ایسا ہرگز نہ تھا بلکہ صحابہ کرام بڑے شکر گزار بندے تھے۔ اپنے تکلف طعام ولباس اور زیب و زینت میں خرچ کرنے کے بجائے جو کچھ پاتے انہیں مواقع میں اُٹھاتے۔

اس صورت میں بنظرِ تحقیق و انصاف سے دیکھیں کہ ہماری تقریبات بعینہٖ صحابہ کرام کے طریقہ کے مطابق ہیں؟ اور انہوں نے ان تمام تقریبات کا اہتمام فرمایا بھی تھا؟

سیاسی جلسوں اور ادبی تقریبات کو چھوڑیئے، عصرِ حاضر میں تمام دینی تقریبات جو ہم منعقد کرتے ہیں اور آئے دن ان میں اضافہ بھی ہو رہا ہے مثلاً دینی

رہنماؤں کے ایام منانا' دینی جلسے' کانفرنسیں' دینی مدارس کے سالانہ جلسے اور صد سالہ جشن' جشن نزول قرآن' ہفتۂ نفاذ شریعت' عشرہ اصلاح معاشرہ اور دینی جماعتوں کے ایام تاسیس وغیرہ وقت و تاریخ کے تعین' تداعی (شریک ہونے کیلئے بلانا) اور اہتمام کے ساتھ منانا صحابہ کرام سے ثابت نہیں۔ پھر بھی ان تقریبات میں شرکت کرنے اور دامے درمے امداد کرنے کو کار ثواب بتایا جاتا ہے۔ سیرت النبی ﷺ کے جلسے بھی ماہ ربیع الاوّل شریف ہی میں اسی اہتمام و تداعی اور تعین یوم سے منعقد کئے جاتے ہیں۔ اگر میلاد شریف منانے کو بدعت سیہ اور ناجائز سمجھا جائے تو تمام دینی تقریبات' جلسے اور (شوکت اسلام) کے جلوسوں کو جائز و صحیح ہونا محل نظر بن جاتا ہے اور محفل ذکر مولد شریف جو ثابت الاصل ہے' کے کرنے والوں کو اہل بدعت سمجھا جائے تو ہر قسم کی دینی تقریبات ہیئت تجمل اور تعین یوم سے منانے والے مسلمان اس فتویٰ کی زد سے کیسے بچ سکتے ہیں؟ اللہ تعالیٰ ایسی ذہنیت سے بچائے۔

## عید میلاد شریف کی برکتیں:

محافل میلاد بہترین ذریعہ حصول برکات ہیں۔ ولادت باسعادت کا ذکر کرنے میں بہت سے فوائد ہیں' جن کا انکشاف ایسے صاحب کشف و جامع شریعت و طریقت بزرگوں نے فرمایا' جن کے اوصاف و کمالات سے تاریخ کے ابواب روشن ہیں۔ یہاں صرف دو بزرگوں کے ارشادات نہایت اختصار سے درج کرتا ہوں۔

(۱) حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رحمۃ اللہ علیہ اپنی نورانی تالیف "فیوض الحرمین" میں تحریر فرماتے ہیں کہ میلاد شریف کے دن مکہ معظمہ میں آنحضرت ﷺ کی جائے پیدائش پر حاضر ہوا' وہاں لوگ آنحضرت ﷺ پر درود شریف پڑھ رہے تھے اور اظہار نبوت سے پہلے کے معجزات بیان کر رہے تھے۔ میں نے دیکھا کہ یکبارگی انوار ظاہر ہوئے۔

اسی مشاہدہ (مشاہدہ نمبر ۸) میں آگے فرمایا کہ "پس جب غور کیا تو معلوم ہوا کہ یہ نوران فرشتوں کا ہے جو ایسی مقدس مجالس و مشاہد پر مؤکل و مقرر ہیں"۔

حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ کے اس ایمان افروز مشاہدہ اور ان کی یہ گواہی کہ "حاضرین وہ معجزات بیان کر رہے تھے جو اعلانِ نبوت سے پہلے ظہور میں آئے"۔ ان لوگوں کیلئے لمحہ فکریہ سے کم نہیں جو حضور پاک صلی اللہ علیہ وسلم کے اظہار نبوت سے پہلے کی زندگی کے بیان کو ضروری نہیں سمجھتے اور حضورِ پُرنور صلی اللہ علیہ وسلم کے جشن ولادت کو بدعت کہتے ہیں اور صرف اعلانِ نبوت کے بعد کی سیرت پاک (اُسوۂ حسنہ) کے بیان کو جائز سمجھتے ہیں۔

بے شک سب مسلمانوں کا یہی عقیدہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی دورِ نبوت کی زندگی یعنی اُسوۂ حسنہ' قرآن پاک کی عملی تفسیر سراپا تنویر ہے مگر ہمیں یہ بھی نہ بھولنا چاہیئے کہ ہادیٔ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کی زندگی پاک کا ہر دور سراپا اعجاز تھا۔ ولادتِ باسعادت سے لے کر اظہار نبوت تک بھی آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی ذات ستودہ صفات کائنات کیلئے رحمت و شمع ہدایت تھی۔ اظہار نبوت سے پہلے ہی لوگوں نے آپ کو صادق و امین تسلیم کر لیا تھا۔ جو حضرات نبوت کے مقدس دور کی سیرت پاک بیان کرنے کیلئے جلسے اور کانفرسیں منعقد کرتے ہیں' انہیں سوچنا چاہیئے کہ رحمتِ کامل صلی اللہ علیہ وسلم کی اظہار نبوت سے قبل چالیس سالہ دلکش و پاکیزہ زندگی کو کیوں جدا کر رہے ہیں' جبکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی قبل از اعلانِ نبوت چالیس سالہ بے داغ و تاباں زندگی لوگوں کے لئے اللہ تعالیٰ پر ایمان لانے اور آپ صلی اللہ علیہ وسلم کی رسالت کی تصدیق کرنے کا سبب بنی۔

(۲) حضرت شاہ ولی اللہ رحمۃ اللہ علیہ اپنے والد ماجد شاہ عبدالرحیم رحمۃ اللہ علیہ کا واقعہ بیان فرماتے ہیں کہ وہ میلاد شریف کے دنوں میں حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی محبت میں کھانا [illegible] ۔ ایک سال انہوں نے بوجہ تنگدستی [illegible] چنے تقسیم کئے' جوان

کے پاس موجود تھے۔انہوں نے خواب میں حضور پُرنور علیہ السلام کو دیکھا کہ آپ ﷺ کے سامنے وہ بھنے ہوئے چنے موجود ہیں اور آپ ﷺ ایسے خوش ہیں کہ چہرۂ انور پر بشاشت ظاہر ہے۔(درثمین)

اس واقعہ ونورانی خواب سے ظاہر ہوتا ہے کہ خلوص ومحبت سے میلاد شریف کی خوشی میں لوگوں کو کھانا کھلانا حضور رحمۃ للعالمین کو بہت پسند ہے۔اور یہ بھی معلوم ہوا کہ بہت زیادہ اہتمام یا کثرت سے مال خرچ کرنا نہیں بلکہ خلوص ومحبت سے حسب توفیق حلال وطیب مال خرچ کرنا شرط ہے۔

(۳) امام الکاملین حضرت حاجی امداد اللہ صاحب مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ کا ارشاد ہے کہ "ذکر ولادت شریف حضرت فخر آدم سرور عالم ﷺ کا موجب خیرات وبرکات دنیوی و اُخروی ہے"۔آگے تحریر فرماتے ہیں "اور مشرب فقیر کا یہ ہے کہ محفل میلاد شریف میں شریک ہوتا ہوں بلکہ ذریعۂ نجات سمجھ کر ہر سال منعقد کرتا ہوں اور قیام میں لطف پاتا ہوں"۔(فیصلہ ہفت مسئلہ)

حضرت حاجی صاحب رحمۃ اللہ علیہ جیسے جامع شریعت وطریقت بزرگ کی تحقیق اور عمل سے بھی محافلِ میلاد شریف کا ذریعۂ حصولِ برکات ونجات ہونا ثابت ہوتا ہے اور کھڑے ہوکر صلوٰۃ وسلام پڑھنے کا جواز بھی مل جاتا ہے۔

## عید میلاد النبی ﷺ کیسے منائی جائے؟

عید میلاد النبی ﷺ منانے کا احسن طریقہ وہی ہے جس طرح منانے کی علمائے کرام رہنمائی وتاکید فرماتے ہیں۔مدیرانِ اخبارات وجرائد بھی اس مبارک دن اپنے اخبارات کے خصوصی ایڈیشن شائع کرتے ہیں،جن میں بڑے پاکیزہ مضامین اور

قیمتی ہدایات درج ہوتی ہیں۔ انہی ارشادات و ہدایات کی روشنی میں چند معروضات پیش کی جاتی ہیں۔

(۱) میلاد النبی ﷺ کی ہر محفل' جلسہ' تقریب و کانفرنس وغیرہ پیارے نبی کریم ﷺ کی پاکیزہ تعلیمات کے مطابق ہونے چاہئیں۔ خوشی کے تمام انداز شریعت محمدیہ ﷺ کے مطابق ہوں۔

(۲) اس روز ہر مسلمان کو اپنی زندگی سیرت طیبہ کے مطابق گزارنے کا عہد کرنا چاہیئے اور اپنے اہل و عیال کی پرورش و تربیت بھی اسلامی طریقہ کے مطابق کرنے کا عزم صمیم کرے' بلکہ معاشرہ میں حضور انور ﷺ کی پاکیزہ تعلیمات اور پیاری سنتوں (سنن) کی تبلیغ کا فریضہ پورا کرنا چاہیئے۔

(۳) ۱۲ ربیع الاوّل کی رات شب ولادت ہے۔ یہ رات اللہ تبارک و تعالیٰ کی عبادت کرنے اور محسنِ انسانیت' مخزن رحمت' رسول کرم ﷺ کا ذکر مبارک سننے میں گزارنی چاہیئے۔ مسجدوں میں روشنی کی جائے اور خوشبو جلائی جائے اور مسلمانوں کے گھر' گلی کوچے اور بازار بھی چمک رہے ہوں اور صفائی کا بہترین نمونہ پیش کر رہے ہوں' تاکہ دلکش منظر کو دیکھ کر ناظرین اچھے تاثرات قبول کریں۔

۱۲ ربیع الاوّل کے روز جو صبح ولادت کا دن ہے' عید میلاد النبی کی تقریبات میں شریک ہونے کی سعادت حاصل کرنا چاہیئے۔ اس کے علاوہ قرآنِ کریم کی تلاوت اور درود خوانی کثرت سے کی جائے۔ سید الانبیاء رسول اکرم ﷺ کی روح اقدس کو ایصالِ ثواب کیلئے غریبوں' مسکینوں اور یتیموں کی اعانت کی جائے۔ ہمیشہ کیلئے اور اس دن بالخصوص اہل ثروت مسلمانوں کو یاد رکھنا چاہیئے کہ ہمارے آقا شفیع المذنبین ﷺ کو اپنی امت کے فقیروں' غریبوں اور مسکینوں سے خصوصی محبت اور زیادہ ہمدردی ہے۔

دن مخیر حضرات اپنی نیک کمائی سے اور عامۃ المسلمین اپنے چندوں سے تربیت اطفال کیلئے دارالشفقت اور جہاں ضرورت ہو دینی تعلیم کیلئے نئے ادارے کھولیں اور تعمیری کام پر بھی خصوصی توجہ دیں تا کہ تعلیم اسلام عام ہو اور دین محمد مصطفےٰ ﷺ کو تقویت پہنچے۔اس مبارک موقع پر اشاعت دین اور خدمت خلق کے مراکز کھولنے والوں کو دوہرا فائدہ ہو گا۔صدقۂ جاریہ ہونے کے علاوہ یہ ادارے یوم میلاد النبی ﷺ کی برکات اور اس دن کے ساتھ مسلمانوں کی بے پناہ عقیدت کے مثبت اثرات اور ٹھوس نشانات ہوں گے جو آنے والی نسلوں کیلئے استفادہ کا ذریعہ اور مشعل راہ ثابت ہوں گے۔

## خواتین اسلام بھی عید میلاد منائیں! مگر کیسے؟

حضور پُر نور ﷺ کے ظہور سے پہلے دنیا میں عورت کا کوئی مقام نہیں تھا۔ آنحضرت رحمت فطرت کی تعلیم و تبلیغ سے عورت کو ظلم و استبداد سے نجات ملی۔ خیر البشر رحمت عالم ﷺ نے عورتوں کو نہ صرف ذلالت کے عمیق گڑھے سے نکالا بلکہ ان کے حقوق کا تعین فرما کر اوران کے حقوق پورا کرنے کی تاکید فرما کر باوقار مقام عطا فرمایا ہے۔

کہاں وہ وقت تھا کہ باپ اپنی لڑکیوں کو زندہ دفن کر دیتے تھے مگر نبی رحمت شفیع اُمت نے لڑکی کو نہ صرف وراثت میں ورثہ دار ٹھہرایا بلکہ اپنی لڑکیوں کی پرورش لڑکوں کی طرح کرنے والے باپ کو جنت میں اپنی معیت کی بشارت فرمائی۔ یہاں بڑے افسوس سے (ضمناً) عرض کرنا پڑتا ہے کہ والدین اور بھائیوں یا شوہروں کی عدم توجہی، دینی تعلیم کے فقدان اور انگریزی تعلیم و تہذیب کے زہریلے اثرات کی وجہ سے دختران اسلام میں شرعی پابندیوں سے آزادی حاصل کرنے کا رجحان بڑھ رہا ہے۔ بالفرض عورت کا پردہ بعض مردوں کی عقل پر پڑ گیا ہے، تب بھی ایسی خواتین اسلام کو ان حالات میں بھی اسلامی

تعلیمات پر عمل کر کے دکھانا چاہیے تا کہ روز محشر اللہ رب العالمین شانہ اور شفیع المذنبین صلی اللہ علیہ وسلم کے سامنے شرمندگی نہ اٹھانی پڑے۔ ذیل میں چند اشعار پر خواتین توجہ فرمائیں۔

صدقہ حضور پاک کا نئی زندگی ملی
ترکہ ملا پردہ ملا دولت ایمان کی ملی
پردہ جو ہوا فرض تیرے ہی فائدہ کیلئے
تحفظ ملا ایمان بچا اور پناہ ملی
ہیں یہ سب احسان حضور کے مسلمان بیبیو!
ہے تم پر بھی فرض اطاعت اس محسنِ عالیجاہ کی

غرض اولاد کی صحیح پرورش اور ٹھیک تربیت کرنا بہت بڑی عبادت ہے' اور صحیح تربیت وہی خاتون کر سکتی ہے جو خود اسلامی تعلیمات اور شرعی احکامات پر سختی سے عمل پیرا ہو۔ ایسی نیک ماؤں کے بچے' والدین کے شکر گزار ہونے کے علاوہ' دین وملت کیلئے بھی سودمند اور سرمایہ افتخار ہوتے ہیں۔ اسی لئے علامہ اقبال صاحب نے مسلمان ماؤں کو یہ حکیمانہ و موحدانہ سبق سکھایا ہے۔

بتولے باش و پنہاں شو ازیں عصر
کہ در آغوش شبیرے بگیری

غرض خواتینِ اسلام کو اس دن اسلامی زندگی گزارنے کا عہد کرنا چاہیے۔ محسنِ اعظم صلی اللہ علیہ وسلم کی ولادت کی خوشی و شکر خداوندی میں ۱۲ ربیع الاول کی رات عبادت میں گزاریں۔ دن کو اپنے گھروں میں رہ کر خوشی و مسرت کا اظہار کریں۔ میلاد شریف کی خوشی میں تقسیم کرنے کیلئے کھانا تیار کریں اور زیادہ سے زیادہ وقت تلاوت کلام پاک اور درود شریف پڑھنے میں خرچ کریں۔

پڑھی لکھی خواتین میلادِ مصطفےٰ اور خصائص اور کمالاتِ مصطفےٰ ﷺ کے بیان میں اور سیرت النبی ﷺ کے موضوع پر کتابوں کا مطالعہ فرمائیں یا ایسی مجالس میلاد شریف میں وعظ سننے جائیں جہاں عورتوں کیلئے پردے کا مکمل انتظام ہو۔

## آدابِ جلوسِ میلاد شریف:

حضور نبی کریم ﷺ سے اظہارِ عقیدت کیلئے یہ اہتمام بڑے عرصے سے جاری ہے اور سال بہ سال یہ سلسلہ شان و شوکت کے اعتبار سے بڑھتا جارہا ہے' اور اس طرح حضور پُر نور ﷺ سے اظہارِ عقیدت کے ساتھ شکوہ دین و ملت کے مظاہرہ کی بھی ایمان افروز صورت بن گیا ہے۔ اس لئے جلوس کے تقدس کو بہر صورت بحال رکھنا نہ صرف منتظمین و شرکائے جلوس بلکہ سرکاری انتظامیہ کا بھی فرض ہے۔ اگر جلوس پورے نظم و ضبط اور احترام و عقیدت سے نکالے جائیں اور شرکائے جلوس علمائے کرام کی طرف سے فرمائی گئی ہدایات پر پوری طرح عمل کریں تو میلاد شریف کے جلوسوں سے بڑھ کر شوکت اسلام کا مظاہرہ کسی دوسرے طریقہ و اہتمام سے نہیں ہوسکتا۔ اس لئے ہر قسم کی خرافات' بیہودہ حرکات مثلاً ڈھول چمٹا وغیرہ بجانا' فلمی گانے گانا' بھنگڑا ڈالنا وغیرہ سے پرہیز کرنا از بس ضروری ہے۔ جلوس میں صرف ذکرِ الٰہی' نعت خوانی اور درود و سلام کا ورد ہو۔

## مقامِ مصطفےٰ ﷺ کا تعین و تحفظ:

تحفظ مقامِ مصطفےٰ یا نفاذِ نظامِ مصطفےٰ پہلے
دونوں ہی ضروری ہیں لیکن مقامِ مصطفےٰ پہلے

مقامِ مصطفےٰ کا تحفظ ابتداء ہی سے مسلمانوں کا جزوِ ایمان رہا ہے۔ پاکستان میں سب سے پہلے اہلسنت و جماعت نے "مقامِ مصطفےٰ کا تحفظ" اور "نظامِ مصطفےٰ کا نفاذ" اپنے

جماعتی منشور میں شامل کیے۔ خوش قسمتی سے نظامِ مصطفےٰ کی اصطلاح اور نظامِ مصطفےٰ کے نفاذ کا نعرہ کسی جماعت کا امتیازی نشان نہ رہا ہے بلکہ تمام مسلمانانِ پاکستان کا متفق علیہ نعرہ بن گیا۔ اب غالباً پہلی مرتبہ بہت سی دینی جماعتوں اور رہنمایانِ قوم کے اجلاس میں نظامِ مصطفےٰ کے نفاذ کیلئے "مقامِ مصطفےٰ کے تحفظ" کو لازم قرار دیا گیا ہے۔ حال ہی میں چنیوٹ میں چھبیسویں کل پاکستان تحفظ ختم نبوت کانفرنس منعقد ہوئی' اس کانفرنس کے دوسرے روز (۲۸ دسمبر ۱۹۷۸ء) کی کارروائی 'تقاریر کا خلاصہ اس عنوان سے شائع ہوا۔

"مقامِ مصطفےٰ کے تحفظ کے بغیر نظامِ مصطفےٰ کا قیام ممکن نہیں"

(روزنامہ نوائے وقت لاہور ۲۹ دسمبر ۱۹۷۸ء، ص ۱)

راقم السطور خبر کی یہ سرخی پڑھ کر بہت متاثر ہوا۔ اُمید ہے کہ پاکستان کے طول و عرض میں اس حقیقت پسندانہ دوستانہ اعلان کا پُر جوش خیر مقدم کیا جائے گا اور پوری تائید کی جائے گی۔ عید میلاد النبی ﷺ کا مضمون پورا کرنے کے بعد اس موضوع پر قلم اٹھانے کا محرک خبر کا یہی ولولہ انگیز عنوان ہے' کیونکہ جب یہ بات مسلم الثبوت ہے کہ نظامِ مصطفےٰ کا نظام اور مقامِ مصطفےٰ کا تحفظ لازم و ملزوم ہیں اور ایک کو دوسرے سے جدا نہیں کیا جا سکتا' تو ضروری ہے کہ تحفظ مقام و ناموسِ مصطفےٰ کا مسئلہ عوام کے ذہنوں میں تازہ رکھنے اور اس مقصد کے پہلوؤں کو اُجاگر کرنے کیلئے جدوجہد کی جائے۔

بندۂ ناچیز اپنی ناقص فہم کے مطابق اخباری مضامین و مراسلات وغیرہ کی روشنی میں چند پریشان کن حقائق پیش کرنا ضروری خیال کرتا ہے۔ کسی کی دل آزادی مقصود نہیں بلکہ عوام کو توجہ دلانا مقصود ہے کہ بعض لوگ رسول اللہ ﷺ کو آخری نبی بھی تسلیم کرتے ہیں اور قیامت تک کیلئے رسول بھی مانتے ہیں لیکن مبدۂ اسلام اور دین ہمہ اوست ماننے میں ہچکچاہٹ محسوس کرتے ہیں۔ آنحضرت ﷺ سے نسبت کا اظہار عقیدۂ

اسلام کے خلاف سمجھتے ہیں۔ ایسے لوگوں کے افکار ملت اسلامیہ میں انتشار پھیلانے اور مقامِ مصطفےٰ کے تعین اور نظامِ مصطفےٰ کے نفاذ میں رکاوٹ پیدا کرنے کا سبب ہی بن سکتے ہیں۔ اس صورتحال میں ہر مسلمان کا فرض ہے کہ وہ اس بات کا احساس کرے کہ اس ملک میں لوگوں کے عقائد و کردار پر کس کس کمین گاہ سے کون کون سا حملہ متوقع ہے اور اس کے بچاؤ کی صورت کیا ہے۔

## مقامِ مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا تعین:

چھبیسویں ختم نبوت کانفرنس میں مقامِ مصطفےٰ کے تعین کی اہمیت' کا رُوئے سخن شاید مسئلہ ختم نبوت کے حل کرنے کی طرف سمجھا جائے گا۔ کیونکہ اس کانفرنس کے انعقاد کا مقصد یہی ہوتا ہے لیکن اس میں قابل غور بات یہ ہے کہ چار سال سے بھی زیادہ عرصہ پہلے ۷ ستمبر ۱۹۷۴ء کو ختم نبوت کا مسئلہ متفقہ فیصلہ اور خوش اسلوبی سے حل کیا جا چکا ہے۔ کسی جھوٹے مدعی نبوت کو نبی یا دینی مصلح ماننے والوں کو غیر مسلم تسلیم کیا جا چکا ہے جس کی رُو سے قادیانی اور لاہوری فرقے غیر مسلم قرار پائے۔ دستور پاکستان میں (آئین پاکستان ۱۹۷۳ء) عقیدۂ ختم نبوت کو قانونی تحفظ دیا جا چکا ہے اور بالکل صحیح تعین کیا جا چکا ہے۔ اب اس آئین اور عقیدہ ختم نبوت کے تحفظ اور منکرین ختم نبوت کے خلاف آئین میں کی گئی ترمیم کی حفاظت کرنے اور دستوری فیصلہ کو سبوتاژ کرنے کی ہر کوشش کو ناکام بنا دینے کی ضرورت باقی ہے۔ ظاہر ہے کہ مقامِ مصطفےٰ کے تحفظ کیلئے بنیادی اور اہم ترین مسئلہ حل ہو جانے کے بعد اب یہ ضرورت باقی رہ جاتی ہے کہ ناموس و مقامِ مصطفےٰ کے خلاف اور عقیدہ ختمِ نبوت پر سے مسلمانوں کے ایمان متزلزل کرنے والے عقائد کی تشہیر پر پابندی لگائی جائے اور ان کی تبلیغ کرنے والوں کو مستوجب سزا قرار دیا جائے۔ مقامِ

مصطفےٰ کے جامع تعین کیلئے عقیدہ ختم نبوت کے تحفظ و تعین کے بعد عصمت مصطفےٰ اور حیات مصطفےٰ (عقیدۂ حیات النبی) کو قانونی تحفظ دینا ضروری ہے۔ مقام و ناموس مصطفےٰ کے تحفظ کا ارفع مقصود تب ہی پورا ہو سکتا ہے کہ مقام مصطفےٰ کا تعین سلف صالحین کی تحقیق و عقیدہ کے مطابق کیا جائے۔ ایسا نہ ہو کہ نئے یا پرانے دینی فتنوں کا ترجمان نظر آئے اور ملت اسلامیہ میں مزید انتشار بڑھے۔ دستور پاکستان میں مقام مصطفےٰ کا جامع تعین کرنے کے علاوہ نصاب تعلیم میں داخل کرنا ضروری ہے کیونکہ مستقبل میں ملک و ملت کی باگ ڈور انہی طلبہ کے ہاتھوں میں ہوگی جو آج درسگاہوں میں تعلیم پا رہے ہیں۔ ظاہر ہے کہ اگر انہیں مقام مصطفےٰ کا احساس و ادراک حاصل نہ ہو سکا تو مقام مصطفےٰ کیسے نافذ کر سکیں گے اور کیونکر پا سکیں گے۔

## مقام مصطفےٰ بنصِ قرآن و حدیث و اجماع سوادِ اعظم:

۱ جہاں تک مقام مصطفےٰ کے تعین کا تعلق ہے تو تعین روز ازل میں کیا جا چکا ہے اور اس پر اللہ کا قرآن گواہ ہے جو حضور پاک ﷺ کا زندہ اور سب سے بڑا معجزہ ہے۔ قرآن پاک میں مقام مصطفےٰ کے اجمال کی تشریح احادیث نبویہ میں موجود ہے اور مشاہیر اسلام نے قرآن و حدیث کے استنباط سے مقام مصطفےٰ کا بخوبی تعین فرمایا ہے۔ فقہ و اجتہاد اور اجماع امت میں یقین رکھنے والے مسلمان جن کی پاکستان اور دنیا بھر میں اکثریت ہے کے لئے مقام مصطفےٰ کا قابل قبول تعین وہی ہو سکتا ہے جو سلف صالحین کے عقیدۂ مبارکہ کے مطابق ہو۔

علمائے اسلاف نے امام الانبیاء ﷺ کی شان میں آیات مبارکہ اور فضائل میں احادیث مبارکہ پر کس طرح عمل کیا اور ان کا کیا عقیدہ تھا تو یہاں اختصار کی وجہ سے

اس کو بیان کرنا مشکل ہے۔ مختصر یہ کہ علمائے اسلاف کا متفقہ فیصلہ ہے کہ آنحضرت ختمی مرتبت ﷺ خاتم الانبیاء اور سید الانبیاء والمرسلین ہیں۔ آپ کا ثانی مخلوقات میں کوئی نہیں۔ آپ حیات النبی ہیں (اور سارے نبی زندہ ہیں) آپ اللہ تبارک وتعالیٰ کے نائب اکبر ہیں' محبوب اور حبیب ہیں اور آپ کی رضامندی اللہ تعالیٰ کو منظور ہے۔ غرض آپ ﷺ مقام ومرتبہ' نبوت ورسالت اور بسط علم ومعرفت' غرضیکہ جامعیت کل کمالات میں اللہ کے نزدیک برگزیدہ اور مخلوق میں لاثانی ہیں۔

؎ بعد از خدا بزرگ توئی قصہ مختصر

شیخ الاسلام امام شرف الدین بوصیری ناظم قصیدہ بردہ شریف نے کیا خوب فرمایا ہے "جو کچھ نصاریٰ اپنے نبی ﷺ کو کہتے ہیں وہ تو نہ کہو (اس کے علاوہ) اور جس قدر چاہے آپ کی مدح میں کہہ اور سن' اور جس قدر چاہے آپ کی ذات کو شرف سے نسبت دے' اور جس قدر چاہے آپ کے رتبہ کو بزرگی سے منسوب کر کیونکہ رسول اللہ ﷺ کے فضائل کی کوئی حد نہیں جو کہنے والا اپنے منہ سے ظاہر کرے"۔ (قصیدہ بردہ)

؎ حق یہ کہ ہیں عبد الٰہ اور عالم امکاں کے شاہ (اعلیٰ حضرت بریلوی)

حیاتِ انبیاء اور عصمتِ انبیاء کرام پر اجماعِ اُمت چلا آتا ہے مگر بدقسمتی سے ان متفق علیہ عقائد کے خلاف غیر محسوس طریقہ سے تبلیغ کے آثار پائے جاتے ہیں۔ ان عقائد کا تحفظ کرنے کے سلسلہ میں ذرہ بھر عدم توجہی سے وحدتِ ملت اسلامیہ میں شگاف پڑ سکتے ہیں۔ اسلام کی روح کمزور اور شکوہ اسلام ختم ہو سکتی ہے۔ شاید کوئی شخص اس بات سے اتفاق نہ کرے اس لئے ایک بزرگ دیوبندی عالم کا ارشاد نقل کرتا ہوں۔ اس کا پس منظر یہ تھا کہ ایک نام نہاد دینی رسالہ میں امام الانبیاء والمرسلین ﷺ کے متعلق ایسا جملہ شائع ہوا جو آپ کی عصمت کے خلاف تھا۔ اس پر مولانا محمد یوسف بنوری رحمۃ اللہ علیہ

مدیر اعلیٰ ماہنامہ بینات کراچی نے جولائی ۱۹۷۶ء کے شمارہ بینات میں گرفت فرمائی۔

مولانا بنوری صاحب کے تفصیلی مضمون کا وہ حصہ جو توہین رسالت سے متعلق ہے ہفت روزہ افق کراچی ۲۲ ستمبر تا ۲۸ ستمبر ۱۹۷۸ء میں بلفظہٖ نقل کیا گیا۔

راقم افق کے اس مضمون سے مولانا بنوری صاحب کے تبصرہ کی صرف ایک سطر نقل کرتا ہے۔ اسلام کا درد رکھنے والے حضرات انہی الفاظ سے ہی اس مسئلہ کی اہمیت کا اندازہ فرمالیں گے۔ مولانا بنوری صاحب نے تحریر فرمایا:

"کہنا یہ ہے کہ یہ جملہ خطرناک حقیقت کی غمازی کر رہا ہے۔ اسلام کی پوری بنیاد منہدم ہو جاتی ہے"۔

عقیدہ حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم کا تحفظ:

علمائے اُمت کا اجماعی فیصلہ ہے کہ سید الانبیاء (صلی اللہ علیہ وسلم) اپنی قبر انور میں حیات جسمانی (بشریت مطہرہ) کے ساتھ زندہ ہیں بلکہ جمہور علمائے کرام اور اکثر مشائخ عظام کا تو یہ عقیدہ ہے کہ آپ کی برزخی زندگی، حیات دنیا سے بھی زیادہ قوی ہے۔ اس عقیدہ کو رسالت محمدیہ صلی اللہ علیہ وسلم کی جان کہنا بے جا نہ ہوگا کیونکہ بقول حضرت امداد اللہ مہاجر کی رحمۃ اللہ علیہ

انہار فیوضات ہیں عالم میں جہاں تک
ہے اصل مگر سب کی وہی جوئے مدینہ

بزرگوں کے عقیدہ کے مطابق عقیدہ حیات النبی صلی اللہ علیہ وسلم سے ذرا سا انحراف صراط مستقیم سے ہٹا دیتا ہے۔ ورنہ یہ ماننا پڑے گا کہ مکان ہے اور مکین نہیں، دریا (یا چاہ) ہے اور پانی نہیں، نعوذ باللہ۔ گنبد خضراء کا احترام مسلمانوں کے اندر ختم ہو جائے گا۔ علامہ اقبال صاحب کے ایک شعر کا مصرع نقل کرتا ہوں۔ اس مصرع میں "ماہی" (مچھلی) ہر مسلمان کو اور

اپنے آپ کو تصور کر لیں اور "دریا" حیات النبی ﷺ کے قلزم فیض کو......اور یہ حقیقت بھی ہے کہ حیات النبی ﷺ قلزم رحمت ہیں اور مسلمان مچھلی اور پانی کی نسبت سے بھی زیادہ اپنے آقا نبی کریم سے مانوس ہیں اور اسی پر ہمارے ایمان کی بقا کا انحصار ہے۔

مگر بقول علامہ صاحب:

؎ اگر ماہی کہے دریا کہاں ہے

تو اس کے نتیجہ میں مسلمانوں کے اندر عملی اور اعتقادی خرابیوں کے تصور سے بھی رونگٹے کھڑے ہو جاتے ہیں۔ علمائے کرام اور پڑھے لکھے حضرات سے تو مخفی نہ ہوگا کہ ایسے گمراہ کن عقائد کی اصل کون سا نظریہ ہے اور ان کا موجد کون ہے؟ عامۃ المسلمین کو توجہ دلانے کیلئے مختصراً چند حقائق تحریر کرتا ہوں۔

ان اور اسی قسم کے گمراہ کن عقائد کا ایک تاریخی پس منظر ہے۔ کم و بیش دو صدی پہلے کا دینی فتنہ جس کی پیش گوئی حدیث پاک میں موجود تھی اس فتنہ کے بانی نے یہ کہنے کی جسارت کر ڈالی کہ حضور ﷺ محض ایک "طارش" تھے۔ یعنی صرف ایلچی و نامہ بر تھے وہ آئے اور پیغام پہنچا کر چلے گئے بات چلی گئی۔

ہر سلیم العقل انسان جان سکتا ہے کہ نبی کریم ﷺ کو محض طارش (ایلچی) سمجھنے کے بعد آپ سے برائے نام تعلق ہی قائم رہے گا۔ سلف صالحین کے عقیدہ اور اس عقیدہ میں فرق سمجھنے کیلئے ذرا بزرگانِ دین کے عقیدۂ مبارکہ کا اجمالاً بیان پڑھیں۔

علمائے اسلاف کا یہ عقیدہ ہے کہ رسولِ اکرم ﷺ قرآن مجسم ہیں اور آپ کا اسوۂ حسنہ قرآن پاک کی عملی تفسیر ہے۔ دنیا میں بھی آپ ﷺ کی شاہی ہے اور عقبیٰ میں بھی شفاعت کبریٰ اور مقام محمود آپ ہی کیلئے خاص کیا گیا ہے۔ اللہ تعالیٰ کے حکم و اذن سے آپ مختار کل ہیں۔

"خالق کل نے آپ کو مالک کل بنا دیا"

بے شک اسلام میں توحید کا عقیدہ بنیادی عقیدہ ہے اور توحید پر ایمان لانے کے بعد رسالت پر ایمان لایا جاتا ہے' مگر ہمیں یہ بات ہرگز نہیں بھولنی چاہیئے کہ توحید کا عقیدہ بہت سی دوسری قوموں اور دیگر مذاہب میں بھی پایا جاتا ہے۔ خاتم الانبیاء والمرسلین ﷺ سے ماقبل نبیوں کی نبوتوں پر ایمان رکھنے والے بھی خاصی تعداد میں دنیا بھر میں موجود ہیں۔ اب تو مینو اسلام کا خصوصی امتیاز رسالت محمدیہ ﷺ ہے۔ اسلام کا امتیازی نام دین محمد ﷺ رہ جاتا ہے اور شریعت اسلامیہ کو جدت طرازی اور تحریف سے محفوظ رکھنے کیلئے "نظام مصطفےٰ" کی اصطلاح بہت ہی موزوں اور اپنی معنوی خوبیوں کی وجہ سے بڑی دلکش اور دینی نقطہ نظر سے مفید ہے۔ الحمدللہ پاکستان میں شریعت اسلامیہ کو نظام مصطفےٰ سے موسوم کیا جاتا ہے۔ نظام مصطفےٰ کی اصطلاح کے مروج ہو جانے سے کئی غلط نظریات کی نفی ہو گئی ہے' اور یہ اصطلاح بہت سے متوقع فتنوں (فتن) کیلئے سدِّ راہ ہو سکتی ہے۔ اس لئے اس مقدس اصطلاح کی حفاظت کرنا اور اس کے تقاضے پورے کرنا ملتِ اسلامیہ پاکستان کا فرض ہے۔ ممکن ہے کہ کچھ لوگ اب اس قسم کی باتوں کو غیر ضروری خیال کریں مگر انہیں معلوم ہونا چاہیئے کہ حالیہ تحریک نظام مصطفےٰ کے فوراً بعد پاکستان کے ایک معروف قانون دان نے برطانیہ میں یہ شوشہ چھوڑا تھا کہ نظام مصطفےٰ کی اصطلاح درست نہیں ہے۔ اس کے علاوہ انہی دنوں قومی پریس میں بھی اسی مضمون سے ملتے جلتے چند مراسلات دیکھے گئے۔

روزنامہ وفاق لاہور کے ۸/ اکتوبر اور ۲۴/ اکتوبر ۱۹۷۷ء کے شماروں میں "کھری باتیں" کے زیر عنوان ادارہ وفاق کے ایک رکن نے نہ صرف نظام مصطفےٰ کی اصطلاح پر سخت اعتراض کیا بلکہ یہاں تک تحریر کر ڈالا گیا۔

"مسلمان ازل سے تردید کرتے آرہے ہیں کہ ہم مسلمان ہیں محمدی نہیں اور ہمارا دین اسلام ہے دینِ مصطفےٰ نہیں"۔

بہر حال ان لوگوں کا مقصد کچھ بھی ہو مگر انہیں اس بات کا احساس کرنا چاہیئے کہ یہ نسبت ہمارے لئے باعثِ عار نہیں بلکہ سرمایۂ افتخار ہے۔

بقول علامہ اقبال:

ع...... آبروئے ما زنام مصطفےٰ است

شاید مخالفین اسلام یہ حربہ استعمال کر کے وحدتِ ملت اسلامیہ کے شاندار محل کو گرانا اور رسالت محمدیہ علیہ التحیۃ والثناء کی روح کی توانائی کو نقصان پہنچانا چاہتے ہوں۔ ہرگز نہ بھولنا چاہیئے کہ ملت اسلامیہ کا وجود اور اتحاد جناب تاجدار ختم نبوت محمد رسول اللہ ﷺ کا مرہون منت ہے۔ رسالت سے ہمارا رشتہ جس قدر مضبوط ہوگا، ملتِ اسلامیہ متحد و طاقتور رہے گی اور کوئی دشمنِ اسلام یہ بات پسند نہیں کر سکتا۔

اس کے برعکس رسالت محمدیہ ﷺ سے اہل اسلام کا رشتہ جتنا کمزور ہوگا اُسی قدر ملتِ اسلامیہ کمزور ہوگی۔ قوم مسلم میں ضعف و انتشار بڑھ جائے گا۔ مخالفین اسلام بھی یہی چاہتے ہیں اور اسی موقعہ کے انتظار میں ہیں۔

مضمون محولہ بالا میں مضمون نگار نے اپنا نقطہ نظر یہ بھی واضح طور پر پیش کیا ہے کہ اسلام کے بجائے دین محمد کہنا اور مسلمان کے بجائے محمدی کہلانا شخصیت پرستی ہے"۔

؎ پاسبان مل گئے کلیسا کو مسلمانوں سے

اس اعتراض کا مختصر جواب یہ ہے کہ دنیا میں کوئی ایسا مسلمان نہ ملے گا جو انبیاء و اولیاء کو اپنا معبود سمجھتا ہو یا رسولِ خدا ﷺ کو خدا یا خدا کا شریک خیال کرتا ہو۔ ہر مسلمان کا ایمان ہے کہ پرستش کے لائق صرف اللہ واحد لاشریک ہے...

سرورِ انبیاء ﷺ کی تعظیم و تکریم انہیں اللہ تعالیٰ کے محبوب و مقرب بندے سمجھ کر کی جاتی ہے۔ قرآن کریم میں جگہ جگہ رسولِ خدا کی اطاعت کی تاکید' توقیر و تعظیم بجالانے کا حکم اور ان سے توسل کا بیان موجود ہے۔ بارگاہِ نبوی کے آداب سکھائے گئے ہیں۔

ع ـــــ دیدۂ کور کو کیا آئے نظر کیا دیکھے

حکیم الامت علامہ اقبال نے اپنے حیات آفرین کلام میں جابجا عشقِ رسول ﷺ اور جنابِ رسالت مآب ﷺ سے نسبتِ عالیہ کو مسلمانوں کا مداوا' ملتِ اسلامیہ کی کمزوری کا علاج اور معرفتِ الٰہی حاصل کرنے کا واحد ذریعہ فرمایا۔ عدم گنجائش کی وجہ سے ان کا ایک شعر ہدیہ قارئین ہے۔

ط

شوق ترا اگر نہ ہو میری نماز کا امام

میرا قیام بھی حجاب' میرا سجود بھی حجاب

توجہ فرمائیں کیسا دلنواز اور فکر انگیز شعر ہے۔ حضرت العلامہ بارگاہِ رسالت مآب ﷺ میں سپاس گزاری پیش کرنے کے ساتھ ساتھ ہمیں بھی توجہ دلا رہے ہیں کہ ہمیں معراج المومنین (نماز) حضور اکرم ﷺ کے وسیلۂ جلیلہ سے ملی۔ حضور ﷺ سے تعلق ہوا تو نمازیں پڑھنا فرض ہوا اور حضور ﷺ سے نسبت جتنی مضبوط ہوگی سجدہ گزاری میں زیادہ سرور حاصل ہوگا۔ اسی مضمون سے ملتا جلتا شعر اعلیٰ حضرت بریلوی کا بھی ہے۔ اس شعر کا مفہوم بھی یہی ہے کہ ہم حضور پاک کا صدقہ اور آنحضرت ﷺ کی رہنمائی سے خدا شناس ہوئے۔ ان کا شعر یہ ہے:

فیض پہنچا رضا احمد پاک سے

ورنہ تم کیا سمجھے خدا کون ہے

ان بزرگوں کے یہ ارشادات کوئی نئی بات نہیں ہیں بلکہ تمام سلف صالحین کا عقیدہ یہی

معلوم ہوتا ہے کہ مقام و مرتبے اور شان میں اللہ عزوجل پہلے ہیں اور توحید کی بنیادی اہمیت مسلّم ہے' مگر توحید کا مقام سمجھنے اور اللہ تعالیٰ کی معرفت حاصل کرنے کیلئے پہلے مقام مصطفےٰ کو سمجھنا اور محبوب خدا کی محبت میں فنا ہونا ضروری ہے۔ ایک عاشق رسول پنجابی شاعر حضرت کہترؔ مرحوم کا شعر بھی سن لیجئے

مدنی یار دے آ پہلے...... نہیں ملدا اکھں خدا پہلے

سیدنا امامِ ربانی مجدّد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کی علوِ شان کے سب مسلمان قائل ہیں۔ شرک و بدعتِ سیئہ کے ردِ بلیغ اور توحید و سنت کے تحفظ و اجرا کا جو کام انہوں نے سرانجام دیا' رہتی دنیا تک مشعلِ راہ کا کام دیتا رہے گا۔ یہاں حضرت مجدد الف ثانی رحمۃ اللہ علیہ کا ایک ایمان افروز ارشاد نقل کرتا ہوں۔ جو صاحبان توحید و سنت کی اشاعت اور بدعت گریزی کے نام پر ناپسندیدہ بے باکی اور گستاخانہ طرزِ عمل کا مظاہرہ کرتے ہیں' وہ قاطع شرک و بدعت' معرفت الٰہی و مقامِ مصطفےٰ سے آشنا امام الکاملین' مجدد اعظم' شیخ احمد سرہندی قدس سرہٗ کے اس ارشاد گرامی پر توجہ دیں۔ آپ فرماتے ہیں:

(ترجمہ) مجھے اللہ تعالیٰ سے محبت اس لئے ہے کہ وہ محمد مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کا رب ہے"۔ ممکن ہے کہ خدا کے محبوب بندوں کے ارشادات سے بھی کسی کو پورا اطمینان حاصل نہ ہو تو کلام پاک میں خود ربّ العزت کا یہ ارشاد موجود ہے۔

(ترجمہ) (اے میرے محبوب) "مجھے تیرے رب کی قسم یہ لوگ کبھی ایماندار نہ ہوں گے جب تک اپنے جھگڑوں میں تمہیں حاکم نہ بنائیں گے"۔ (سورہ النساء)

سبحان اللہ! اس آیت مبارکہ سے مقام مصطفےٰ کی اللہ تعالیٰ کے نزدیک قدر دانی اور محبت کا کچھ اندازہ ہو جاتا ہے۔ پوری طرح کون سمجھ سکتا ہے۔

؎ جتنا میرے خدا کو ہے میرا نبی عزیز
کونین میں کسی کو نہ ہو گا کوئی عزیز

اللہ رب العالمین نے اپنی ربوبیت کی نسبت اپنے محبوب سے فرما کر اپنی لاشریک ذات کی قسم فرمائی۔ یہ ہے شان محبوبی اور مقام مصطفےٰ۔ اس کے بعد احکم الحاکمین نے نظام مصطفےٰ (اپنے محبوب کے فیصلوں) کی اہمیت واطاعت کا واضح اعلان فرمایا۔ کاش کہ نظام مصطفےٰ کی اصطلاح کو غلط سمجھنے والے دانشور' قانون دان اور صحافی اس ارشاد ربانی پر غور کریں کہ احکم الحاکمین نے ایمان کی تکمیل کیلئے اپنے محبوب کو منصف تسلیم کرنا کیوں فرمایا' اور اس طرح کیوں نہ فرمایا کہ جب تک خدا کو حاکم نہ مانیں یا قرآن کو منصف نہ بنائیں گے' مومن نہیں بن سکتے۔ اس ارشاد مقدس میں بڑی حکمتیں پائی جاتی ہیں۔ اس آیت پاک کے شان نزول کو سامنے رکھا جائے تو اس بات کو تسلیم کرنے کے سوا اور کوئی چارہ ہی نہیں رہتا کہ مقام مصطفےٰ دل میں ہو تب نظام مصطفےٰ دل کو خوش لگتا ہے۔

زیر بحث مضمون میں مضمون نگار نے مافی الضمیر پیش کرنے کے بعد یہ تاثر دیا ہے کہ اس کا منشا مسلمانوں سے رسول پاک کی اطاعت طلب کرنا ہے اور یہ نئی اصطلاحات اور اضافی امور اسوۂ رسول وصحابہ کے خلاف ہیں۔

اس بات کا مکمل ثبوت اور صحیح جواب تو علمائے دین بھی دے سکتے ہیں۔ راقم اپنی ناقص فہم کے مطابق عرض کرتا ہے کہ رسول کریم رؤف ورحیم ﷺ کی اطاعت صرف اعمال میں ہی ضروری نہیں بلکہ آپ ﷺ کے تمام اقوال مبارکہ کو ماننا اور ان پر عمل کرنا بھی ضروری ہے۔

رحمت کائنات کی دور اندیشی ورافت کے قربان! آپ ﷺ نے ایسے امور کے فیصلے جن کا حکم قرآن وحدیث سے واضح طور پر معلوم نہ ہو سکے' ان میں (حضرت معاذ

بن جبل) کو اجتہاد کرنے کی اجازت فرمائی۔ اجماعِ اُمت کی اہمیت بھی بتائی اور اسلام میں کسی اچھے طریقہ کو رائج کرنے کی فضیلت اور برا طریقہ نکالنے پر سخت وعید بھی بیان فرمائی۔ اس طرح آں سرور شافع محشر ﷺ نے دینی امور کو پورا کرنے اور گمراہی کو مٹانے اور اس کا پھیلاؤ روکنے کیلئے قیامت تک کیلئے اپنی امت کی مکمل رہنمائی فرما دی۔ ان ارشادات کی روشنی میں تقلید آئمہ مجتہدین' اجماع سواد اعظم' اُمور خیر کا رواج دینا اور بدعتِ حسنہ پر عمل کرنا' اطاعتِ رسول کے منافی نہیں بلکہ آنحضرت رحمتِ فطرت ﷺ کے اذنِ عام سے حضور ﷺ ہی کی شریعت ہے۔

اگر کسی کو یہ گمان گزرے کہ مذکورہ مضمون نگار نے سنت رسول ﷺ کی ترویج کیلئے اور حمایت دین کے جوش میں یوں لکھ مارا ہو۔ اس کی نیت کا حال تو اللہ ہی بہتر جانتا ہے۔ بظاہر تو جب حضور پُرنور ﷺ کے نام سے نسبت ناگوار محسوس ہوتی ہے اور محمدی کہلانا شرک نظر آتا ہے' سنت رسول سے کیا محبت ہو سکتی ہے اور اطاعت رسول کی تبلیغ سے کیا دلچسپی۔ اس فکر کے لوگوں کے عزائم سمجھنے کیلئے اسی مضمون نگار کا نقطۂ نظر اسی کے الفاظ میں نقل کرتا ہوں۔ آپ خود اندازہ لگالیں کہ اس مکتبۂ فکر کے لوگوں کو کس چیز سے دلچسپی ہے۔ ۱۸ اکتوبر ۱۹۷۷ء کے وفاق میں اس موضوع پر پہلا مضمون شائع ہوا تو اس دل آزار مضمون کے خلاف ردعمل کے جواب میں ایک مراسلہ نگار کو یہ جواب تحریر کر کے دوبارہ اپنا پہلا موقف شائع کیا' توجہ سے مطالعہ فرمائیں۔

"میں تو ایک ادنیٰ مسلمان کی حیثیت سے صرف اس بات کا قائل ہوں کہ

ع...... گر باو نرسیدی تمام بولہبی است

"خواہ اس کے معاملے میں کسی انسان' کسی جماعت' کسی اتحاد اور کسی اصطلاح کو نقصان پہنچے"۔ (روزنامہ وفاق ۲۱ اکتوبر ۱۹۷۷ کھری باتیں کالم ۲)

اس جواب میں جو بات خاص طور پر قابل توجہ ہے وہ یہ ہے کہ اس فکر کے لوگوں کو مسلمانوں کے اتفاق و اتحاد سے کوئی غرض نہیں۔ اس عبارت کا شرمناک پہلو یہ ہے کہ مضمون نگار نے (بقول اس کے اپنے ادنیٰ مسلمان) علامہ اقبال صاحب کے ایک شعر کا فقط دوسرا مصرع نقل کر کے گویا نظام مصطفےٰ کی اصطلاح استعمال کرنے والوں کو "بولہبی" کا سرٹیفکیٹ دے دیا مگر اس شعر کا پہلا ایمان افروز مصرع

؎ "بہ مصطفےٰ برساں خویش را کہ دیں ہمہ اوست"

لکھنا گوارا ہی نہیں کیا۔ شاید اسے "دیں ہمہ اوست" کے الفاظ چبھتے ہوں گے۔ اپنا مضمون ختم کرنے سے پہلے اس بات کا اعادہ کرتا ہوں کہ آل پاکستان تحفظ ختم نبوت کانفرنس کے دوسرے اجلاس میں جس حقیقت کو (یعنی مقام مصطفےٰ کے تعین کے بغیر نظام مصطفےٰ کا نفاذ ممکن نہیں) تسلیم کیا گیا ہے۔ اس کو عملی جامہ پہنانا نہ صرف حکومت و رہنمایان قوم بلکہ تمام مسلمانوں کا فرض ہے۔ اس ارفع مقصد کے حصول کیلئے مسلمانوں میں اتحاد و یکجہتی کی سخت ضرورت ہے۔ بندہ ثبوت پیش کر چکا ہے اور پڑھے لکھے حضرات سے مخفی نہ ہوگا کہ ہمارے ذرائع ابلاغ کے اداروں میں مقام مصطفےٰ سے بے خبر اور عظمت مصطفےٰ کے خلاف تبلیغ کرنے والے مبلغ موجود ہیں اور نہ انہیں مسلمانوں کا اتحاد عزیز ہے اور نہ اجماع سواد اعظم پر اطمینان ہے اس لئے ادبی ذوق اور مطالعہ کے شوق کو پورا کرنے کیلئے بڑی احتیاط کی ضرورت ہے اور ایسی فکر کے اہل قلم حضرات کے مضامین و تحقیقات و تالیفات سے سخت پرہیز کرنا ضروری ہے۔

علامہ اقبال صاحب نے کیا ہی خوب ارشاد فرمایا ہے:

دست ہر نا اہل بیمارت کند

## "محمد رسول اللہ ﷺ" کا مطلب

پاکستان کے نامور اہل قلم جناب مسعود جاوید ہمدانی کے ایک ایمان افروز اور فکر انگیز طویل مضمون (وطن عزیز میں نفاذِ اسلام کی صدا) کا آخری حصہ اس کی افادیت کی وجہ سے من وعن ہدیہ قارئین ہے) آج ہم میں سے کچھ لوگ محمد رسول اللہ کا حقیقی مطلب اخذ نہیں کرر ہے۔ وہ زبان سے بے شک محمد رسول اللہ (محمد اللہ کے رسول ہیں) کہتے ہیں لیکن ان کے ذہن میں یہ وسوسہ جاگزیں ہو چکا ہے کہ محمد اللہ کے رسول تھے۔ اس معنوی تحریف نے ہمارے عقائد اور اس کے نتیجے میں ہمارے عمل میں جو کمی پیدا کی ہے وہی ہماری کمزوری اور رسوائی کا باعث ہے۔ حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ عنہ جنھوں نے سب سے پہلے حضور نبی کریم ﷺ کی رسالت کی تصدیق کی۔ انہوں نے خود کو خلیفۃ الرسول کہلوا کر ثابت کر دیا کہ بعد زمانی "محمد اللہ کے رسول ہیں" پر اثر انداز نہیں ہو سکتا۔ کلمہ طیبہ کی مناسبت سے ہم حضور ﷺ نبی کریم کو "ہیں" تصور کر کے ہی معبودانِ باطل کی نفی اور معبودِ حقیقی کی پہچان اور اس کا اثبات کر سکتے ہیں۔ اگر شہداء کیلئے حکم ہے کہ انہیں مُردہ مت کہا جائے' وہ کھاتے پیتے ہیں' البتہ ہمیں ان کی زندگی کا شعور نہیں' تو پھر کلمہ طیبہ کے مفہوم کے مطابق حضور نبی کریم ﷺ کو "ہیں" تصور کرنے میں تامل کیوں کیا جائے۔ کلمہ طیبہ فرد اور قوم کے دائرے میں اسی صورت میں اثرات مرتب کر سکتا ہے جبکہ اس کی ادائیگی کبھی ذہنی تحفظ کے ساتھ نہ کی جائے۔ قیادتِ مصطفیٰ اور نظامِ مصطفیٰ کا یہی راز ہے۔ ہمیں حفظ مراتب کی ضرورت و اہمیت کا بھی احساس کرنا چاہیئے۔ ہمارا تصور تو یہ ہونا چاہیئے کہ ہمارا ایمان اُس وقت تک مکمل نہیں ہو سکتا جب تک کہ جب تک حضور نبی کریم ﷺ ہمیں اپنے ماں باپ اور سب عزیز و اقارب سے زیادہ عزیز نہ ہوں۔ جب

